ہمارے پاس درم (روپیہ) نہ تھا، اور ہم اپنے وطن واپس گئے۔

## (۸) وفد محارب

ابی وجزۃ السعدی سے مروی ہے کہ حجۃ الوداع ۱۰ھ میں وفد محارب آیا، وہ لوگ دس آدمی تھے جن میں سواء بن الحارث اور ان کے بیٹے خزیمہ بن سواء بھی تھے، یہ لوگ رملہ بنت الحارث کے مکان میں اتارے گئے، بلال صبح وشام کھانا ان لوگوں کے پاس لایا کرتے تھے،

یہ لوگ اسلام لے آئے اور عرض کی کہ ہم لوگ اپنے پس ماندہ لوگوں کے قائم مقام ہیں، اس زمانے میں ان لوگوں سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر کوئی درشت جو وسخت نہ تھا، اس وفد میں انھیں کی قوم کے ایک شخص تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہچان لیا تو انھوں نے عرض کی کہ تمام تعریفیں اسی اللہ کے لئے ہیں جس نے مجھے اتنا زندہ رکھا کہ میں نے آپ کی تصدیق کی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ قلوب اللہ کے ہاتھ میں ہیں۔

آپ نے خزیمہ بن سواء کے چہرے پر ہاتھ پھیرا تو ان کی پیشانی سفید (ومنور) ہوگئی، آپ نے انھیں انعام دیا جس طرح وفد کو دیا کرتے تھے، یہ لوگ اپنے متعلقین کے پاس واپس گئے۔

## (۹) وفد سعد بن بکر

ابن عباس سے مروی ہے کہ بنی سعد بن بکر نے رجب ۵ھ میں ضمام ۴۴
ابن ثعلبہ کو جو بہادر، بہت بال اور زلفوں والے تھے بطور وفد رسول اللہ صلی علیہ وسلم کے پاس بھیجا۔ وہ آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس

ٹھیر گئے، آپ سے سوال کیا اور سوال کرنے میں بہت سختی کی،

پوچھا کہ آپ کو کس نے رسول بنایا، اور کن امور کا رسول بنایا؟ آپ سے شرائع اسلام بھی دریافت کئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں ان تمام امور کا جواب دیا۔

وہ ایسے مسلمان ہوکر اپنی قوم کی جانب واپس گئے کہ بتوں کو اکھاڑ پھینکا، لوگوں کو ان امور سے آگاہ کیا جس کا آپ نے حکم دیا تھا یا منع فرمایا تھا

اس روز شام نہونے پائی کہ تمام عورت مرد مسلمان ہو گئے ان لوگوں نے مساجد تعمیر کیں اور نمازوں کی اذانیں کہیں۔

## (۱۰) وفد کلاب

خارجہ بن عبد اللہ بن کعب سے مروی ہے کہ بنی کلاب کے تیرہ آدمیوں کا ایک وفد ۹ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوا جن میں لبید بن ربیعہ وجبار بن سلمٰی بھی تھے، آپ نے ان لوگوں کو رملہ بنت الحارث کے مکان میں اتارا۔

جبار وکعب بن مالک میں دوستی تھی، جب کعب کو ان لوگوں کا آنا معلوم ہوا تو انھوں نے ان لوگوں کو مرحبا کہا، جبار کو ہدیہ دیا اور ان کی خاطر کی۔

یہ لوگ کعب کے ہمراہ نکلے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے آپ کو اسلامی سلام کیا اور عرض کی کہ ضحاک بن سفیان ہمارے یہاں کتاب اللہ اور آپ کی وہ سنت لائے جس کا آپ نے انھیں حکم دیا تھا انھوں نے ہمیں اللہ کی طرف دعوت دی ہم نے اللہ ورسول کے لئے قبول کر لیا انھوں نے ہمارے امراء سے زکوٰۃ وصول کی اور ہمارے فقراء کو واپس کردی۔

## (۱۱) وفد رؤاس بن کلاب

ابی نفیع طارق بن علقمۃ الرؤاسی سے مروی ہے کہ ہم میں سے ایک شخص

جن کا نام عمرو بن مالک بن قیس بن بجید بن رواس بن کلاب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ تھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اسلام لائے، وہ اپنی قوم کے پاس آئے انھیں اسلام کی دعوت دی تو ان لوگوں نے کہا کہ ہم اس وقت تک اسلام نہ لائیں گے جب تک بنی عقیل بن کعب پر اسی طرح مصیبت نہ نازل کریں جس طرح انھوں نے ہم پر کی۔

وہ لوگ ان کے ارادے سے نکلے، ہمراہ عمرو بن مالک بھی تھے، ان لوگوں نے ان پر مصیبت نازل کی، اور مواشی کو ہنکاتے ہوئے نکلے تو بنی عقیل کے ایک سوار نے جس کا نام ربیعہ بن المنتفق بن عامر بن عقیل ۴۵
تھا ان کو پالیا، وہ یہ شعر کہہ رہا تھا۔

اقسمت لا اطعن الا فارسا اذا الکماۃ لبسوا القوانسا

(میں نے قسم کھائی ہے کہ سوائے سوار کے کسی کو نیزہ نہ ماروں گا، جبکہ مسلح لوگ خود پہنیں گے)۔

ابو نفیع نے کہا کہ اے گروہ پیادہ آج کے دن تو تم لوگ بچ گئے (کیونکہ تم پیادہ ہو اور یہ سوار کے قتل کی قسم کھاتا ہے۔ اس عقیلی نے بنی عبید بن رواس کے ایک شخص کو جس کا نام محرس بن عبد اللہ بن عمرو بن عبید بن رواس تھا پالیا اس کے بازو میں نیزہ مار کر اسے بیکار کر دیا۔

محرس اپنے گھوڑے کی گردن سے لپٹ گئے اور کہا کہ اے رواس والو، ربیعہ نے کہا کہ گھوڑوں کے رواس کو پکارتے ہو یا آدمیوں کے، عمرو بن مالک ربیعہ کی طرف پلٹ پڑے، انھوں نے نیزہ مار کر اسے قتل کر دیا۔

ابی نفیع نے کہا کہ ہم لوگ مویشی کو ہنکاتے ہوئے نکلے بنی عقیل ہماری تلاش میں آ گئے یہاں تک کہ ہم لوگ تربہ پہنچ گئے وادی تربہ نے ہمارے اور ان کے درمیان سلسلہ منقطع کر دیا، بنی عقیل ہماری طرف دیکھ رہے تھے اور کوئی خبر نہ سکتے تھے ہم لوگ چلد یئے۔

عمرو بن مالک نے کہا کہ میں حیران تھا کہ ایک خون کر دیا حالانکہ میں اسلام لایا تھا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کر لی تھی۔ اس نے اپنا ہاتھ گردن سے

باندھ لیا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ارادے سے نکلا' آپ کو یہ واقعہ معلوم ہوا تو فرمایا کہ اگر یہ (عمرو بن مالک) میرے پاس آئیں گے تو میں طوق کے اوپر ضرور مارونگا۔
میں نے اپنا ہاتھ کھول دیا' آپ کے پاس حاضر ہوا اور سلام کیا' آپ نے میری طرف سے منہ پھیر لیا' میں داہنی طرف سے آیا تو دوبارہ منہ پھیر لیا' بائیں طرف سے آیا تب بھی مجھ سے منہ پھیر لیا آخر روئے مبارک کی جانب سے آپ کے پاس آیا اور عرض کی: یارسول اللہ پروردگار کو راضی کیا جاتا ہے تو وہ راضی ہو جاتا ہے' خدا آپ سے راضی ہو' آپ بھی مجھ سے راضی ہو جائیے۔
فرمایا کہ میں تم سے راضی ہو گیا۔

## (۱۲) وفد عُقیل بن کعب

بنی عُقیل کے ایک شخص نے اپنی قوم کے شیوخ سے روایت کی کہ ہم بنی عقیل میں سے ربیع بن معاویہ بن خفاجہ بن عمرو بن عقیل و مُطرّف بن عبداللہ بن الاعلم بن عمرو ابن ربیعہ بن عقیل وانس بن قیس بن المنتفق بن عامر بن عقیل بطور وفد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے' ان لوگوں نے بیعت کی اور اسلام لائے' اپنی قوم کے پسماندہ لوگوں کی طرف سے بھی بیعت لی۔
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو (مقام) عقیق بنی عقیل عطا فرمایا۔ یہ ایک زمین تھی جس میں چشمے اور کھجور کے باغ تھے' اس کے متعلق ان لوگوں کے لئے سُرخ چمڑے پر ایک فرمان تحریر فرما دیا جس کا مضمون یہ تھا۔
بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ یہ سند ہے جو محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ربیع و مطرف و انس کو عطا فرمائی ہے' آپ نے ان لوگوں کو اس وقت تک کے لئے عقیق عطا فرمایا ہے جب تک یہ لوگ نماز کو قائم رکھیں' زکوۃ ادا کرتے رہیں' اطاعت و فرماں برداری کرتے رہیں''۔
آپ نے ان کو کسی مسلمان کا کوئی حق نہیں دیا۔ یہ فرمان مطرف کے قبضے میں تھا۔

لقیط بن عامر بن المنتفق بن عامر بن عقیل جو رزین کے والد تھے بطور وفد آپ کی خدمت میں آئے، آپ نے انھیں ایک پانی (کا مقام) جس کا نام نظیم تھا عطا فرمایا، انھوں نے آپ سے اپنی قوم کی طرف سے بیعت کی۔ ۴۶

آپ کی خدمت میں ابو حرب بن خویلد بن عامر بن عقیل آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں قرآن پڑھکر سنایا ان کے سامنے اسلام پیش کیا، انھوں نے عرض کی بیشک آپ اللہ سے ملے ہیں یا اس سے ملے ہیں جو اللہ سے ملا ہے بیشک آپ ایسی بات فرماتے ہیں جس کے برابر اچھی بات ہم نہیں جانتے، لیکن میں اُس دین پر ایک آپ مجھے دعوت دیتے ہیں اور اُس دین پر جس پر میں (پہلے سے) ہوں اپنے یہ تیر گھماؤں گا (یعنی قرعہ ڈالوں گا)۔

انھوں نے تیروں کو گھمایا تو کفر کا تیر اُن کے خلاف نکلا دوبارہ سہ بارہ بھی ان کے خلاف نکلا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی کہ یہ تو اسی کو قبول کرنا ہے جو آپ کی رائے ہے۔

وہ اپنے بھائی عقال بن خویلد کے پاس گئے اُن سے کہا کہ تمھاری خیر کم ہے کیا تمھیں محمد بن عبد اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) سے دلچسپی ہے جو دین اسلام کی دعوت دیتے ہیں، قرآن پڑھتے ہیں انھوں نے میرے اسلام لانے پر مجھے موضع عقیق عطا فرمادیا ہے۔

عقال نے جواب دیا کہ واللہ میں تمھیں اُس سے زیادہ زمین دوں گا جس محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمھیں دیتے ہیں، وہ (ابو حرب) اپنے گھوڑے پر سوار ہوئے نیزہ لیکر اسفل عقیق کو گئے، اُس کا حصہ اسفل مع اُس چشمے کے جو اُس میں تھا لے لیا۔

عقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے آپ نے ان کے سامنے بھی اسلام پیش کیا اور فرمایا کہ کیا تم گواہی دیتے ہو کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں۔ وہ کہنے لگے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ہبیرہ بن النفاضہ موضع لیان کے دونوں پہاڑیوں کی لڑائی کے دن بہت اچھے سوار تھے، آپ نے پھر فرمایا کہ کیا تم گواہی دیتے ہو کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں۔ انھوں نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ خالص (دودھ بانشراب)

جھاگ اور پھین کے نیچے ہوتی ہے۔ آپ نے سہ بارہ اُن سے فرمایا کہ کیا تم گواہی دیتے ہو، اُنھوں نے شہادت دی اور اسلام لے آئے۔

اہل علم نے کہا کہ حصین بن المعلّٰی بن ربیعہ بن عُقیل اور ذوالجوشن بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دونوں اسلام لائے۔

## (۱۳) وفد جعدہ

بنی عُقیل کے ایک شخص سے مروی ہے کہ الرقاد بن عمرو بن ربیعہ بن جعدہ ابن کعب بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (مقام) فلج میں اُنھیں ایک جائداد عطا فرمائی اور ایک فرمان تحریر فرمادیا جو اُن لوگوں کے پاس ہے۔

## (۱۴) وفد قشیر بن کعب

علی بن محمد القرشی سے مروی ہے کہ بنی قشیر کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جن میں ثور بن عروہ بن عبد اللہ بن سلمہ بن قشیر بھی تھے، یہ اسلام لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایک قطعہ زمین کا عطا فرمایا اور ایک فرمان تحریر فرمادیا، اس وفد میں حیدہ بن معاویہ بن قشیر بھی تھے۔

۴۷ یہ واقعہ حجۃ الوداع سے پہلے اور غزوۂ حنین کے بعد ہوا، اس وفد میں قرہ بن ہبیرہ بن سلمۃ الخیر بن قشیر بھی تھے۔ اسلام لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں (بھی کچھ) عطا فرمایا، ایک چادر اُڑھائی، اور حکم دیا کہ وہ اپنی قوم کے محصّل زکوٰۃ بن جائیں

قُرہ جب واپس ہوئے تو انھوں نے یہ اشعار کہے ؎

حبا ہا رسول اللہ اذ نزلت بہ　　　وامکنہا من نائل غیر منفد

(وفد جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں حاضر ہوا تو آپ نے یہ عنایت کی کہ وفد کو ایسا فیض بخشا جو کبھی ختم ہونے والا نہیں)۔

فاضحت بروض الخضر وہی حثیثۃ　　　وقد انجحت حاجاتہا من محمد

(وفد کی جماعت جو بہت گرم رو تھی سرسبز مرغزار میں ٹھہر گئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لطف و کرم سے اس کی حاجتیں پوری ہو گئیں۔

علیہا فتی لا یردف الذم رحلہ　　　نزول لامر العاجز المتردد

(اس جماعت کا سر گروہ وہ جوان ہے کہ اس کے کجاوے کے ساتھ عیب کا گزر نہیں کہ جو لوگ عاجز و مذبذب ہیں ان کے معاملات کو وہی درست کرتا ہے)

## (۱۵) وفد بنی البکاء

جعد بن عبد اللہ بن عامر البکائی نے جو بنی عامر بن صعصعہ میں سے تھے اپنے والد سے روایت کی کہ سنہ ۹ھ میں بنی البکاء کے تین آدمی کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جن میں معاویہ بن ثور بن عبادہ بن البکاء تھے جو اس زمانے میں سو برس کے تھے، ان کے ہمراہ ان کے ایک بیٹے بھی تھے جن کا نام بشر تھا، اور فجیع بن عبد اللہ بن جندح بن البکاء تھے، ان لوگوں کے ہمراہ عبد عمرو البکائی بھی تھے جو بہرے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کے ٹھیرانے اور مہمان رکھنے کا حکم دیا، ان کو انعامات عطا فرمائے اور یہ لوگ اپنی قوم میں واپس گئے معاویہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میں آپ کے مس (چھونے) سے

برکت حاصل کرنا چاہتا ہوں، میں بوڑھا ہوگیا ہوں، اور میرا یہ لڑکا میرے ساتھ نیکی کرتا ہے۔ لہٰذا اس کے چہرے پر (دست مبارک سے) مسح فرما دیجئے، چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بشر بن معاویہ کے چہرے پر دست مبارک پھیر دیا، انھیں سفید رنگ کی بھیڑیں عطا فرمائیں، اور برکت کی دعا دی۔

جعد (راوی) نے کہا کہ اکثر بنی البکاء پر قحط سالی کی مصیبت آئی مگران لوگوں پر نہیں آئی،

محمد بن بشر بن معاویہ بن ثور بن عبادہ بن البکاء نے اشعار ذیل کہے ہیں،

وابی الذی مسح الرسول برأسہ　　　ودعالہ بالخیر والبرکات

میرے باپ وہ ہیں جن کے سر پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دست مبارک پھیرا ہے اور ان کے لئے خیر و برکت کی دعا فرمائی ہے۔

اعطاہ احمد اذ اتاہ اعنزاً　　　عفرا نواجل لیس باللجبات

میرے والد کو جب وہ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے چند سفید اچھی نسل والی بھیڑیں عطا فرمائیں جو کم دودھ والی نہیں۔

یملأن وفد الحی کل عشیۃ　　　ویعود ذاک الملأ بالغدوات

جو ہر شب کو قبیلے کے وفد کو (دودھ سے) بھر دیتی تھیں، اور یہ بھرنا پھر صبح کو دوبارہ بھی ہوتا تھا۔

بورکن من منح وبورک مانحا　　　وعلیہ منی ما حییت صلاتی

جو عطا کی وجہ سے بابرکت تھیں۔ اور عطا کرنے والے بھی بابرکت تھے، اور جب تک میں زندہ رہوں میری طرف سے آپ پر میرا درود پہنچتا رہے۔

ہشام بن محمد بن السائب الکلبی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجیع کے لئے ایک فرمان تحریر فرمایا۔ کہ "محمد نبی (صلی اللہ علیہ وسلم)

کی جانب سے فجیع اور ان کے تابعین کے لئے ؟ جو اسلام لائے نماز قایم کرے زکوٰۃ دے اللہ و رسول کی اطاعت کرے مال غنیمت میں سے اللہ کا خمس دے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے اصحاب کی مدد کرے اپنے اسلام پر گواہی دے اور مشرکین کو چھوڑ دے تو وہ اللہ عزوجل و محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے امان میں ہے"

۴۸ ہشام نے کہا کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے عبد عمرو الاصم کا نام عبدالرحمٰن رکھا، ان کے لئے اُس پانی (یعنی کنویں کی معافی) کے لئے جس کا نام ذی القصہ تھا تحریر فرمادیا، عبدالرحمٰن اصحاب صُفّہ میں سے تھے۔

# (۱۶) وفد کنانہ

ابو قلابہ وغیرہ سے مروی ہے کہ واثلہ بن الاسقع اللیثی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بطور وفد آئے یہ ایسے وقت مدینے آئے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبوک کی طیاری فرمارہے تھے، چنانچہ انھوں نے آپ کے ہمراہ صبح کی نماز پڑھی۔

آپ نے فرمایا کہ تم کون ہو تمھیں کیا چیز لائی ہے اور تمھاری حاجت کیا ہے؟ انھوں نے آپ کو اپنا نسب بتایا اور کہا کہ میں اس لئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں کہ اللہ و رسول پر ایمان لاؤں۔ لہذا میں جو پسند کروں اور جو ناپسند کروں سب پر مجھ سے بیعت لے لیجئے، آپ نے ان سے بیعت لے لی۔

وہ اپنے اعزہ میں واپس گئے، انھیں خبر دی تو ان کے والد نے کہا کہ بخدا میں تم سے کبھی کوئی بات نہ کروں گا، بہن نے گفتگو سنی تو وہ اسلام لے آئیں اور ان کا سامان سفر درست کردیا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جانے کو روانہ ہوئے کہ معلوم ہوا آپ تبوک جاچکے،

اُنھوں نے کہا کہ ہے کوئی جو مجھے باری باری سوار کرے اور میرا مال غنیمت کا حصہ اسی کا ہو؟ کعب بن عجرہ نے سوار کرلیا یہاں تک کہ

اُنھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملادیا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تبوک حاضر ہوئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنھیں خالد بن الولید کے ہمراہ اکیدر کی جانب بھیجدیا، مال غنیمت حاصل ہوا تو اپنا حصہ کعب بن عجرہ کے پاس لائے لیکن انھوں نے اس کے قبول کرنے سے انکار کیا اور اُنھیں کے لیے جائز کردیا یہ کہکر کہ میں نے تو محض اللہ کے لئے تمھیں سواری دی تھی۔

اہل علم نے کہا کہ وفد بنی عبد بن عدی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جو مشتمل بر حارث بن اُہبان، عویمر بن الاخرم، حبیب بن ملّۃ، ربیعہ بن مُلّہ تھا، ان کے ہمراہ قوم کی ایک جماعت بھی تھی۔

ان لوگوں نے عرض کیا کہ یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہم لوگ ساکن حرم و اہل حرم ہیں، جو لوگ اُس میں ہیں ان میں سب سے زیادہ طاقتور ہیں ہم آپ سے جنگ کرنا نہیں چاہتے، اگر آپ غیر قریش سے جنگ کریں گے تو ہم بھی آپ کے ساتھ (ہوکر) جنگ کریں گے۔ لیکن ہم قریش سے جنگ نکریں گے، ہم لوگ بیشک آپ سے اور آپ کے خاندان سے محبت کرتے ہیں، اگر غلطی سے ہم میں سے کسی کا آپ سے خون ہو جائے تو اُس کا خون بہا آپ کے ذمے ہوگا اور اگر غلطی سے آپ کے اصحاب میں سے کسی کا ہم سے خون ہوجائے تو اُس کا خون بہا ہمارے ذمے ہوگا۔ آپ نے فرمایا کہ ہاں۔

پھر وہ لوگ اسلام لے آئے۔

## (۱۷) وفد اشجع

اہل علم نے کہا کہ قبیلۂ اشجع کے لوگ غزوۂ خندق والے سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے، وہ سو آدمی تھے جن کے رئیس مسعود بن ۴۹
رُخیلہ تھے، یہ لوگ (محلۂ) شِعب سلع میں اترے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ان کے پاس تشریف لے گئے، آپ نے اُن کے لئے کھجوروں کا حکم دیا،
اُن لوگوں نے عرض کیا، یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہم اپنی قوم میں سے کسی کو نہیں جانتے جس کا مکان ہم سے زیادہ آپ کے قریب ہو اور جس کی تعداد ہم سے زیادہ قلیل ہو، ہم لوگ آپ کی اور آپ کی قوم کی جنگ سے تنگ آگئے ہیں لہٰذا آپ کے پاس حاضر ہوئے ہیں کہ صلح کریں، آپ نے اُن سے صلح کرلی۔
کہا جاتا ہے کہ اشجع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بنی قریظہ سے فارغ ہونے کے بعد آئے وہ سات سو آدمی تھے، آپ نے اُن سے صلح کرلی۔ اس کے بعد وہ اسلام لے آئے۔

# (۱۸) وفد باہلہ

اہل علم نے کہا کہ فتح مکہ کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں مُطَرِّف بن الکاہن الباہلی اپنی قوم کے قاصد بنکر آئے اور اسلام لائے اپنی قوم کے لئے امن حاصل کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے لئے ایک فرمان تحریر فرمادیا جس میں صدقات کے فرائض تھے۔
اس کے بعد نہشل بن مالک الوائلی جو قبیلۂ باہلہ سے تھے اپنی قوم کے قاصد بنکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اسلام لائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے اور اُن کی قوم کے مسلمین کے لئے ایک فرمان تحریر فرمادیا جس میں شرائع اسلام تھے۔
اسے عثمان بن عفان نے لکھا تھا۔

# (۱۹) وفد سلیم

اہل علم نے کہا کہ بنی سلیم کے ایک شخص جن کا نام قیس بن نُسَیبہ تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ کا کلام سنا، چند باتیں دریافت کیں،

آپ نے انھیں جواب دیا اور انھوں نے ان سب کو حفظ کرلیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں اسلام کی دعوت دی تو وہ اسلام لے آئے، اپنی قوم بنی سلیم کی جانب واپس گئے اور کہا کہ میں نے روم کا ترجمہ (سیرت) فارس کا عیر مفہوم کلام، عرب کے اشعار، کاہن کی پیشینگوئی اور قبیلہ حمیر کے مقرر کی تقریر سنی، مگر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا کلام ان میں سے کسی کے بھی مشابہ نہیں، لہٰذا تم لوگ میری پیروی کرو اور آنحضرت سے اپنا حصہ لیلو۔

جب فتح مکہ کا سال ہوا تو بنی سلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب روانہ ہوئے، آپ سے قدید میں ملے، یہ سات سو آدمی تھے، یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ایک ہزار تھے، جن میں عباس بن مرداس، انس بن عباس بن رعل راشد بن عبد ربہ بھی تھے، یہ سب لوگ اسلام لائے۔ اور عرض کی، آپ ہم لوگوں کو اپنے مقدمۃ الجیش میں کر دیجئے، ہمارا جھنڈا سرخ رکھئے اور ہمارا شعار "مقدم" مقرر فرمائیے۔ آپ نے ان کے ساتھ یہی کیا۔

وہ لوگ آپ کے ساتھ فتح مکہ وحنین وطائف میں حاضر ہوئے آپ نے راشد بن عبد ربہ کو (مقام) رہاط عطا فرمایا، اس میں ایک چشمہ تھا جس کا نام عین الرسول تھا،

راشد بنی سلیم کے بت کے مجاور تھے، ایک روز دو لومڑیوں کو اس پر پیشاب کرتے دیکھ کر یہ شعر کہا۔

اربٌ یبول الثعلبان برأسه لقد ذل من بالت علیه الثعالب

(کیا وہ رب ہوسکتا ہے جس کے سر پر لومڑیاں موتتی ہوں، بیشک وہ ذلیل ہے جس پر لومڑیاں موتیں)

انھوں نے اس پر حملہ کیا اور اسے پارہ پارہ کر دیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے تو آپ نے نام پوچھا۔ انھوں نے کہا کہ غاوی بن عبد العزی۔ فرمایا کہ تم راشد بن عبد ربہ ہو۔ (غاوی کے معنی گمراہ اور راشد کے معنی ہدایت یافتہ ہیں)

۵۰ وہ اسلام لائے، ان کا اسلام خالص تھا، فتح مکہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ حاضر ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عرب کے دیہات میں

سب سے بہتر خبیر ہے اور بنی سلیم میں سب سے بہتر راشد ہیں، آپ نے انھیں اپنی قوم کا علم بردار بنایا۔

بنی سلیم کے ایک شخص سے مروی ہے کہ ہم میں سے ایک شخص، جن کا نام قدر بن عمار تھا بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں مدینہ حاضر ہوئے، اسلام لائے اور عہد کیا کہ اپنی قوم کے ایک ہزار سواروں کو آپ کی خدمت میں لائیں گے، اور یہ شعر پڑھنے لگے۔

شددت یمینی اذ اتیت محمدا — بخیر ید شدت بحجزة مئزر

(میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں حاضر ہوا تو اپنے داہنے ہاتھ کو ایک بہترین ہاتھ سے وابستہ کر لیا)

وذاک امرؤ قاسمته نصف دینه — واعطیته الف امرئ غیر اجدما

(وہ ایسے ہیں کہ میں نے تقسیم کر کے اپنا آدھا دین ان کو دیدیا، اور ایسے شخص کی الفت و محبت ان کو دی کہ جو شکستہ نہیں ہے)

قوم کے پاس آئے، اس واقعے کی خبر کی تو ان کے ہمراہ نو سو آدمی روانہ ہوئے۔ سو آدمی قبیلے میں چھوڑ دیئے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ان لوگوں کو لیچلے، انھیں موت آ گئی۔

قوم کے تین آدمیوں کو وصیت کی۔ ایک عباس بن مرداس کو اور انھیں تین سو کا امیر بنایا، دوسرے جبار بن الحکم کو اور یہی فرار الشریدی تھے، ان کو بھی تین سو کا امیر بنایا، تیسرے اخنس بن یزید کو، ان کو بھی تین سو پر امیر بنایا،

ان لوگوں سے کہا کہ آنحضرتؐ کے پاس جاؤ، تاکہ وہ عہد پورا ہو جو میری گردن پر ہے، پھر ان کی وفات ہوگئی۔

یہ لوگ روانہ ہوئے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ نے فرمایا کہ وہ خوبصورت، بہت بولنے والا، سچا مومن کہاں ہے۔ ان لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ انھیں اللہ نے دعوت دی تو اس کو انھوں نے قبول کر لیا،

ان لوگوں نے آپ کو واقعہ بتایا، آپ نے فرمایا کہ وہ ہزار کے بقیہ کہاں ہیں جن کا اُنھوں نے مجھ سے عہد کیا تھا، لوگوں نے عرض کی کہ اُس جنگ کے خوف سے جو ہمارے اور بنی کنانہ کے درمیان ہے سو آدمیوں کو قبیلے میں چھوڑ دیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ اُن کو بھی بلا بھیجو کیونکہ اس سال تمھیں کوئی ناگوار حادثہ پیش نہیں آئے گا۔

ان لوگوں نے اُنھیں بھی بلا بھیجا، جو (مقام) ہدّہ میں آپ کے پاس آگئے، یہ وہی سو آدمی تھے جن پر مُنقّع بن مالک بن امیہ بن عبد العزی بن عمل بن کعب بن الحارث ابن بہثہ بن سُلیم امیر تھے۔

جب ان لوگوں نے لشکر کا شور سنا تو عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہم لوگ حاضر کر دیے گئے، آپ نے فرمایا کہ نہیں بلکہ تمھارے نفع کے لئے۔ کہ تمھارے ضرر کے لئے، یہ (قبیلۂ) سلیم بن منصور ہے جو آیا ہے، یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ فتح مکہ وحنین میں حاضر ہوئے۔

مقنع ہی کے لئے امیر لشکر عباس بن مرداس نے یہ شعر کہا ہے۔

القائد المائة التی وفّٰی بھا　　　تسع المئین فتم الف اقرع

(اُن سو آدمیوں کے امیر لشکر جن سے اُنھوں نے نوسو کو پورا کر دیا اور وہ مکمل سخت وہادر ہزار ہو گئے)

# (۲۰) وفد ہلال بن عامر

اہل علم نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بنی ہلال کی ایک جماعت حاضر ہوئی جن میں عبد عوف بن اصرم بن عمرو بن شعیبۃ بن الہزم بھی تھے جو قبیلۂ رؤیبہ سے تھے، آپ نے نام دریافت فرمایا تو اُنھوں نے بتایا۔ آپ نے فرمایا کہ تم عبد اللہ ہو اُن کی اولاد میں سے ایک شخص نے یہ شعر کہا ہے۔

۵۱　جدی الذی اختارت ھوازن کلھا　　　الی النبی عبد عوف وافدا

(وہ میرے ہی دادا ہیں جن کو تمام قبیلۂ ہوازن نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بطور وفد بھیجنے کے لئے منتخب کیا)۔

ان میں سے قبیصہ بن المخارق نے عرض کیا: یارسول اللہ میں نے (ادائے قرض میں) اپنی قوم کی ضمانت کی ہے لہذا اس میں میری مدد فرما دیجئے۔ فرمایا: جب صدقات آئیں گے تو اس میں سے تمھیں دیا جائے گا۔

اشیاخ بنی عامر سے مروی ہے کہ زیاد بن عبداللہ بن مالک بن بجیر بن الہزم ابن رویبہ بن عبداللہ بن ہلال بن عامر بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے جب وہ مدینۂ شریفہ میں داخل ہوئے تو میمونہ بنت الحارث زوجۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مکان پر چلے گئے جو زیاد کی خالہ تھیں جن کی والدہ عزہ بنت الحارث تھیں اور وہ اُس زمانے میں جوان تھے۔

اُسی حالت میں کہ وہ میمونہ کے پاس تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہوکر واپس تشریف لے گئے، میمونہ نے عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) یہ تو میرے بھانجے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لے آئے، آپ مسجد کو تشریف لے گئے، ہمراہ زیاد بھی تھے، نماز ظہر پڑھی، زیاد کو نزدیک کیا اور اُن کے لئے دعا فرمائی، اپنا ہاتھ اُن کے سر پہ رکھا پھر اُن کی ناک کے کنارے تک اُتارا۔

بنی ہلال کہا کرتے تھے کہ ہم لوگ برابر زیاد کے چہرے پر برکت مشاہدہ کرتے تھے، ایک شاعر نے علی بن زیاد کے لئے کہا ہے۔

یاابن الذی مسح النبی برأسہ ودعالہ بالخیر عند المسجد

اے اُس شخص کے بیٹے جس کے سر پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ پھیرا اور مسجد میں اُس کے لئے دعائے خیر فرمائی

اعنی زیادا لا ارید سواءہ من غائر او متہم او منجد

(میری مراد زیاد سے ہے، اُن کے علاوہ اور کوئی مراد نہیں ہے چاہے وہ غور کا ہو یا تہامہ کا یا نجد کا)

مازال ذالك النور فی عرنینه حتی تبوّأ بیته فی الملحد

(یہ نورانُ کے بشرے میں جمکتا رہا۔ یہاں تک کہ خانہ نشین ہو کے آخر قبر میں چلے گئے)

## (۲۱) وفد عامر بن صعصعہ

اہل علم نے کہا کہ عامر بن الطفیل بن مالک بن جعفر بن کلاب و اربد بن ربیعہ بن مالک بن جعفر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے، عامر نے کہا: یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اگر میں اسلام لاؤں تو میرے کیا حقوق ہوں گے، آپ نے فرمایا کہ تمہارے وہی حقوق ہوں گے جو مسلمانوں کے ہیں اور تم پر وہی امور لازم ہوں گے جو مسلمانوں پر لازم ہیں۔

انھوں نے کہا کہ کیا آپ اپنے بعد خلافت میرے لئے کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ خلافت نہ تمہارے لئے ہوگی نہ تمہاری قوم کے لئے، عرض کی اچھا تو کیا آپ یہ کرتے ہیں کہ دیہات میرے لئے ہوں اور شہر آپ کے لئے، آپ نے فرمایا نہیں لیکن میں گھوڑوں کی باگیں تمہارے لئے کردوں گا کیونکہ تم شہسوار ہو۔ اس نے کہا کہ کیا مجھے یہ طاقت نہیں ہے کہ میں پیادہ وسوار لشکر سے آپ پر عافیت تنگ کردوں۔ پھر یہ دونوں واپس گئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے اللہ ان دونوں سے مجھے کفایت کر اے اللہ بنی عامر کو ہدایت کر اور اے اللہ اسلام کو عامر بن الطفیل سے بے نیاز کر۔

اللہ تبارک و تعالیٰ نے عامر کی گردن پر ایک بیماری مسلط کر دی جس سے اس کی زبان اس کے حلق میں بکری کے تھن کی طرح سوج کر لٹک پڑی وہ بنی سلول کی ایک عورت کے گھر کی طرف متوجہ ہوا اور کہا کہ یہ گھینگا بیل کے کوہان کی طرح کا ہے اور سلولیہ کے گھر میں موت ہے، اربد پر اللہ نے ایک بجلی بھیجی جس نے اُسے قتل کر دیا، اس پر لبید بن ربیعہ روئے۔

۵۲ اس وفد میں مطرف کے والد عبداللہ الشخیر بھی تھے اُنھوں نے عرض کیا، یا رسول اللہ آپ ہمارے سردار ہیں اور ہم پر مہربان و کرم فرما ہیں' آپ نے فرمایا کہ سردار تو اللہ ہی ہے۔ شیطان تم کو بہکا نہ دے۔

اہل علم نے کہا کہ علقمہ بن عُلاثہ بن عوف بن الاحوص بن جعفر بن کلاب' ہوذہ بن خالد بن ربیعہ اور ان کے بیٹے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے' عمرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو میں بیٹھے ہوئے تھے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے فرمایا کہ علقمہ کے لئے جگہ کر دو' انھوں نے علقمہ کے لئے جگہ کر دی اور وہ آنحضرت کے پہلو میں بیٹھ گئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شرائع اسلام بیان فرمائے' قرآن پڑھکر سنایا' تو اُنھوں نے عرض کیا کہ یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بیشک آپ کا رب کریم ہے اور میں آپ پر ایمان لاتا ہوں' میں عکرمہ بن خصفہ برادر قیس کی طرف سے بھی بیعت کرتا ہوں'

ہوذہ' ان کے بیٹے اور بھتیجے بھی اسلام لائے اور ہوذہ نے بھی عکرمہ کی طرف سے بیعت کی۔

عون بن ابی جُحیفۃ السوائی نے اپنے والد سے روایت کی کہ وفد بنی عامر آیا' اُن لوگوں کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک عریضہ بھی تھا۔ ہم لوگوں نے آنحضرتؐ کو (مقام) الابطح میں ایک سرخ خیمے میں پایا۔

آپ کو سلام کیا تو پوچھا کہ تم لوگ کون ہو؟ ہم نے عرض کی کہ بنی عامر بن صعصعہ' آپ نے فرمایا کہ تمھیں مرحبا۔ (انتم منی وانا منکم) تم میرے اور میں تمھارا ہوں' نماز کا وقت آگیا تو بلال اُٹھے' اذان کہی اور اذان میں گھومنے لگے (تاکہ سب طرف آواز جائے)۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس وہ ایک برتن لائے جس میں پانی تھا' آپ نے وضو کیا' زائد پانی بچ گیا' ہم لوگ آپ کے وضو سے بچے ہوئے پانی سے وضو کرنے کی کوشش کرنے لگے' بلال نے اقامت کہی' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں دو رکعت نماز پڑھائی' عصر کا وقت آگیا تو بلال اُٹھے اور اذان کہی' اذان میں گھومنے لگے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں دو رکعت نماز پڑھائی'

# (۲۲) وفد ثقیف

عبداللہ بن ابی یحییٰ الاسلمی سے مروی ہے کہ عروہ بن مسعود و غیلان بن سلمہ طائف کے محاصرے میں موجود نہ تھے، یہ دونوں جرش میں سنگ اندازی، قلعے کی نقب زنی، گوپھن وغیرہ آلات حرب کی صنعت سیکھ رہے تھے۔

یہ دونوں اُس وقت آئے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طائف سے واپس ہوچکے تھے، ان لوگوں نے آلات سنگ اندازی، نقب زنی و منجنیق (گوپھن) نصب کئے اور جنگ کے لئے تیار ہو گئے۔

اللہ نے عروہ کے قلب میں اسلام ڈالدیا، انھیں اُس حالت سے بدل دیا جس پر وہ تھے، وہ نکلکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اسلام لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی قوم کے پاس جانے کی اجازت چاہی کہ اُنھیں بھی اسلام کی دعوت دیں۔ آپ نے فرمایا کہ وہ لوگ تم سے جنگ کریں گے۔ عروہ نے کہا کہ میں اُن کے نزدیک ان کے اکلوتے بیٹوں سے زیادہ محبوب ہوں، پھر عروہ نے دوبارہ اور سہ بارہ آپ سے اجازت چاہی تو آپ نے فرمایا کہ اگر تم چاہو تو جاؤ۔

وہ نکلے، اور پانچ دن طائف کی طرف چلے پھر عشاء کے
۵۴ وقت آئے اور اپنے مکان میں گئے، اُن کی قوم آئی اور شرک کا سلام کیا، عروہ نے کہا کہ تمھیں اہل جنت کا سلام اختیار کرنا چاہئے جو ''السلام'' ہے، ان لوگوں کو اسلام کی دعوت دی۔ تو وہ لوگ نکلکر اُن کے متعلق مشورہ کرنے لگے۔

صبح ہوئی تو عروہ اپنی کھڑکی (کے بالاخانے) پر آئے اور اذان کہی، ثقیف ہر طرف سے نکل پڑے، بنی مالک کے ایک شخص نے جس کا نام اوس بن عوف تھا عروہ کو تیر مارا جو اُن کی رگ ہفت اندام پر (جو کلائی میں ہوتی ہے اور اسی میں فصد کھولی جاتی ہے) لگا، اُن کا خون بند نہوا۔

غیلان بن سلمہ وکنانہ بن عبد یا لیل وحکم بن عمرو بن وہب اور حلفاء کے معززین اٹھ کھڑے ہوئے، انھوں نے ہتھیار پہن لیئے اور سب کے سب (انتقام کے لئے) جمع ہو گئے۔

عروہ نے یہ کیفیت دیکھی تو انھوں نے کہا کہ میں نے اپنا خون، خون کرنے والے کو معاف کر دیا تاکہ اس کے ذریعے سے میں تمھارے درمیان صلح کرا دوں، یہ تو ایک بزرگی ہے جس کے سبب سے اللہ نے میرا اکرام کیا، اور شہادت ہے جس کو اللہ نے میرے پاس بھیج دیا مجھے اُن شہداء کے ساتھ دفن کرنا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ شہید ہوئے،

اُن کی وفات ہو گئی تو لوگوں نے ان کو اُنھیں شہداء کے ساتھ دفن کر دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا تو آپ نے فرمایا کہ ان کی مثال صاحب یاسین کی سی ہے جنھوں نے اپنی قوم کو اللہ کی طرف بلایا تو ان لوگوں نے اُنھیں قتل کر دیا۔

ابو الملیح بن عروہ وقارب بن الاسود بن مسعود نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملے اور اسلام لے آئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مالک بن عوف کو پوچھا تو ان دونوں نے جواب دیا کہ ہمنے اُنھیں طائف میں چھوڑا ہے۔

آپ نے فرمایا کہ تم لوگ اُنھیں خبر دو کہ وہ مسلمان ہو کر میرے پاس آئیں تو میں اُن کے اعزہ و مال اُنھیں واپس کر دونگا اور مزید سو اونٹ دونگا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ نے اُنھیں یہ سب عطا فرمایا اُنھوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ثقیف کے لئے تو میں کافی ہوں، میں اُن کے مویشی لوٹتا رہوں گا تاوقتیکہ وہ مسلمان ہو کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنھیں ان کی قوم کے مسلمین اور قبائل پر عامل بنا دیا، وہ ثقیف کے مواشی کو لوٹتے اور لوگوں سے جنگ کرتے رہے جب ثقیف نے یہ حالت دیکھی تو وہ لوگ عبد یا لیل کے پاس گئے اور باہم یہ مشورہ کیا کہ اپنی قوم کے چند آدمی بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں روانہ کریں۔

عبد یا لیل اور اُن کے دو بیٹے کنانہ وربیعہ اور شرحبیل بن غیلان بن سلمہ اور حکم بن عمرو بن وہب بن معتب وعثمان بن ابی العاص واوس بن عوف ونمیر بن خرشہ

ابن ربیعہ نکلے اور ستر آدمیوں کے ہمراہ روانہ ہوئے، یہ چھ آدمی ان کے رئیس ہوئے۔
بعض اہل علم نے کہا کہ یہ سب اُنیس آدمی تھے، یہی زیادہ ٹھیک ہے۔
مغیرہ بن شعبہ نے کہا کہ میں مسلمانوں کے ہمراہ ذی حُرُض میں تھا کہ اتفاق سے عثمان بن ابی العاص مجھ سے ملکر حالات دریافت کرنے لگے۔ جب میں نے (ثقیف کے) ان لوگوں کو دیکھا تو بہت تیزی سے نکلا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان لوگوں کی آمد کی بشارت دوں۔
میں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ملا اور اُنھیں ان لوگوں کی آمد کی خبر دی۔ اُنھوں نے کہا کہ میں تمھیں قسم دیتا ہوں کہ تم مجھ سے پہلے ان لوگوں کی آمد کی خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ دینا، وہ گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کی آمد سے مسرور ہوئے۔
اُن میں جو لوگ حلیف تھے وہ مغیرہ بن شعبہ کے پاس اترے، مغیرہ نے اُن لوگوں کا اکرام کیا، جو لوگ بنی مالک میں سے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے لئے مسجد میں خیمہ نصب فرمایا۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر شب کو بعد عشاء اُن لوگوں کے پاس تشریف لاتے تھے، اور ان کے پاس کھڑے رہتے تھے یہاں تک کہ آپ کبھی ایک قدم پر کھڑے ہوتے تھے اور کبھی دوسرے قدم پر، آپ قریش کی شکایت کرتے تھے اور اُس جنگ کا ذکر فرماتے تھے جو آپ کے اور قریش کے درمیان ہوئی۔
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک فیصلے پر ثقیف سے صلح کرلی، ان لوگوں کو قرآن سکھایا گیا، ان پر عثمان بن ابی العاص کو عامل بنایا گیا۔ ثقیف نے لات وعزیٰ کے منہدم کرنے سے معافی چاہی آپ نے انھیں معاف فرمادیا۔ ۵۴
مغیرہ نے کہا کہ میں نے ان کو منہدم کیا، یہ لوگ اسلام میں داخل ہوگئے۔
مغیرہ نے کہا کہ میں عرب کے کسی خاندان یا قبیلے کی کسی قوم کو نہیں جانتا جن کا اسلام ان لوگوں سے زیادہ صحیح ہو اور جو اس سے بہت بعید ہوں کہ اُن میں اللہ اور اُس کی کتاب کے لئے کوئی دغا پائی جائے۔

# وفود قبیلۂ ربیعہ

## (۲۳) وفد عبد القیس

عبد الحمید بن جعفر نے اپنے والد سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل بحرین کو تحریر فرمایا کہ اُن میں سے بیس آدمی آپ کی خدمت میں حاضر ہوں، بیس آدمی حاضر ہوئے جن کے رئیس عبد اللہ بن عوف الاشج تھے، ان لوگوں میں جارود اور اشج کے بھانجے مُنقِذ بن حیّان بھی تھے ان کی آمد فتح مکہ والے سال ہوئی۔

عرض کیا گیا کہ یہ عبد القیس کا وفد ہے، آپ نے فرمایا کہ ان کو مرحبا ہے، عبد القیس بھی کیسی اچھی قوم ہے۔

جس شب کو یہ لوگ آئے اُس کی صبح کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُفق کی طرف دیکھکر فرمایا کہ ضرور ضرور مشرکین کی ایک جماعت آئے گی جن کو اسلام پر مجبور نہیں کیا گیا ہے جنھوں نے اونٹوں کو (چلاتے چلاتے تھکا کر) دبلا کر دیا ہے اور زادراہ کو ختم کر دیا ہے، اُن کے ہمراہی میں ایک علامت بھی ہے کہ اے اللہ عبد القیس کی مغفرت کر جو میرے پاس مال مانگنے نہیں آئے ہیں، جو اہل مشرق میں سب سے بہتر ہیں۔

یہ لوگ اپنے کپڑوں میں آئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تھے، ان لوگوں نے آپ کو سلام کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ تم میں عبد اللہ الاشج کون ہیں۔ عبد اللہ نے کہا کہ یا رسول اللہ میں ہوں، وہ کریہ منظر (بدشکل) آدمی تھے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کی طرف دیکھکر فرمایا کہ انسان کی کھال کی مشک نہیں بنائی جاتی، البتہ آدمی کی دو سب سے چھوٹی چیزوں کی

حاجت ہوتی ہے، ایک اُس کی زبان اور ایک اُس کا دل۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ (اے عبداللہ) تم میں دو خصلتیں ایسی ہیں جن کو اللہ پسند کرتا ہے۔ عبداللہ نے کہا کہ وہ کونسی، آپ نے فرمایا کہ حلم اور وقار، انھوں نے عرض کیا کہ یہ چیز پیدا ہوگئی ہے یا میری خلقت اسی پر ہوئی ہے، آپ نے فرمایا کہ تمھاری خلقت اسی پر ہوئی ہے۔

جارود نصرانی تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں اسلام کی دعوت دی، وہ اسلام لے آئے اور اُن کا اسلام اچھا تھا۔

آپ نے وفد عبدالقیس کو رملہ بنت الحارث کے مکان پر ٹھیرایا، ان لوگوں کی مہمانداری فرمائی، یہ لوگ دس روز مقیم رہے، عبداللہ الاشج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فقہ و قرآن دریافت کیا کرتے تھے۔

آپ نے ان لوگوں کے لئے انعامات کا حکم دیا، عبداللہ الاشج کو سب سے زیادہ دلایا۔ انھیں ساڑھے بارہ اوقیہ چاندی مرحمت فرمائی، اور منقذ بن حیان کے چہرے پر دست مبارک پھیرا۔

## (۲۴) وفد بکر بن وائل ۵۵

اہل علم نے کہا کہ بکر بن وائل کا وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا، ان میں سے ایک شخص نے آپ سے عرض کیا کہ کیا آپ قس بن ساعدہ کو پہچانتے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ تم میں سے نہیں ہے۔ یہ تو قبیلۂ ایاد کا ایک شخص ہے جو زمانۂ جاہلیت میں حنفی (یعنی پیرو دین ابراہیمؑ) بن گیا، اس وقت عکاظ پہنچا کہ لوگ جمع تھے، وہ ان لوگوں سے وہ باتیں کرنے لگا جو اُس سے یاد کرلی گئی ہیں۔

اس وفد میں بشیر بن الخصاصیہ و عبداللہ بن مرثد و حسان بن حوط بھی تھے، حسان کی اولاد میں سے کسی نے یہ شعر کہا ہے۔

انا ابن حسان بن حوط وابی      رسول بکر کلها الی النبی

(میں حسان بن حوط کا بیٹا ہوں، میرے والد تمام قبیلۂ بکر کی طرف سے قاصد بنکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے تھے۔)

انھیں لوگوں کے ہمراہ عبداللہ بن اسود بن شہاب بن عوف بن عمرو بن الحارث بن سدوس بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے یہ یمامہ میں رہا کرتے تھے، وہاں جو مال تھا اُسے فروخت کر کے ہجرت کی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھجور کا ایک توشہ دان لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے لئے برکت کی دعا فرمائی۔

# (۲۵) وفد تغلب

یعقوب بن زید بن طلحہ سے مروی ہے کہ بنی تغلب کے سولہ مسلمانوں کا اور نصاریٰ کا جو سونے کی صلیبیں پہنے ہوئے تھے ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا، یہ لوگ رملہ بنت الحارث کے مکان میں اترے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نصاریٰ سے اس شرط پر صلح کرلی کہ آپ انھیں نصرانیت پر رہنے دیں گے اور وہ لوگ اپنی اولاد کو نصرانیت میں نہ رنگیں گے، اُن میں سے مسلمانوں کو آپ نے انعامات عطا فرمائے۔

# (۲۶) وفد حنیفہ

اہل علم نے کہا ہے کہ بنی حنیفہ کے اُنیس آدمیوں کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا۔ جن میں رحّال بن عُنفُوہ، سلمی بن حنظلہ السحمی، طلق بن علی بن قیس

اور بنی تیم میں سے صرف حمران بن جابر، علی بن سنان، اقعس بن نعمہ، زید بن عمرو، مسیلمہ بن حبیب تھے، اس وفد کے رئیس سلمیٰ بن حنظلہ تھے۔ ٥٦

یہ لوگ رملہ بنت الحارث کے مکان پر ٹھہرائے گئے، اور مہمانداری کی گئی، ان لوگوں کو دونوں وقت کھانا دیا جاتا تھا، کبھی گوشت روٹی کبھی دودھ روٹی کبھی گھی روٹی، اور کبھی کھجوریں ان کے لئے پھیلا دی جاتی تھیں،

یہ لوگ مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے سلام کیا اور حق کی شہادت دی، آتے ہوئے مسیلمہ کو اپنے کجاووں میں چھوڑ گئے تھے، چند روز مقیم رہکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آمد ورفت کرتے رہے، رحال بن عنفوہ ابی بن کعب سے قرآن کا درس لیتے رہے

واپسی کا جب ارادہ کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان میں سے ہر شخص کو پانچ پانچ اوقیہ چاندی انعام دینے کا حکم دیا، ان لوگوں نے عرض کی یارسول اللہ ہم نے اپنے ایک ساتھی کو پیچھے سامان میں چھوڑ دیا ہے جو نگرانی کرتا ہے، وہ ہماری ہمراہی میں ہے اور ہمارے اونٹوں کی حفاظت کرتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے لئے بھی اتنے ہی انعام کا حکم دیا جتنا اس کے ساتھیوں کو دلایا تھا، اور فرمایا کہ وہ تمہارے اونٹ اور کجاوے کی نگرانی کی وجہ سے تم میں سب سے بڑے درجے کا آدمی نہیں ہے، یہ بات مسیلمہ سے کہی گئی تو اس نے کہا کہ آنحضرت سمجھ گئے کہ آپ کے بعد حکومت کا معاملہ میرے سپرد ہوگا۔

لوگ یمامہ واپس گئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو پانی کا ایک مشکیزہ عطا فرمایا جس میں آپ کے وضو کا بچا ہوا پانی تھا، اور فرمایا کہ جب تم اپنے وطن جانا تو جا کر گرجا توڑ دینا، اس کی جگہ کو اس پانی سے دھو ڈالنا اور وہاں مسجد بنا دینا،

ان لوگوں نے یہی کیا، مشکیزہ قیس بن نعمان کے پاس رہا، طلق بن علی مؤذن ہوئے، انھوں نے اذان کہی تو اس کو گرجا کے راہب نے سنا اور کہا کہ حق کی دعوت ہے، اور بھاگ گیا یہ اس کا آخری زمانہ تھا۔

مسیلمہ لعنۃ اللہ علیہ نے نبوت کا دعویٰ کیا، رجال بن عنفوہ نے شہادت دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو شریک کار بنایا ہے، لوگ اس سے فتنے میں مبتلا ہوے۔

## (۲۷) وفد شیبان

عبداللہ بن حسان برادر بنی کعب سے جو بنی العنبر میں سے تھے مروی ہے کہ ان سے ان کی دونوں دادیوں صفیہ بنت علیبہ و دحیبہ بنت علیبہ نے قیلہ بنت مخرمہ کی حدیث بیان کی، یہ دونوں دادیاں قیلہ کی پروردہ تھیں۔ اور قیلہ صفیہ اور دحیبہ کے والد کی نانی تھیں۔ انھوں نے کہا کہ قیلہ حبیب بن ازہر برادر بنی جناب کے عقد میں تھیں، ان کے یہاں ان سے لڑکیاں پیدا ہوئیں، ابتدائے اسلام میں حبیب بن ازہر کی وفات ہوگئی قیلہ سے ان کی لڑکیوں کو لڑکیوں کے چچا اثوب بن ازہر نے چھین لیا۔

قیلہ اول اسلام میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت کی تلاش میں نکلیں، ان لڑکیوں میں سے ایک لڑکی حدیباء رونے لگی، اس لڑکی کو چچا نے لے لیا تھا، اس کے بدن پر سیاہ اون کا کمبل تھا، قیلہ اس لڑکی کو اپنے ہمراہ لے چلیں۔

جس وقت یہ دونوں اونٹ کو دوڑا رہی تھیں تو یکایک ایک خرگوش سوراخ سے نکلا، حدیباء نے کہا اس بارے میں تمہارا حصہ اثوب کے حصے سے ہمیشہ بلند رہے گا (یعنی یہ تمہارے لئے فال نیک ہے) لومڑی دوڑی تو اس پر بھی حدیباء

۵۷ نے کچھ کہا جس کو عبداللہ بن حسان بھول گئے، اس کے بارے میں بھی حدیباء نے ویسی ہی طرح کہا جو خرگوش کے بارے میں کہا تھا۔

جس وقت یہ دونوں اونٹ کو بھگا رہی تھیں یکایک اونٹ بھڑکا، اس پر لرزہ چڑھ گیا، حدیباء نے کہا کہ امانت کی قسم تجھ پر اثوب کے سحر کا اثر پڑ گیا، میں نے (یعنی قیلہ نے) گھبرا کر حدیباء سے کہا کہ تجھ پر افسوس ہے، اونٹ نے کیا کیا۔ حدیباء نے کہا کہ اپنے کپڑوں کو الٹ لو، اس کا رخ اپرہ کی طرف کر لو شکم کو پشت کی طرف

پھر تو اونٹ کے گرد گھومنے لگا وہ چھوٹی لڑکی نے اپنا کمبل اتارا اُسے الٹ لیا اپنے شکم کو پشت کی طرف گھما دیا (یعنی رُخ بدل کر بیٹھ گئی۔)

جب میں نے بھی وہی کیا جس کا مشورہ حدیباء نے دیا تھا تو اونٹ نے پیشاب کیا پھر کھڑا ہوگیا۔ پھر پھیلا بیٹھ گیا اور پیشاب کیا، حدیباء نے کہا کہ اپنے سامان کو دوبارہ اپنے اوپر کر لو میں نے کر لیا۔

ہم لوگ اونٹ کو دوڑاتے ہوئے روانہ ہوئے، اتفاق سے اثوب بن ازہر چمکدار تلوار لئے ہوئے ہمارے پیچھے دوڑ رہا تھا، ہم نے مکانوں کی ایک گھنی صف کی پناہ لی اس نے اونٹ کو ایک قوی سردار اونٹ کی طرح درمیانی مکان کے چھجے تک پہنچا دیا میں مکان کے اندر گھس چکی تھی۔

(۲) اس نے مجھے تلوار سے روک لیا، اُس کی دھار میری پیشانی کے ایک حصے پر لگی، اور کہا او لونڈی میری بھتیجی کو میرے آگے ڈال دے، میں نے لڑکی کو اس کے آگے پھینک دیا، خود نکل کر اپنی ایک بہن کے پاس چلی جس کی شادی بنی شیبان میں ہوئی تھی تاکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت تلاش کروں،

ایک شب کو بہن کے یہاں تھی۔ وہ مجھے سوتا ہوا سمجھتی تھی، یکایک اُس کے شوہر مجلس سے آئے اور کہا کہ تمہارے والد کی قسم میں نے قیلہ کے لئے ایک سچے آدمی کو پالیا، میری بہن نے کہا کہ وہ کون ہے۔ اُنھوں نے کہا کہ وہ حُریث ابن حسان الشیبانی ہیں جو صبح کو بکر بن وائل کے وفد کے طور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جایا کرتے ہیں

میں اپنے اونٹ کے پاس گئی، ان دونوں کی گفتگو سن چکی تھی، اس پر کجاوہ کس دیا، حریث کو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ دور نہیں ہیں اُن سے ہمراہ لے چلنے کی درخواست کی، تو انہوں نے کہا کہ ہاں بسر وچشم

اونٹ بٹھا رکھے میں ان صاحب صدق کے ہمراہ روانہ ہوئی یہاں تک کہ ہم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے۔ آپ لوگوں کو نماز صبح پڑھا رہے تھے۔ نماز اس وقت شروع کی گئی تھی جب صبح ہوگئی تھی اور ستارے آسمان میں جھلملا رہے تھے لوگ رات کی تاریکی کی وجہ سے باہم پہچان نہ سکتے تھے۔

میں مردوں کی صف میں کھڑی ہوگئی میں ایک ایسے شخص کے پاس تھی جو زمانۂ جاہلیت سے قریب تھا مجھ سے ایک مرد نے جو میرے متصل تھے کہا کہ تم عورت ہو یا مرد؟ میں نے کہا عورت، انہوں نے کہا کہ تم نے تو مجھے فتنے میں ڈال دیا تھا تم عورتوں کے ساتھ نماز پڑھو جو تمہارے پیچھے ہیں اتفاق سے حجروں کے پاس عورتوں کی صف قائم ہوگئی تھی جس کو میں نے داخل ہونے کے وقت نہیں دیکھا تھا ورنہ اسی میں ہو جاتی۔

آفتاب نکل آیا تو میں نزدیک ہوگئی میں کہ جب کسی شخص کو تروتازہ سرخ وسفید دیکھتی تو اس کی طرف نظر اٹھاتی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو لوگوں کے اوپر دیکھوں

آفتاب بلند ہو چکا تھا کہ ایک شخص آئے انہوں نے کہا "السلام علیک یا رسول اللہ" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "وعلیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ" نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بدن پر دو پرانی چادریں تھیں جن سے زعفران کا رنگ دور کیا ہوا تھا، آپ کے پاس کھجور کی ایک چھڑی تھی جس کا چھلکا اترا ہوا تھا، اور کی چھال نہیں اتری تھی، آپ ہاتھ پاؤں سمیٹے ہوئے بیٹھے تھے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نشست میں وہی عاجزی کرتے دیکھا تو میں خوف سے کانپنے لگی، ہمنشین نے عرض کی یا رسول اللہ یہ مسکینہ کانپ رہی ہے، آپ نے مجھے دیکھا نہ تھا حالانکہ میں آپ کی پشت کے پاس تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے مسکینہ اطمینان سے رہو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمایا تو اللہ نے جو رعب میرے قلب میں ڈال دیا تھا اسے دور کر دیا۔

میرے ہمراہی آگے بڑھے، انہوں نے اپنی اور اپنی قوم کی طرف سے سب سے پہلے آپ سے بیعت کی۔ پھر عرض کی یا رسول اللہ (مقام) دہنا کے متعلق آپ ہمارے اور بنی تمیم کے درمیان یہ تحریر فرما دیجئے کہ ان لوگوں میں سے سوائے مسافر یا ہمسائے کے اور کوئی شخص اس مقام سے ہماری طرف نہ بڑھے فرمایا کہ اے لڑکے ان کو دہنا کے متعلق لکھ دو۔

جب میں نے دیکھا کہ آپ نے ان کے لئے حکم دیدیا کہ دہناء کے متعلق لکھدیا جائے تو مجھ سے نہ رہا گیا، یہ میرا وطن اور میرا مکان تھا۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ جب انھوں نے آپ سے یہ درخواست کی تو زمین کے متعلق انصاف نہیں کیا، یہی دہنا، آپ کے نزدیک بھی اونٹوں کے روکنے کی جگہ اور بکریوں کی چراگاہ ہے، بنی تمیم کی عورتیں اور ان کے بچے اس کے پیچھے ہیں،

فرمایا کہ اے لڑکے ابھی رک جا (یعنی نہ لکھو) یہ مسکینہ سچ کہتی ہے، مسلمان مسلمان کا بھائی ہے، پانی اور درخت دونوں کے لیے ہیں دونوں فتنہ انگیز کے مقابلے میں باہم مدد کرتے ہیں،

جب حریث نے دیکھا کہ ان کے فرمان میں رکاوٹ پڑ گئی تو انھوں نے اپنا ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ پر مارا اور (مجھ سے) کہا کہ میں اور تم اس طرح تھے جس طرح کہا گیا ہے کہ بھیڑ کی موت اس میں ہے کہ وہ دوسری بھیڑ کو اس کے سم پکڑ کے اٹھائے میں نے کہا کہ واللہ تم تاریکی میں رہبر تھے، مسافر کے ساتھ سخی اور اپنی رفیقہ کے ساتھ پاکدامن تھے، یہاں تک کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آگئی۔ لیکن جب تم نے اپنے حصے کی درخواست کی تو میرے حصے پر مجھے ملامت نکرو۔

انھوں نے کہا کہ تمھارا باپ نہ رہے دہنا، میں تمھارا کیا حصہ ہے؟ میں نے کہا کہ میرے اونٹ کے روکنے کی جگہ ہے جس کو تم اپنی عورت کے اونٹ کے لئے مانگتے ہو، انھوں نے کہا کہ لامحالہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بناؤنگا کہ جب تک زندہ ہوں تمھارا بھائی ہوں۔ اس لئے کہ تم نے آنحضرت کے سامنے میری مدح کی ہے، میں نے کہا کہ جب تم نے اس کو شروع کیا ہے تو میں ہرگز اسے ضائع نکروں گی (یعنی برادری کو)۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا ان (عورت) کے بیٹے کو اس پر ملامت کی جاسکتی ہے کہ وہ حجرے کے اندر سے کام کا فیصلہ کرے۔

میں رونی اور کہا۔ یا رسول اللہ بخدا وہ میرے یہاں عقلمند ہی پیدا ہوا تھا

جنگ ربذہ میں آپ کے ہمراہ تھا، وہ میرے لئے غلہ لانے خیبر گیا وہاں خیبر کا
بخار آگیا، اور میرے پاس لڑکیاں چھوڑ گیا۔

آپ نے فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد (صلی اللہ علیہ
وسلم) کی جان ہے، اگر تم مسکین نہ ہوتیں تو ہم تم کو تمھارے منہ کے بل گھسیٹتے،
کیا تم میں سے کوئی شخص اس پر مغلوب ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے ساتھی کے ساتھ
دنیا میں اچھا برتاؤ کرے۔ (مطلب یہ ہے کہ بظاہر قیلہ کے کلام سے یہ مفہوم
ہوتا ہے کہ میں الزما میرے لئے غلہ لانے گیا یہی اس کی موت کا باعث ہوا۔
اس پر آنحضرت ناخوش ہوئے اور آپ کے کلام کا مفہوم یہ ہے کہ نیکی سے
مصیبت نہیں آتی۔)

جب ان کے اور اس کے درمیان وہ شخص حائل ہو گیا جو اس سے زیادہ اس کے
قریب تھا تو اس سے واپس لے لیا۔ اس کے بعد آپ نے فرمایا کہ اے اللہ تو نے
جو گذار دیا اس کو مجھ سے چھپا لے، اور جو تو نے باقی رکھا ہے اس پر میری مدد کر،
قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے،
تم میں سے ایک شخص روتا ہے، پھر اس کے پاس اس کا ساتھی روتا ہے، لہذا
اے بندگان خدا اپنے بھائیوں پر عذاب نہ کرو۔

آپ نے سرخ چمڑے کے ایک ٹکڑے پر قیلہ اور دختران قیلہ کے لئے
تحریر فرمایا کہ ان کے حق میں ظلم نہ کیا جائے، نہ انھیں نکاح پر مجبور کیا جائے،
ہر مومن مسلم ان کا مددگار رہے، تم (عورتیں) بھی اچھا کرو، برائی نہ کرو۔

صفیہ و دحیبہ دختران علیبہ سے جن کے دادا حرملہ تھے مروی ہے کہ ۵۹
حرملہ نکلے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے، آپ کے پاس رہے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں عارف بنا دیا، انھوں نے کوچ کیا۔

حرملہ نے کہا کہ میں نے اپنے آپ کو ملامت کی، قصد کیا کہ اب نہ جاؤں گا
تاوقتیکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رہ کر اپنے علم میں اضافہ نہ کروں،
میں آیا، کھڑا ہو گیا، اور عرض کی یا رسول اللہ آپ مجھے کیا عمل کرنے کا حکم دیتے ہیں
فرمایا کہ اے حرملہ نیکی پر عمل کرو، اور بدی سے پرہیز کرو۔

میں روانہ کے اپنی سواری کے پاس آگیا واپسی میں اسے مقام پر یا اس کے قریب کھڑا ہو گیا، عرض کی: یا رسول اللہ آپ مجھے کیا عمل کرنے کا حکم دیتے ہیں؟
فرمایا
اے حرملہ نیکی کرو اور بدی سے بچو، دیکھو کہ جب تم قوم کے پاس سے اٹھو تو تمہاری سماعت کیا پسند کرتی ہے کہ قوم تمہاری نسبت کیا کہے، بس وہی کرو اور جب تم اپنی قوم کے پاس سے اٹھو تو سوچو کہ تم اپنے حق میں قوم کے کیا کہنے کو ناپسند کرتے ہو، بس اسی سے پرہیز کرو۔

# وفود اہل یمن

## (۲۸) وفد طے

عبادۃ الطائی نے اپنے مشائخ سے روایت کی کہ قبیلۂ طے کے پندرہ آدمیوں کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جن کے رئیس و سردار زید خیر تھے، یہی زید خیر زید خیل بن مہلہل تھے جو بنی نبہان میں سے تھے۔ ان لوگوں میں وزر بن جابر بن سدوس بن اصمع النبہانی و قبیصہ بن الاسود ابن عامر بھی تھے جو طے کی شاخ جرم سے تھے۔ بنی معن میں سے مالک بن عبداللہ ابن حبیری اور قعین بن خلیف بن جدیلہ تھے، بنی بولان میں سے بھی ایک شخص تھے۔
جب مدینے میں داخل ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد ہی میں تھے، ان لوگوں نے اپنی سواریوں کو مسجد کے سامنے والے میدان میں باندھ دیا اندر گئے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں حاضر ہوئے۔
آپ نے ان لوگوں کے سامنے اسلام پیش کیا، سب مسلمان ہوئے،

ہر شخص کو پانچ پانچ اوقیہ چاندی انعام مرحمت فرمائی زید خیل کو ساڑھے بارہ اوقیہ چاندی عطا فرمائی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ سے عرب کے کسی شخص کا تذکرہ نہیں کیا گیا جس کو میں نے اس سے کم نہ پایا ہو سوا کہ ذکر کیا گیا بجز زید کے کہ ان کی جتنی خوبیاں بیان کی گئیں اس سے زیادہ ہی پائیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا نام زید الخیر رکھا، آپ نے انہیں فید اور دو زمینوں کی جاگیر عطا فرمائی، اس کے متعلق انہیں ایک فرمان لکھ دیا، وہ اپنی قوم کے ساتھ واپس ہوئے مقام فردہ پہنچے تو فوت ہو گئے، ان کی بیوی نے ۶۰ تمام فرامین پر قبضہ کر لیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زید کو لکھے تھے اور چاک کر ڈالا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ طے کے بت فلس کی جانب علی بن ابی طالبؓ کو روانہ فرمایا تھا کہ اسے منہدم کر دیں اور وہاں سے گھیر لیں، وہ دو سو سواروں کے ہمراہ روانہ ہوئے، انہوں نے آل حاتم کے مکانوں پر چھاپہ مارا، دختر حاتم ان لوگوں کے ہاتھ لگیں، یہ لوگ انہیں بھی قبیلہ طے کے قیدیوں کے ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے آئے۔

ہشام بن محمد کی روایت میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لشکر میں سے جن صاحب نے قبیلہ طے پر چھاپہ مارا اور حاتم کی دختر کو گرفتار کیا وہ خالد بن الولید تھے (علی بن ابی طالب نہ تھے)۔

(اس گرفتاری کے وقت) عدی بن حاتم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لشکر سے بچ کر بھاگ نکلے، اور ملک شام پہنچ گئے وہ دین نصرانیت پر تھے، اپنی قوم کے ہمراہ (مقام) مرباع جایا کرتے تھے۔

حاتم کی دختر کو مسجد نبوی کے دروازے کے ایک سائبان میں کر دیا گیا، وہ خوبصورت اور شیریں کلام تھیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گزرے تو اٹھ کر آپ کے پاس آئیں اور عرض کی والد گزر گئے واقد (یعنی وعدہ کرنے والے) گم ہو گئے لہٰذا مجھ پہ احسان فرمائیے، اللہ آپ پر احسان فرمائے گا۔

آپ نے فرمایا کہ تمہارا وافد کون ہے؟ انھوں نے کہا کہ عدی بن حاتم، فرمایا: وہ تو اللہ و رسول سے بھاگنے والے ہیں۔"

ایک وفد قبیلۂ قضاعہ کا شام سے آیا ہوا تھا، دختر حاتم کہتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے لباس عطا فرمایا، خرچ دیا اور سواری عطا فرمائی، میں انھیں (قبیلۂ قضاعہ) کے ہمراہ روانہ ہوئی، ملک شام میں عدی کے پاس آئی، ان سے کہا کہ اے قطع رحم کرنے والے ظالم تم نے اپنے بیوی بچوں کو تو سوار کرلیا اور والد کے پسماندگان کو چھوڑ دیا۔

چند روز وہ عدی کے پاس مقیم رہیں، انھوں نے عدی سے کہا، میری رائے یہ ہے کہ تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملو، عدی روانہ ہو کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، آپ کو سلام کیا، اس وقت آپ مسجد میں تھے۔ آپ نے پوچھا کہ تم کون ہو؟ انھوں نے عرض کی کہ عدی بن حاتم،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انھیں اپنے مکان پر لے گئے، ایک گدّہ بچھا دیا جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی اور فرمایا کہ اس پر بیٹھو، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زمین پر بیٹھ گئے، آپ نے ان کے سامنے اسلام پیش کیا، عدی اسلام لے آئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں ان کی قوم کے صدقات (محاصل) پر عامل بنا دیا۔

جمیل بن مرثد الطائی نے اپنے شیوخ سے روایت کی کہ عمرو بن المسبّح بن کعب بن عمرو بن عصر بن غنم بن حارثہ بن ثوب بن معن الطائی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، وہ اس زمانے میں ڈیڑھ سو برس کے تھے۔

انھوں نے آنحضرت سے شکار کو دریافت کیا، آپ نے فرمایا کہ جس کو تم قتل کرو اور اس کو خود مرتے دیکھ لو تو کھاؤ، جو شکار زخمی ہو کر بھاگ جائے اور تمہاری نظر سے اوجھل ہو کر مرجائے تو اسے چھوڑ دو،

یہ عرب میں سب سے بڑے تیر انداز تھے، یہی وہ شخص ہیں جن کے بارے میں شاعر امرؤ القیس بن حجر یہ شعر کہتا ہے۔

رب رام من بنی ثعل    مخرج کفیه من سُترِه

(قبیلۂ بنی ثعل میں ایسے تیرانداز بھی ہیں کہ چھپے ہوئے مقام سے اپنی دونوں ہتھیلیاں نکال کے تیر چلاتے ہیں)۔

۶۱

## (۲۹) وفد تجیب

ابو الحویرث سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ۹ھ میں وفد تجیب آیا، یہ لوگ تیرہ آدمی تھے اپنے ہمراہ وہ صدقات بھی لیتے آئے جو اللہ نے ان پر فرض کئے تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو مرحبا فرمایا، اچھی جگہ ٹھہرایا اور مقرب بنایا، بلال کو حکم دیا کہ ان کی مہمانداری اچھی طرح کریں اور اچھی طرح انعامات دیں،

آپ (معمولاً) وفد کو جتنا عطا فرمایا کرتے تھے ان لوگوں کو اُس سے زائد دیا اور فرمایا کہ اب قوم میں کوئی نہیں رہا (جس کو انعام نہ ملا ہو)؟ ان لوگوں نے عرض کی کہ ایک لڑکا ہے جس کو ہم اپنے کجاووں پر چھوڑ آئے ہیں، وہ ہم سب سے کم سن ہے۔ فرمایا کہ اُسے بھی ہمارے پاس لاؤ،

لڑکا حاضر خدمت ہوا، اور عرض کی کہ میں بھی اسی گروہ سے تعلق رکھتا ہوں، جو ابھی آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا، آپ نے ان کی حوائج پوری کر دی ہیں، میری حاجت بھی پوری فرما دیجئے۔

فرمایا تمہاری حاجت کیا ہے؟ عرض کی اللہ سے دعا کیجیے کہ وہ میری مغفرت کرے، مجھ پر رحمت نازل کرے، اور میری امیری میرے دل میں کر دے۔ فرمایا کہ اے اللہ اس کی مغفرت کر، اس پر رحمت نازل کر اور اس کی امیری اس کے دل میں کر دے۔

آپ نے اُس کے لئے بھی اُسی انعام کا حکم دیا جتنا اُس کے ساتھیوں میں سے ہر ایک کو دلایا تھا، یہ لوگ اپنے متعلقین کے پاس روانہ ہو گئے۔

سولہ آدمی بزمانۂ حج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منا میں ملے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں سے اُس لڑکے کو دریافت فرمایا۔ ان لوگوں نے عرض کی کہ اُسے جو کچھ اللہ دیدے اُس پر اس سے زیادہ قناعت کرنے والا ہم نے کسی کو نہیں دیکھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اللہ سے آرزو کرتا ہوں کہ ہم سب کا خاتمہ اسی طرح ہو۔

# (۳۰) وفد خولان

متعدد اہل علم سے مروی ہے کہ وفد خولان جو دس آدمیوں پر مشتمل تھا، شعبان سنہ ۱۰ھ میں آیا، ان لوگوں نے عرض کی: یا رسول اللہ ہم لوگ اللہ پر ایمان رکھنے والے، اُس کے رسول کی تصدیق کرنے والے اور اپنی قوم کے رہ جانے والوں کے دائم مقام ہیں، اور ہم نے آپ کی جانب اونٹوں کو تھکا کر سفر کیا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عم انس جو ان لوگوں کا بت تھا کیا ہوا؟ ان لوگوں نے عرض کی کہ وہ تو خراب اور بری حالت میں ہے ہم نے اُسے اُس اللہ سے بدل لیا جس کو آپ لائے ہیں، اگر ہم اُس کی جانب واپس ہوں گے تو منہدم کر دیں گے۔

ان لوگوں نے امور دین کے متعلق چند باتیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیں تو آپ اُن کے متعلق بتانے لگے، آپ نے کسی کو حکم دیا کہ انہیں قرآن و حدیث کی تعلیم دے، یہ لوگ رملہ بنت الحارث کے مکان میں ٹھیرائے گئے اور ان کی مہمانداری کی گئی

چند روز کے بعد جب رخصت ہونے آئے تو آپ نے ساڑھے بارہ اوقیہ چاندی

انعام دینے کا حکم دیا۔ یہ لوگ اپنی قوم میں واپس گئے (اپنے اسباب کی) گرہ تک نہ کھولی جب تک عمم انس بت کو منہدم نہ کر دیا۔ ان لوگوں نے ان چیزوں کو حرام کر لیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان پر حرام کر دی تھیں اور انھیں حلال کر لیا جو آپ نے ان کے لئے حلال کر دی تھیں۔

## (۳۱) وفد جعفی

۶۲ ابی بکر بن قیس الجعفی سے مروی ہے کہ قبیلۂ جعفی کے لوگ زمانہ جاہلیت میں دل کو حرام سمجھتے تھے۔ ان میں سے دو آدمی قیس بن سلمہ بن شراحیل بنی مران بن جعفی میں سے اور سلمہ بن یزید بن مشجعہ بن المجمع بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔

یہ دونوں اخیافی بھائی تھے۔ ان کی والدہ ملیکہ بنت الحلو بن مالک بن حریم بن جعفی میں سے تھی۔ یہ اسلام لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم لوگ دل نہیں کھاتے۔ ان دونوں نے عرض کی جی ہاں۔ فرمایا کہ بغیر اس کے کھائے ہوئے تمہارا اسلام مکمل نہیں ہو سکتا۔ آپ نے اس کے لئے دل منگایا۔ وہ بھو لگیا۔ آپ نے سلمہ بن یزید کو دیا۔ جب اس نے لیا تو اس کا ہاتھ کانپنے لگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسے کھاؤ۔ اس نے کھا لیا اور یہ شعر کہا۔

علی انی اذ اکلت اسن کرشا　　　و تزعد حین مسته بنانی

(اس بات پر کہ میں نے بہ اوّل کھا لیا۔ جب میری انگلیوں نے اسے چھوا وہ کانپتی تھیں)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیس بن سلمہ کو ایک فرمان لکھا جس کا مضمون یہ تھا کہ "یہ فرمان محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے قیس بن سلمہ بن شراحیل کے لئے ہے کہ میں نے تم کو قوم مران اور ان کے موالی حریم اور ان کے

موالی اور کُلاب اور ان کے موالی میں سے اُن لوگوں پر عامل بنایا جو نماز کو قائم کریں، زکوٰۃ دیں، اپنے مال کا صدقہ دیں، اُسے پاک و صاف کریں۔

راوی نے کہا کہ قبیلۂ کُلاب میں او دو رُبید وجبر ابن سعد العشیرہ وزید اللہ ابن سعد و عائذ اللہ بن سعد بنی صلاءہ تھے جو بنی الحارث بن کعب میں سے تھے۔

راوی نے کہا کہ ان دونوں (قیس بن سلمہ وسلمہ بن یزید) نے کہا کہ یا رسول اللہ ہماری والدہ ملیکہ بنت الحلو قیدی کو رہا کراتی تھی، فقیر کو کھلاتی تھی، مسکین پر رحم کرتی تھی، وہ مرگئی ہے، اس نے اپنی ایک بہت چھوٹی لڑکی کو زندہ درگور کردیا تھا، اُس کا کیا حال ہے۔

فرمایا کہ جس نے زندہ درگور کیا (وہ بطور عذاب کے) اور جس کو زندہ درگور کیا گیا (وہ بطور انتقام یا شہادت) دوزخ میں ہیں، (یہ سنکر) دونوں ناراض ہو کر اٹھ کھڑے ہوئے۔

فرمایا کہ میرے پاس آؤ، دونوں واپس آئے تو آپ نے فرمایا کہ میری والدہ بھی تمھاری والدہ کے ساتھ ہیں، مگر ان دونوں نے نہ مانا اور چلے گئے، دونوں کہتے جاتے تھے کہ واللہ جس شخص نے ہمیں دل کھلایا اور یہ دعویٰ کیا کہ ہماری ماں دوزخ میں ہے وہ اس کا اہل ہے کہ ہرگز اس کی پیروی نہ کی جائے۔

یہ دونوں چلے گئے، راستے میں کسی مقام پر پہنچے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی ملے جن کے ہمراہ زکوٰۃ کے کچھ اونٹ تھے، صحابی کو ان دونوں نے رسی سے جکڑ دیا اور اونٹ ہنکا لے گئے۔

یہ واقعہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا تو آپ نے دوسرے ملعونین کے ساتھ ان دونوں پر بھی لعنت فرمائی کہ رِعل و ذکوان و عُصَیّہ و لِحیان اور ملیکہ کے دونوں بیٹوں پر جو حریم و مرّان کے خاندان سے ہیں اللہ لعنت کرے۔

ولید بن عبد اللہ الجعفی نے اپنے والد سے اور انھوں نے اپنے شیوخ سے روایت کی کہ ابو سبرہ جن کا نام یزید بن مالک بن عبد اللہ بن الذؤیب بن سلمہ بن عمرو بن ذُہل بن مُرّان بن جعفی تھا بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے ہمراہ ان کے دو بیٹے سبرہ و عزیز بھی تھے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عزیز سے پوچھا کہ تمھارا نام کیا ہے،
انھوں نے کہا کہ عزیز۔ (غلبہ و عزت والا۔) فرمایا کہ اللہ کے سوا کوئی
عزیز نہیں، تم عبدالرحمٰن ہو، یہ لوگ اسلام لے آئے۔

ابو سبرہ نے عرض کی یا رسول اللہ میری ہتھیلی کی پشت میں ایک بتوڑی
ہے جو مجھے اپنی سواری کی نکیل پکڑنے سے روکتی ہے،
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک پیالہ منگایا، اس سے بتوڑی پر مارنے لگے
٦٣ اور ہاتھ سے چھونے لگے۔ چنانچہ وہ جاتی رہی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
ان کے اوران کے دونوں بیٹوں کے لئے دعا فرمائی،

ابو سبرہ نے عرض کی: یا رسول اللہ مجھے میری قوم کی وادی میں بطور
جاگیر عطا فرما دیجئے، آپ نے عطا فرما دی، اس وادی کا نام حردان تھا۔ یہی
عبدالرحمٰن خیثمہ بن عبدالرحمٰن کے والد تھے۔

# (۳۲) وفد صداء

بنی المصطلق کے ایک شیخ نے اپنے والد سے روایت کی کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سنہ ۸ھ میں جب جعرانہ سے واپس ہوئے تو قیس بن سعد بن
عبادہ کو نواح یمن میں بھیجا اور حکم دیا کہ قبیلۂ صداء کو روند ڈالیں،

وہ چار سو مسلمان تھے، جب یہ قناۃ کے نواح میں لشکر انداز ہوئے قبیلۂ صداء کا
ایک شخص آیا، اس نے لشکر کو دریافت کیا تو اسے ان لوگوں کے متعلق بتایا گیا،

وہ تیزی سے روانہ ہو کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں وارد ہوا
اور عرض کی کہ میں آپ کی خدمت میں اپنے پس پشت والوں کے وفد کے طور پر
حاضر ہوا ہوں، آپ لشکر کو واپس بلا لیجئے، میں مع اپنی قوم کے آپ ہی کا ہوں،
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو واپس بلا لیا۔

اس کے بعد ان (صداء کے) لوگوں میں سے پندرہ آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کی خدمت میں حاضر ہوئے، اسلام لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی قوم کے پس ماندہ لوگوں کی طرف سے بیعت کی اور اپنے وطن واپس گئے۔

اسلام ان لوگوں میں پھیل گیا ان میں سے سو آدمی حجۃ الوداع میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو

زیاد بن الحارث الصدائی سے مروی ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، عرض کی یا رسول اللہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ میری قوم کی جانب لشکر بھیج رہے ہیں لشکر کو واپس بلا لیجئے، میں مع اپنی قوم کے آپ ہی کا ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لشکر کو واپس بلا لیا،

میری قوم آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی، آپ نے (مجھے) فرمایا کہ اے برادر صدا، بیشک تمھاری قوم میں تمھاری اطاعت کی جاتی ہے، عرض کی یہ اللہ و رسول کے طفیل میں ہے۔

راوی نے کہا کہ جی ہاں، وہ شخص میں ہی تھا جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک سفر میں اذان کہنے کا حکم دیا تو تھوڑی دیر بعد بلال آئے کہ اقامت کہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ برادر صدائی نے اذان کہی ہے اور جس نے اذان کہی ہے وہی اقامت کہے گا۔

## (۳۴) وفد مراد

محمد بن عمارہ بن خزیمہ بن ثابت سے مروی ہے کہ فروہ بن مسیک المرادی شاہان کندہ کو چھوڑ کر اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطیع بنکر بطور وفد آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے، سعد بن عبادہ کے یہاں ٹھیرے، وہ قرآن اور فرائض و شرائع اسلام سیکھا کرتے تھے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں بارہ اوقیہ چاندی انعام فرمائی ایک اچھی نسل کا اونٹ سواری کے لئے، اور عمان کا بنا ہوا ایک جوڑہ پہننے کے لئے

عنایت فرمایا۔
انھیں قبیلۂ مراد و مذحج و زبید پر عامل بنایا، ان کے ہمراہ خالد بن سعید ابن العاص کو صدقات پر (مامور فرماکر) بھیجا، ایک فرمان تحریر فرمادیا جس میں فرائض صدقہ تھے۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک برابر وہ عامل صدقہ رہے۔

## (۳۴) وفد زبید

محمد بن عمارہ بن خزیمہ بن ثابت سے مروی ہے کہ عمر بن معدی کرب الزبیدی قبیلۂ زبید کے دس آدمیوں کے ہمراہ مدینہ آئے، پوچھا کہ اس سرسبز جگہ میں رہنے والے بنی عمرو بن عامر کا سردار کون ہے؟ ان سے کہا گیا کہ سعد بن عبادہ ہیں۔
اپنی سواری کو گھسیٹتے ہوئے روانہ ہوئے تاآں کہ سعد کے دروازے پر پہنچے، سعد نکلکر ان کے پاس آئے، انھیں مرحبا کہا، کجاوے کے اتارنے کا حکم دیا۔ اور ان کی خاطر مدارات کی۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش ہوئے وہ اور ان کے ہمراہی اسلام لائے، چند روز مقیم رہے، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں انعام دیا اور اپنے وطن کو واپس گئے، اپنی قوم کے ساتھ اسلام پر قائم رہے۔
جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ کی وفات ہوگئی تو مرتد ہوگئے، اس کے بعد پھر اسلام کی طرف رجوع کیا، جنگ قادسیہ وغیرہ میں خوب شجاعت ظاہر کی۔

## (۳۵) وفد کندہ

زہری سے مروی ہے کہ اشعث بن قیس قبیلۂ کندہ کے انیس تیرسواروں کے

ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مسجد میں آئے، وضع یہ تھی کہ کاکل بڑھے ہوئے تھے، سرمہ لگا تھا، حبرہ کے جبے پہنے ہوئے تھے۔ جن کا حاشیہ حریر کا تھا اور اوپر سے ریشمی کپڑے تھے جن پر سونے کے پتر چڑھے ہوئے تھے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں سے فرمایا کہ کیا تم لوگ اسلام نہیں لائے؟ ان لوگوں نے عرض کی کیوں نہیں، فرمایا یہ کیا حال ہے جو اپنا بنا رکھا ہے؟ ان لوگوں نے اسے ڈال دیا،

جب وطن کی واپسی کا ارادہ کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو دس دس اوقیہ انعام دیا اور اشعث کو بارہ اوقیہ عطا فرمایا۔

## (۳۶) وفد صدف

شرحبیل بن عبدالعزیز الصدفی نے اپنے بزرگوں سے روایت کی کہ ہمارا وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، کل انیس آدمی تھے جو اونٹنیوں پر سوار تھے، تہمد اور چادر لباس تھا،

یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آپ کے مکان اور منبر کے درمیان پہنچے اور بیٹھ گئے، سلام نہیں کیا۔ فرمایا کیا تم لوگ مسلمان ہو؟ ان لوگوں نے کہا کہ جی ہاں فرمایا: پھر سلام کیوں نہیں کیا؟

وہ لوگ کھڑے ہوئے اور کہا کہ السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ،

۶۵ آپ نے فرمایا وعلیکم السلام، بیٹھ جاؤ، لوگ بیٹھ گئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اوقات نماز دریافت کئے گئے آپ نے انہیں بتائے۔

## (۳۷) وفد خشین

محجن بن وہب سے مروی ہے کہ ابو ثعلبۃ الخشنی اس وقت رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے جب آپ خیبر کی طیاری فرما رہے تھے وہ اسلام لائے آپ کے ہمراہ روانہ ہوئے اور خیبر میں حاضر ہوئے، اس کے بعد تین کے سات آدمی آئے اور ابو ثعلبہ کے پاس اترے، اسلام لائے، بیعت کی اور اپنی قوم میں واپس گئے۔

## (۳۸) وفد سعد ہذیم

ابو النعمان نے اپنے والد سے روایت کی کہ میں اپنی قوم کے چند آدمیوں کے ہمراہ بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، ہم لوگ مدینے کے نواح میں اترے، مسجد نبوی کے ارادے سے نکلے تو ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد میں جنازے کی نماز پڑھاتے دیکھا،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فارغ ہوئے تو فرمایا کہ تم کون لوگ ہو؟ عرض کی: ہم بنی سعد ہذیم میں سے ہیں، ہم اسلام لائے، بیعت کی، اور اپنی سواریوں کی طرف واپس ہوئے۔

آپ نے ہمارے متعلق حکم دیا تو ہم ٹھہرائے گئے، ہماری مہمانداری کی گئی، تین دن تک مقیم رہے، اس کے بعد آپ کی خدمت میں آئے کہ رخصت ہوں، آپ نے فرمایا کہ اپنے میں سے کسی کو امیر بنالو،

بلال کو حکم ہوا تو انھوں نے ہمیں چند اوقیہ چاندی انعام دی، ہم لوگ اپنی قوم کی طرف واپس آئے، اللہ نے انھیں بھی اسلام عطا فرمایا۔

## (۳۹) وفد بلیٰ

رویفع بن ثابت البلوی سے مروی ہے کہ میری قوم کا وفد ربیع الاول ۹ھ میں

آیا، میں نے اِن لوگوں کو اپنے مکان (واقع محلہ) بنی جدیلہ میں اتارا، میں ان لوگوں کو لیکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا۔

آپ صبح کے وقت اصحاب کے ہمراہ اپنے مکان میں بیٹھے ہوئے تھے، شیخ وفد ابو الضباب آگے بڑھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھ گئے، اور گفتگو کی، یہ قوم اسلام سے آئی،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ضیافت اور اپنے دینی امور میں چند باتیں
۶۶ دریافت کیں، آپ نے جواب دیا، میں ان لوگوں کو اپنے مکان واپس لایا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک بوجھ کھجور لاکر فرمانے لگے کہ اس کھجور کو استعمال کرو، یہ لوگ کھجور وغیرہ کھایا کرتے تھے، تین دن تک رہے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ آپ سے رخصت ہوں، آنحضرتؐ نے ان لوگوں کو بھی انعام دیا جیسا کہ ان کے قبل والوں کو دیا تھا، یہ لوگ اپنے وطن واپس گئے۔

## (۴۰) وفد بہراء

ضباعہ بنت الزبیر بن عبد المطلب سے مروی ہے کہ وفد بہراء یمن سے آیا جو تیرہ آدمی تھے، یہ لوگ اپنی سواریوں کو گھسیٹتے ہوئے آئے (محلہ) بنی جدیلہ میں مقداد ابن عمرو کے دروازے پر پہنچے، مقداد نکلکر ان لوگوں کے پاس آئے ان کو مرحبا کہا اور مکان کے ایک حصے میں ٹھیرایا، یہ لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، اسلام لائے، فرائض سیکھے اور چند روز قیام کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے کہ آپ سے رخصت ہوں، آپ نے اُن کو انعام کا حکم دیا، یہ لوگ اپنے متعلقین کے پاس واپس گئے۔

## (۴۱) وفد عذرہ

ابی عمرو بن حُریث العذری سے مروی ہے کہ میں نے اپنے بزرگوں سے

خط میں پایا کہ بارہ آدمیوں کا وفد صفر ۹ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا، جن میں حمزہ بن النعمان العذری و سُلیم و سعد فرزندان مالک و مالک بن ابی رباح بھی تھے،

یہ لوگ رملہ بنت الحارث النجاریہ کے مکان میں اُترے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، ایام جاہلیت کا سلام کیا اور کہا کہ ہم لوگ قصی کے اخیافی بھائی ہیں، ہمیں لوگوں نے خزاعہ و بنی بکر کو مکے سے ہٹایا تھا، ہماری قرابتیں اور رشتہ داریاں ہیں،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مرحبا و اہلا" مجھ سے کسی نے تمہارا تعارف نہیں کرایا، تمھیں اسلامی سلام سے کس نے روکا ان لوگوں نے کہا کہ ہم اپنی قوم کی فکر میں آئے ہیں،

امور دین کے متعلق چند باتیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیں، آپ نے جواب دیا، سب مشرف بہ اسلام ہوئے چند روز قیام کیا، پھر اپنے متعلقین میں واپس گئے، آپ نے انھیں اسی طرح انعامات دیئے جس طرح آپ وفود کو دیا کرتے تھے، ان میں سے ایک کو آپ نے چادر بھی اڑھائی۔ ۶۷

ابو زفر الکلبی سے مروی ہے کہ زمل بن عمرو العذری بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، انھوں نے عذرہ کے بت سے (تصدیق رسالت کے متعلق) جو کچھ سنا تھا بیان کیا، فرمایا کہ یہ (کہنے والا) کوئی مومن جن تھا (بت نہ تھا)

زمل اسلام لائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے قوم کی سرداری کا جھنڈا باندھ دیا، صفین میں معاویہ کے ساتھ حاضر ہوئے انھیں کے ساتھ مرج میں تھے کہ قتل کر دیئے گئے۔

جس وقت وہ بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے تو یہ اشعار زبان پر تھے۔

الیک رسول اللہ اعملت نصّہا　　　اکلفہا حزنا وقوزا من الرملی

(یارسول اللہ، میں نے آپ ہی کی جانب سواری کا رخ پھیر لیا ہے، با سہر ارو دشوار گزار ریگستان طے کرنیکی

میں اُسے تکلیف دے رہا ہوں)

لانصر خیر الناس نصراً مؤزرا واعقد حبلاً من حبالك فی حبلی

(غرض یہ ہے کہ بہترین انسان کی محکم و استوار امداد کروں، آپ کے رشتۂ مبارک کی ایک رسی جو میں باندھ لوں)

واشهد ان الله لا شیئ غیره ادین له ما اثقلت قدمی نعلی

(میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی چیز نہیں۔ میں اس وقت تک اُسی کے دین پر رہوں گا جب تک میرا جوتہ میرے قدم کو بھاری رکھے)

## (۴۲) وفد سلامان

محمد بن یحییٰ بن سہل بن ابی حثمہ سے مروی ہے کہ میں نے اپنے والد کے خطوط میں پایا کہ حبیب بن عمرو السلامانی بیان کرتے تھے کہ ہم لوگ، وفد سلامان، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے ہم سات آدمی تھے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچے تو آپ مسجد سے نکلکر ایک جنازے کی طرف جس کی آپ کو دعوت دی گئی تھی جا رہے تھے، ہم نے کہا: السلام علیک یا رسول اللہ۔ فرمایا وعلیکم۔ تم کون لوگ ہو؟ ہم نے عرض کی کہ ہم سلامان سے ہیں، اور اس لئے آئے ہیں کہ آپ سے اسلام پر بیعت کریں۔ ہم اپنی قوم کے پسماندہ لوگوں کے بھی قائم مقام ہیں

آپ اپنے غلام ثوبان کی طرف مڑے اور فرمایا کہ اس وفد کو بھی وہیں اُتارو جہاں وفد اترتے ہیں۔ نماز ظہر پڑھ لی تو اپنے مکان اور منبر کے درمیان بیٹھ گئے۔ ہم لوگ آپ کے پاس گئے، نماز، شرائع اسلام اور جھاڑ پھونک کو دریافت کیا۔

آپ نے ہم میں سے ہر شخص کو پانچ پانچ اوقیہ چاندی عطا فرمائی، ہم لوگ وطن واپس گئے۔ یہ واقعہ شوال سنہ ۱۰ھ کا ہے۔

## (۴۳) وفد جہینہ

ابو عبدالرحمٰن المدنی سے مروی ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدینے

تشریف لائے تو آپ کے پاس عبد العزیٰ بن بدر بن زید بن معاویہ الجہنی جو بنی الربعہ ابو رشدان بن قیس بن جہینہ میں سے تھے بطور وفد آئے، ہمراہ اُن کے اخیافی اور چچا زاد بھائی ابو روعہ بھی تھے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبد العزیٰ سے فرمایا کہ تم عبد اللہ ہو ابو روعہ سے فرمایا کہ انشاء اللہ تم دشمن کو دھکا دو گے،

آنحضرتؐ نے فرمایا تم لوگ کون ہو، انھوں نے کہا کہ ہم بنی غیان ہیں (غیان کے معنی سرکشی کے ہیں)، فرمایا کہ تم بنی رشدان ہو۔ (رشدان کے معنی ہدایت پانے کے ہیں)۔

ان لوگوں کی وادی کا نام غوی تھا (جس کے معنی گمراہی و سرکشی کے ہیں) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا نام رُشد رکھا آپ نے جہینہ کے کوہ اشعر و کوہ اجرد ۶۸ کے لئے فرمایا کہ یہ دونوں جنت کے پہاڑوں میں سے ہیں جن کو کوئی فتنہ نہ روند سکیگا

فتح مکہ کے دن جھنڈا عبد اللہ بن بدر کو دیا، ان لوگوں کو مسجد کے لئے زمین عطا فرمائی، یہ مدینے کی سب سے پہلی مسجد تھی جس کے لئے زمین دی گئی۔

عمرو بن مرہ الجہنی سے مروی ہے کہ ہمارا ایک بت تھا، جس کی سب تعظیم کیا کرتے تھے، میں اُس کا مجاور تھا، جب میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق سنا تو اُسے توڑ ڈالا، وہاں سے روانہ ہوا، مدینۂ شریفہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا، مسلمان ہوا، کلمۂ شہادت ادا کیا، حلال و حرام کے متعلق جو احکام تھے سب پر ایمان لایا۔

اسی مضمون کو میں ان اشعار میں کہتا ہوں۔

شهدت بان الله حق واننی لآلهة الاحجار اول تارك

(میں شہادت دیتا ہوں کہ اللہ حق ہے، بیشک میں پتھروں کے معبودوں کا سب سے پہلے چھوڑنے والا ہوں۔)

وشمرت عن ساقی الازار مهاجرا الیك اجوب الوعث بعد الدكادك

(میں نے اپنی پنڈلی سے تہمد چڑھا کر آپ کی طرف اس طرح ہجرت کی کہ میں سخت و دشوار گذار راہ و زمین کو قطع کرتا ہوں)۔

لاصحب خیر الناس نفسا و والدا رسول ملیک الناس فوق الحبائک

(تاکہ میں ایسے شخص کی صحبت اُٹھاؤں جو اپنی ذات و خاندان کے اعتبار سے سب سے بہترین اور لوگوں کے اُس مالک کے رسول ہیں جو آسمانوں کے اوپر ہے)۔

اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قوم کی جانب بھیجا کہ انھیں اسلام کی دعوت دیں، اُن سب نے اس کو قبول کیا، سوائے ایک شخص کے جس نے اُن کی بات کو رد کیا۔

عمرو بن مرہ نے اُس پر بد دعا کی جس سے اُس کا منہ ٹوٹ گیا، وہ بات کرنے پر قادر نہ رہا، نابینا اور محتاج ہو گیا۔

## (۴۴) وفد کلب

عبد عمرو بن جبلہ بن وائل بن الجُلاح الکلبی سے مروی ہے کہ میں اور ایک شخص عاصم جو بنی عامر کے بنی رقاش میں سے تھے روانہ ہوئے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، آپ نے ہمارے سامنے اسلام پیش کیا، ہم اسلام لائے۔

آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں نبی امی، صادق و پاکیزہ ہوں، خرابی اور پوری خرابی اُس شخص کی ہے جو میری تکذیب کرے مجھ سے روگرداں ہوا ور جنگ کرے، بہتری اور پوری بہتری اُس شخص کی ہے جو مجھے جگہ دے، میری مدد کرے، مجھ پر ایمان لائے، میرے قول کی تصدیق کرے اور میرے ہمراہ جہاد کرے۔

ہم دونوں نے عرض کی کہ ہم تو آپ پر ایمان لاتے ہیں، آپ کے قول کی تصدیق کرتے ہیں، دونوں اسلام لے آئے، عبد عمرو یہ شعر پڑھنے لگے۔

اجبت رسول اللہ اذ جاء بالھدی واصبحت بعد الجحد باللہ اوجرا

(میں نے رسول اللہ کو مان لیا جب آپ ہدایت لائے پہلے میں اللہ کا منکر تھا، اب مومن ہوں اور اس کا مجھے اجر ملیگا۔)

وودعت لذات القداح وقد أرى بها سدِکا عمری وللھو اصورا

(تیروں کے ذریعے سے فال و شگون لینے کے مرے میں نے ترک کر دیئے حال آں کہ ایسے ہی لہو ولعب میں میری عمر گزری تھی)۔

وامنت باللّٰہ العلی مکانہٗ واصبحت للاوثان ماعشت منکرا

(میں اللہ پر ایمان لایا جس کی منزلت برتر ہے۔ میں جب تک زندہ ہوں بتوں کا منکر رہوں گا)

۶۹ ربیعہ بن ابراہیم الدمشقی سے مروی ہے کہ حارثہ بن قطن بن زائر بن حصن بن کعب بن عُلیم الکلبی اور حَمَل بن سعدانہ بن حارثہ بن مُغَفّل بن کعب بن عُلیم بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے،

حمل بن سعدانہ کے لئے جھنڈا باندھا' وہ اُس جھنڈے کو لیکر معاویہ کے ہمراہ صفین میں تھے۔

حارثہ بن قطن کے لئے ایک فرمان تحریر فرمادیا جس میں یہ مضمون تھا کہ یہ فرمان محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے دومۃ الجندل اور اس کے نواح کے ان باشندگان کے لئے ہے جو قبیلہ کلب کے حارثہ بن قطن کے ساتھ ہیں بارش سے سیراب ہونے والی صحرائی کھجور کے درخت ہمارے ہیں' شہر کے کھجور کے درخت تمھارے ہیں جس زمین پر چشمہ وغیرہ کا پانی جاری ہو اس پر محصول عشر (دسواں حصہ) ہے اور جو بارش سے سیراب ہو اس پر محصول نصف عشر (بیسواں حصہ) ہے، نہ تمھارے اونٹوں کی جمعیت کو جمع کیا جائے گا اور نہ ایک دو مواشی ہوں تو اُن کو برابر کیا جائیگا تمھیں نماز کو وقت پر (ادا کرنا ہوگا اور زکوٰۃ اس کے حق کے موافق ادا کرنا ہوگی تم سے گھاس نہیں روکی جائے گی' اور نہ سامان خانہ داری کا عشر (دسواں حصہ) لیا جائے گا، تم سے اس کا عہد و میثاق ہے تمھارے ذمے ہماری خیرخواہی و وفاداری اور اللہ و رسول کی ذمہ داری ہے۔ اللہ اور مومنین حاضرین گواہ ہیں۔

# (۴۵) وفد جرم

سعد بن مرۃ الجرمی سے اپنے والد سے روایت کی کہ ہمارے دو آدمی بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، ایک کا نام اصقع [illegible] بن عمیرہ بن الہون بن اعجب بن قدامہ بن جرم بن ربان بن حلوان بن عمران بن الحاف بن قضاعہ تھا اور دوسرے ہوذہ بن عمرو بن یزید بن عمرو بن ریاح تھے۔

دونوں اسلام لائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایک فرمان تحریر فرما دیا۔

مجھے بعض جرمیین نے وہ شعر سنائے جو اصقع یعنی عامر بن عصمہ بن شریح نے کہے تھے۔

وکان ابو شریح الخیر عمی فتی الفتیان حمّال الغرامہ

(ابو شریح الخیر میرے چچا تھے۔ جو بڑے بہادر اور ذمہ داری کے برداشت کرنے والے تھے)

عمید الحی من جرم ادا ما ذوو الاکال ساموا ظلامہ

(ایسی حالت میں بھی وہ قبیلہ جرم کے سردار تھے جبکہ مال و متاع پر دست درازی کرنے والا نے ہمیں مصیبت میں ڈال رکھا تھا)

وسابق قومہ لما دعاھم الی الاسلام احمدُ من تھامہ

(جبکہ احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے تہامہ سے اُن کی قوم کو اسلام کی دعوت دی تو وہ اس دعوتِ حق کے قبول کرنے میں اپنی تمام قوم سے سبقت لے گئے)

فلباہ وکان لہ ظھیرا فرفّلہ علی حتی قدامہ

(انھوں نے آپ کو لبیک کہا اور آپ کے مددگار ہو گئے۔ آپ نے انھیں قدامہ کے دونوں قبیلوں پر سردار بنا دیا)۔

عمرو بن سلمہ بن قیس الجرمی سے مروی ہے کہ جب یہ لوگ اسلام لائے تو ان کے والد اور قوم کے چند آدمی بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، قرآن سیکھا، حوائج دینی پوری کیں۔

ان لوگوں نے آنحضرت سے عرض کیا کہ ہمیں نماز کون پڑھائے؟ آپ نے فرمایا کہ تم میں سے نماز وہ پڑھائے جس نے سب سے زیادہ قرآن یاد کیا یا سیکھا ہو۔

یہ لوگ اپنی قوم میں آئے دریافت کیا، مگر کوئی ایسا شخص نہ ملا جو مجھ سے زیادہ قرآن کا جاننے والا ہو، حالانکہ میں اس زمانے میں اتنا چھوٹا تھا کہ میرے بدن پر صرف ایک چادر تھی، ان لوگوں نے مجھے امام بنایا اور میں نے انھیں نماز پڑھائی۔ آج تک قبیلۂ جرم کا کوئی مجمع ایسا نہ ہوا جس میں موجود ہوں اور امام نہ ہوں۔

راوی نے کہا کہ عمرو بن سلمہ اپنی وفات تک برابر لوگوں کی نماز جنازہ پڑھاتے اور مسجد میں امامت کرتے۔

ابو یزید عمرو بن سلمہ الجرمی سے مروی ہے کہ ہم لوگ ایک ایسے پانی (یعنی کنوئیں) کے سامنے رہا کرتے تھے جس پر لوگوں کا راستہ تھا، لوگوں سے پوچھا کرتے تھے کہ یہ امر (اسلام) کیا ہے، وہ کہتے تھے کہ ایک شخص نے دعویٰ کیا ہے کہ وہ نبی ہیں، اللہ نے انھیں رسول بنایا ہے اور یہ یہ وحی بھیجی ہے۔

میں یہ کرنے لگا کہ ان میں سے جو کچھ سنتا تھا اسے اس طرح یاد کر لیتا تھا کہ گویا میرے سینے پر [illegible] یہاں تک کہ میں نے بہت سا قرآن جمع کر لیا۔ عرب قبول اسلام کے لیے فتح مکہ کا انتظار کرتے تھے، کہتے تھے کہ دیکھتے رہو اگر آپ ان لوگوں پر غالب آ گئے تو آپ صادق اور نبی ہیں۔

جب فتح مکہ کی خبر آئی تو ہر قوم نے اسلام میں [illegible] میرے والد اپنے ہمسایہ لوگوں کے اسلام کی خبر (آنحضرت کے پاس) لے گئے، جب تک اللہ کو ان کا قیام منظور ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مقیم رہے۔

اس کے بعد آئے، جب وہ ہمارے نزدیک آ گئے تو ہم نے ان کو ہاتھوں ہاتھ لیا

انھوں نے کہا۔ بخدا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے تمہارے پاس آیا ہوں، آنحضرتؐ تمھیں اس بات کا حکم دیتے ہیں اور اس اس بات سے منع فرماتے ہیں، فلاں نماز فلاں وقت پڑھو، اور فلاں نماز فلاں وقت، جب نماز کا وقت آئے تو کوئی تم میں سے اذان کہے، نیز امامت وہ شخص کرے جو تم میں سب سے زیادہ قرآن جانتا ہو۔

ہمارے ہمسایہ نے غور کیا تو ان لوگوں نے کوئی شخص مجھ سے زیادہ قرآن جاننے والا نہ پایا، اس لئے کہ میں شتر سواروں سے یاد کیا کرتا تھا، ان لوگوں نے مجھے اپنا امام بنایا، میں انھیں نماز پڑھایا کرتا تھا حالانکہ میں چھ برس کا تھا، میرے بدن پر ایک چادر تھی کہ جب میں سجدہ کرتا تھا تو وہ بدن سے ہٹ جاتی تھی،

قبیلہ کی ایک عورت نے کہا کہ تم لوگ اپنے قاری کے سرین کو ہم سے کیوں نہیں چھپاتے، ان لوگوں نے مجھے بحرین کا ایک کرتہ کرتہ پہنایا جتنی مسرت مجھے اس کرتے سے ہوئی اتنی کسی چیز سے نہیں ہوئی۔

عمرو بن سلمہ الجرمی سے مروی ہے کہ میں شتر سواروں سے ملتا تھا، وہ مجھے آیتیں پڑھاتے تھے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے ہی میں امامت کیا کرتا تھا

عمرو بن سلمہ سے مروی ہے کہ میرے والد اپنی قوم کے اسلام کی خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے گئے۔ آپ نے ان لوگوں کے لئے جو کچھ فرمایا اس میں یہ بھی تھا کہ تمھاری امامت وہ شخص کرے جو تم میں سب سے زیادہ قرآن جانتا ہو۔

میں ان سب میں چھوٹا تھا اور امامت کیا کرتا تھا، ایک عورت نے کہا کہ اپنے قاری کے سرین تو ہم سے چھپاؤ۔ پھر ان لوگوں نے میرے لئے کرتہ بنایا میں جتنا اس کرتے سے خوش ہوا کسی چیز سے خوش نہیں ہوا۔

عمرو بن سلمہ سے مروی ہے کہ جب میری قوم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے واپس آئی تو ان لوگوں نے کہا کہ آپ نے فرمایا ہے کہ تمھاری امامت وہ شخص کرے جو تم میں سب سے زیادہ قرآن جانتا ہو۔

ان لوگوں نے مجھے بلایا، رکوع و سجود سکھایا، میں انھیں نماز پڑھایا کرتا تھا، میرے بدن پر ایک پھٹی ہوئی چادر تھی، لوگ میرے والد سے کہا کرتے تھے کہ

تم ہم سے اپنے بیٹے کے سرین کیوں نہیں چھپاتے۔

# (۴۶) وفد ازد

منیر بن عبداللہ الازدی سے مروی ہے کہ صرد بن عبداللہ الازدی اپنی قوم کے اُنیس آدمیوں کے ہمراہ بطور وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، فروہ بن عمرو کے پاس اُترے، فروہ نے ان لوگوں کو سلام کیا اور ان کا اکرام کیا۔

یہ لوگ اُن کے یہاں دس روز رہے، صرد ان سب میں افضل تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کو اپنی قوم کے مسلمانوں پر امیر بنایا اور حکم دیا کہ وہ ان مسلمانوں کے ساتھ ان مشرک قبائل یمن سے جہاد کریں جو قرب و جوار میں ہیں۔

یہ نکلے اور جرش میں پڑاؤ کیا جو ایک محفوظ شہر تھا، اسی میں قبائل یمن جو قلعہ بند ہوگئے تھے صرد نے پہلے اسلام کی دعوت دی انکار کیا تو ایک مہینے تک محاصرہ رکھا، ان کے ہواخواہی حملہ کرکے لوٹ لیا کرتے تھے۔

وہ محاصرہ اٹھاکر کوہ شکر کی طرف چلے گئے یہ سمجھے کہ بھاگ گئے، لوگ ان کی تلاش میں نکلے صرد نے اپنی صفیں آراستہ کیں اور حملہ کردیا، جس طرح چاہا ان لوگوں کو تہ تیغ کیا بیس گھوڑے پکڑ لئے دوپہر تک طویل جنگ ہوئی،

اہل جرش نے دو آدمیوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا تھا جو تلاشی و منتظر تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو لوگوں کے مقابلے اور صرد کی فتح کی خبر دی،

یہ دونوں اپنی قوم کے پاس آئے اور کل حال بیان کیا۔ ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوا ارکان وفد اسلام لائے، آپ نے انھیں مرحبا فرمایا اور فرمایا کہ تم لوگ صورت کے اچھے ملاقات میں سچے، کلام میں پاکیزہ اور امانت میں بڑے ہو، تم میرے ہو اور میں تمھارا ہوں۔

آپ نے ان لوگوں کا (میدان جنگ میں) شعار (لفظ) مبرور مقرر فرمایا، اور ان کے گاؤں کو خاص نشانوں سے محفوظ و محدود فرما دیا۔

## (۴۷) وفد غسان

محمد بن بکر الغسانی نے اپنی قوم غسان سے روایت کی کہ ہم لوگ رمضان سنہ ۱۰ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مدینے آئے، کل تیرہ آدمی تھے ۷۲
رملہ بنت الحارث کے مکان میں اترے، دیکھا کہ تمام وفود عرب سب کے سب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کر رہے تھے کہ ہم نے آپس میں کہا کہ عرب کے اہل بصیرت کیا اس نظر سے دیکھیں گے کہ عرب سمجھیں ہم ہی برے ہیں۔

ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، اسلام لائے، تصدیق کی، اور گواہی دی کہ آپ جو کچھ لائے ہیں سب حق ہے، ہم جانتے نہ تھے کہ قوم ہماری پیروی کرے گی یا نہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں انعامات دیئے۔

یہ لوگ واپس ہوئے، قوم کے پاس آئے تو ان لوگوں نے ان کی بات نہیں مانی، ان لوگوں نے اپنا اسلام پوشیدہ رکھا، ان میں سے دو مسلمان مر گئے اور ایک نے جنگ یرموک میں عمر بن الخطاب کو پایا، وہ ابو عبیدہ سے ملے، اپنے اسلام کی خبر دی، وہ انکا اکرام کیا کرتے تھے۔

## (۴۸) وفد حارث بن کعب

عبداللہ بن عکرمہ بن عبدالرحمن بن الحارث نے اپنے والد سے روایت کی کہ ربیع الاول سنہ ۱۰ھ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد بن ولید کو چار سو مسلمانوں کے ساتھ نجران بھیجا اور حکم دیا کہ جہاد کرنے سے پہلے تین مرتبہ اسلام کی

دعوت دیں۔

خالد نے یہی کیا۔ جو بنی الحارث بن کعب وہاں تھے اُنھوں نے اسلام قبول کر لیا۔ اور اُس مذہب میں داخل ہو گئے جس کی اُنھیں خالد نے دعوت دی تھی، خالد اُنھیں لوگوں کے پاس ٹھیر گئے، اُنھیں اسلام و شرائع اسلام، کتاب اللہ و سنت رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تعلیم دی،

یہ واقعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو لکھا اور بلال بن الحارث المزنی کے ہمراہ بھیجکر آپ کو مسلمانوں کے غلبے اور بنی الحارث کے اسلام کی طرف تیزی سے سبقت کرنے کی خبر دی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد کو تحریر فرمایا کہ ان لوگوں کو خوشخبری دو اور ڈراؤ بھی، آؤ جب تو اس طرح کہ تمھارے ہمراہ اُن کا وفد بھی ہو، خالد اسی طرح آئے کہ ہمراہ اُن لوگوں کا وفد بھی تھا، جن میں قیس بن الحصین ذو الغصہ، یزید بن عبد المدان، عبداللہ بن عبد المدان، یزید بن المحجل، عبد اللہ بن قراد، شداد بن عبداللہ القنانی وعمرو بن عبداللہ بھی تھے،

خالد نے ان لوگوں کو اپنے پاس ٹھیرایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو یہ لوگ بھی ہمراہ تھے آپ نے فرمایا کہ کون لوگ ہیں جو ہندوستانی معلوم ہوتے ہیں۔ عرض کیا گیا کہ یہ بنی الحارث بن کعب ہیں۔

اُن لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا، کلمۂ شہادت لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو دس دس اوقیہ چاندی انعام عطا فرمائی، قیس بن الحصین کو ساڑھے بارہ اوقیہ چاندی عطا فرمائی، انھیں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی الحارث بن کعب پر امیر بنایا۔

یہ لوگ بقیہ ایام شوال میں اپنی قوم کی جانب واپس گئے، اس کے چار ماہ بعد رسول اللہ صلوات اللہ علیہ ورحمتہ وبرکاتہ کثیراً دائماً کی وفات ہو گئی۔

۷۳ شعبی سے مروی ہے کہ عبدہ بن مُسہر الحارثی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، آپ سے وہ چیزیں دریافت کیں جن کو وہ پیچھے چھوڑ آئے تھے

اور اپنے سفر میں اُنھوں نے دیکھی تھیں،
نبی صلی اللہ علیہ وسلم اُنھیں وہ چیزیں بتانے لگے، اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے فرمایا کہ اے ابن مسہر اسلام لے آؤ اور اپنے دین کو دنیا کے عوض فروخت نکرو، وہ اسلام لے آئے۔

## (۴۹) وفد ہمدان

حبّان بن ہانی بن مسلم بن قیس بن عمرو بن مالک بن لائی الہمدانی ثم الارحبی نے اپنے شیوخ سے روایت کی کہ قیس بن مالک بن لائی الارحبی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، آپ مکے میں تھے، انھوں نے عرض کی: یا رسول اللہ میں اس لئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں کہ آپ پر ایمان لاؤں اور آپ کی مدد کروں۔

فرمایا، مرحبا، اے گروہِ ہمدان کیا تم لوگ وہ اختیار کروگے جو مجھ میں ہے؟ اُنھوں نے کہا کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں جی ہاں، فرمایا: اچھا تم اپنی قوم کے پاس جاؤ، اگر اُنھوں نے بھی یہی کیا تو واپس آنا میں تمھارے ساتھ چلوں گا،

قیس اپنی قوم کی جانب روانہ ہوئے، وہ لوگ اسلام لائے، غسل کے لئے اندر گئے، قبلے کی طرف رخ کیا، قیس بن مالک ان لوگوں کے اسلام کی خبر لیکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس روانہ ہوئے۔ عرض کی کہ میری قوم اسلام لے آئی ہے انھوں نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں آپ سے اخذ کروں،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیس کیسے اچھے قاصد قوم ہیں۔ اور فرمایا کہ تم نے وفا کی اللہ تمھارے ساتھ وفا کرے۔

آپ نے ان کی پیشانی پر ہاتھ پھیرا، ان کی قوم ہمدان کے (قبایل) جو خالص و نجیب تھے، جو بیرونی تھے جو لواحق تھے اور جو ان کے موالی تھے سب پر ان کی امارت کے لیے تحریر فرمایا کہ وہ لوگ اُن کی باتیں سنیں اطاعت کریں اور یہ کہ ان کے لیے اللہ و رسول کی ذمہ داری ہے جب تک تم لوگ

نماز کو قائم رکھو اور زکوٰۃ ادا کرو۔

آپ نے قیس کو تین سو فرق (پیمانۂ یمن) بیت المال میں سے ہمیشہ کے لئے جاری فرمایا، دو سو فرق کشمش اور جوار نصف نصف اور ایک سو فرق گیہوں۔

ابو اسحاق نے اپنی قوم کے شیوخ سے روایت کی کہ ایام حج میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے آپ کو قبائل عرب کے سامنے پیش کیا، قبیلۂ ارحب کے ایک شخص جس کا نام عبداللہ بن قیس بن ام غزال تھا آپ کے پاس سے گذرے، فرمایا: کیا تمھاری قوم کے پاس مدافعت کی قوت ہے؟ عرض کی: جی ہاں،

آپ نے ان کے سامنے اسلام پیش کیا، وہ مسلمان ہو گئے، مگر یہ اندیشہ ہوا کہ اُن کی قوم آپ کے ساتھ بدعہدی کرے گی، اس لئے آپ سے آیندہ حج کا وعدہ کیا۔

آپ نے اس ہمدانی کو اس کی قوم کے ارادے سے روانہ فرمایا، بنی زبید کے ایک شخص ذباب نے انھیں قتل کر دیا۔ اس کے بعد قبیلۂ ارحب کے چند نوجوانوں نے عبداللہ بن قیس کے عوض ذباب الزبیدی کو قتل کر دیا۔

اہل علم سے مروی ہے کہ وفد ہمدان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اس کیفیت سے آیا کہ ان کے بدن پر حبرہ کے بنے ہوئے کپڑے تھے جن کی گوٹ دیباج (ریشم) کی تھی، ان لوگوں میں ذی مشعار کے حمزہ بن مالک بھی تھے۔ ۴۹

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہمدان کیا اچھا قبیلہ ہے کہ مدد پر سبقت کرنے والا اور مصیبت پر صبر کرنے والا ہے انھیں میں سے اسلام کے رؤسا و ابدال ہوں گے۔

یہ لوگ اسلام لے آئے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کے متعلق تحریر فرمایا کہ ہمدان کے خارف و یام شاکر کے علاقے، اہل الہضب وحقاف الرمل مسلمانوں کے لئے ہیں۔

## (۵۰) وفد سعد العشیرہ

عبدالرحمٰن بن ابی سبرۃ الجعفی سے مروی ہے کہ جب لوگوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی

روانگی کی خبر سنی تو بنی انس اللہ بن سعد العشیرہ کے ایک شخص ذباب نے سعد العشیرہ کے بت پر جس کا نام فراض تھا حملہ کیا اور اُسے ریزہ ریزہ کر دیا۔

اس کے بعد وہ بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے، اسلام لائے۔ اور یہ شعر کہے۔

تبعت رسول اللہ اذ جاء بالهدی وخلفت فراضا بدار هوان

(میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کر لی جب آپ ہدایت لائے۔ اور فراض کو میں نے مقام ذلت میں چھوڑ دیا۔)

شددت علیه شدة فترکته کان لم یکن والدهر ذو حدثان

(میں نے اُس پر حملہ کیا اور اُسے اس حالت میں چھوڑا کہ گویا وہ تھا ہی نہیں زمانہ تو انقلاب والا ہے ہی)

فلما رأیت اللہ اظهر دینه اجبت رسول اللہ حین دعانی

(جب میں نے دیکھا کہ اللہ نے اپنے دین کو غالب کر دیا تو جب مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعوت دی میں نے قبول کر لی۔)

فاصبحت للاسلام ما عشت ناصرا والقیت فیها کلکلی وجرانی

(میں جب تک زندہ رہوں گا اسلام کا مددگار رہوں گا۔ اور اسی میں میں اپنا تمام زور لگاؤں گا۔)

فمن مبلغ سعد العشیرة اننی شریت الذی یبقی بآخر فان

(ہے کوئی جو سعد العشیرہ کو یہ خبر پہنچا دے کہ میں نے فانی چیز کے عوض باقی رہنے والی چیز خریدی ہے)

مسلم بن عبد اللہ بن شریک النخعی نے اپنے والد سے روایت کی کہ عبد اللہ ابن ذباب الانسی جنگ صفین میں علیؓ بن ابی طالب کے ساتھ تھے، وہ اُن کے لئے کافی تھے۔

# (۵۱) وفد عنس

مذحج کے عنس بن مالک کے قبیلے کے ایک شخص سے مروی ہے کہ ہم میں ایک شخص تھے جو بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم علیہ وسلم کے پاس گئے، وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آنحضرتؐ شام کا کھانا نوش فرما رہے تھے، آپ نے انھیں کھانے کے لئے بلایا تو یہ بیٹھ گئے۔

جب آپ کھانا نوش فرما چکے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان کے قریب آئے اور فرمایا کہ کیا تم شہادت دیتے ہو کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کے بندہ و رسول ہیں، انھوں نے کہا کہ اشہد ان لا الٰہ الا اللہ وان محمداً عبدہ ورسولہ۔

۷۵ فرمایا: تم رغبت سے آئے ہو یا خوف سے، عرض کی: طمع کے متعلق یہ عرض ہے کہ بخدا آپ کے قبضے میں کوئی مال نہیں (جس کا کوئی لالچ کرے) اور خوف کے متعلق یہ گزارش ہے کہ بخدا میں ایسے شہر میں رہتا ہوں جہاں آپ کے لشکر نہیں پہنچ سکتے (کہ کوئی خوف کرے) لیکن مجھے (عذاب آخرت کا) خوف دلایا گیا تو میں ڈر گیا، مجھ سے کہا گیا کہ اللہ پر ایمان لاؤ میں ایمان لے آیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حاضرین کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ قبیلہ عنس کے اکثر لوگ مقرر ہیں، چند روزہ قیام میں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آمد و رفت کرتے رہے، آخر آپ سے رخصت ہونے آئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ روانہ ہو جاؤ۔ آپ نے انھیں زاد راہ دیا اور فرمایا کہ اگر تمھیں کوئی چیز (مرض وغیرہ) محسوس ہو تو کسی قریب کے گاؤں میں پناہ لے لینا۔

وہ روانہ ہوئے راستے میں شدید بخار آ گیا، انھوں نے کسی قریب کے گاؤں میں پناہ لی اور وہیں وفات پائی، اللہ ان پر رحمت کرے۔ ان کا نام ربیعہ تھا۔

# (۵۲) وفد داریین

عبداللہ بن عبداللہ بن عتبہ وغیرہ سے مروی ہے کہ داریین کا وفد

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آپ کی تبوک سے واپسی کے وقت آیا یہ دس آدمی تھے جن میں تمیم و نعیم فرزندان اوس بن خارجہ بن سواد بن جذیمہ بن دراع بن عدی بن الدار بن ہانی بن حبیب بن نمارہ بن لخم، یزید بن قیس بن خارجہ، الفاکہ بن النعمان بن جبلہ بن صفارہ یا صفار بن ربیعہ بن دراع بن عدی بن الدار، جبلہ بن مالک بن صفارہ، ابو ہند و طیب فرزندان ذر، یعنی ذر عبداللہ بن رزین بن عمیت بن ربیعہ بن دراع تھے، ہانی بن حبیب، عزیز و مرہ فرزندان مالک بن سواد بن جذیمہ تھے،

یہ لوگ اسلام لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طیب کا نام عبداللہ اور عزیز کا نام عبدالرحمٰن رکھا، ہانی بن حبیب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو شراب کی مشک، چند گھوڑے اور ایک ریشمی قبا، جس میں سونے کے پتر لگے ہوئے تھے بطور ہدیہ پیش کی۔

آپ نے گھوڑوں اور قبا کو قبول فرما لیا (اور مشک کو قبول نہیں فرمایا) یہ قبا، عباس بن عبدالمطلب کو عطا فرمائی عباس نے عرض کی کہ میں اسے کیا کروں گا کیونکہ اس کا پہننا جائز نہیں، فرمایا سونا الگ کرا کے اپنی عورتوں کے لئے اس کا زیور بنوا لو یا اسے (فروخت کر کے) خرچ کر لو، قبا کے ریشم کو فروخت کر ڈالو اور اس کی قیمت لے لو۔

عباس نے اُسے ایک یہودی کے ہاتھ آٹھ ہزار درہم کو فروخت کر دیا، تمیم نے عرض کی کہ ہمارے نواح میں روم کی ایک قوم ہے جس کے دو گاؤں ہیں ایک کا نام حبری اور دوسرے کا بیت عینون ہے اگر اللہ آپ کو ملک شام پر فتح عطا فرمائے تو یہ دونوں گاؤں مجھے ہبہ فرما دیجئے فرمایا وہ تمہارے ہی ہوں گے۔

جب ابوبکر صدیق خلیفہ ہوئے تو انہوں نے ان کو یہ گاؤں دیدیئے انہیں ایک فرمان لکھ دیا، داریین کا وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک مقیم رہا آپ نے ان لوگوں کے لئے ایک سو وسق (پیمانۂ غلہ) وصیت فرمائی۔

## (۵۳) وفد الرہاویین از قبیلۂ مذحج

زید بن طلحۃ التیمی سے مروی ہے کہ سنہ ۱۰ھ میں پندرہ آدمی رہاوین کے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے، یہ لوگ قبیلۂ مذحج کے تھے، رملہ بنت الحارث کے مکان پر اترے،

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں کے پاس تشریف لائے، بڑی دیر تک باتیں کرتے رہے، ان لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چند ہدایا پیش کئے جن میں ایک گھوڑا بھی مرواح نام کا تھا، آپ نے اس کے متعلق حکم دیا تو آپ کے سامنے پھیرا گیا آپ نے اسے پسند فرمایا،

یہ لوگ اسلام لائے، قرآن و فرائض سیکھے، آپ نے ان لوگوں کو بھی اسی طرح انعام دیا جس طرح آپ وفد کو دیا کرتے تھے کہ ان کے بڑے درجے والے کو ساڑھے بارہ اوقیہ چاندی اور کم درجے والے کو پانچ اوقیہ، یہ لوگ اپنے وطن واپس گئے۔

ان میں سے چند آدمی آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینے سے حج کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک مقیم رہے آپ نے خیبر کی پیداوار سے لشکر کی مد میں ان لوگوں کے لئے ایک سو وسق جاری کرنے کی وصیت فرمائی، اور فرمان لکھدیا،

ان لوگوں نے اس کو زمانۂ معاویہ میں فروخت کر ڈالا۔

عمرو بن ہزان بن سعد الرہادی نے اپنے والد سے روایت کی کہ ہم میں سے ایک آدمی جن کا نام عمرو بن سبیع تھا بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اسلام لائے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے ایک جھنڈا باندھ دیا۔ یہی جھنڈا لیکر انھوں نے معاویہ کے ہمراہ جنگ صفین میں (حضرت علیؓ کے لشکر سے) جنگ کی۔ بارگاہ رسالت میں اپنی حاضری کے متعلق یہ اشعار کہے۔

الیک رسول اللہ اعملت نصها　　　تجوب الفیافی سملقا بعد سملق

(یارسول اللہ، میں نے سواری کا رخ آپ کی جانب کر دیا ہے جو یکے بعد دیگرے دشت و بیابان کی صحرا نوردی کر رہی ہے)

علی ذات الواح اُکلفھا السری تحنّ برحلی مرۃ ثم تعتق

(وہ سواری جس پر لکڑی کی زین ہے میں اس کو شب موروی کی تکلیف دے رہا ہوں میرا سامان اُٹھائے ہوئے کبھی تو جھک جاتی ہے اور کبھی گردن اونچی کر لیتی ہے)۔

فمالک عندی راحۃ او تلجلج بباب النبی الھاشمی الموفق

(اے سواری میرے ہاں تجھے اُس وقت تک آرام ملنے کا نہیں جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دروازے تک تو نہ پہنچ جائے)۔

عتقت اذا من رحلۃ ثم رحلۃ وقطع دیامیم وھم مؤرق

(وہاں پہنچنے کے بعد پھر تو ہر ایک سفر سے رہا و آزاد ہو جائے گی نہ تجھے کہیں جانا پڑے گا نہ ایسی زحمت ہوگی کہ شب بھر بیدار رہے)۔

تیسرے شعر میں "تلجلج" کا لفظ ہے، اس کے معنی بتاتے ہوئے ہشام کہتے ہیں کہ تلجلج اونٹنی کے ایسے بیٹھ جانے کو کہتے ہیں کہ پھر نہ اُٹھے۔

شاعر کہتا ہے:

فمن مبلغ الحسناء ان حلیلھا مصاد بن مذعور تلجلج غادرا

(محبوبہ سے کون ہے کہ جا کے کہہ دے کہ اس کا شوہر عداری کے باعث تذبذب میں پڑ گیا ہے)۔

## (۵۴) وفد غامد

متعدد اہل علم سے مروی ہے کہ وفد غامد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رمضان میں آیا یہ دس آدمی تھے، جو بقیع الغرقد میں اترے اپنے اچھے کپڑے پہنے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں روانہ ہوئے آپ کو سلام کیا اور

اسلام کا اقرار کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایک فرمان تحریر فرما دیا جس میں شرائع اسلام تھے، یہ لوگ ابی بن کعب کے پاس آئے تو انھوں نے ان لوگوں کو قرآن سکھایا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کو اسی طرح انعام دیا جس طرح وفد کو دیتے تھے اور یہ واپس گئے۔

## (۵۵) وفد النخع

شیوخ نخع سے مروی ہے کہ قبیلۂ نخع نے اپنے دو آدمیوں کو جن میں سے ایک کا نام ارطاۃ بن شراحیل بن کعب تھا کہ بنی حارثہ بن سعد بن مالک بن النخع میں سے تھے، دوسرے جہیش کو جن کا نام ارقم تھا کہ بنی بکر بن عوف بن النخع میں سے تھے بطور وفد اپنے اسلام کی خبر کے ساتھ رسول اللہ کے پاس بھیجا۔ یہ دونوں روانہ ہوئے یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔

آپ نے ان دونوں کے سامنے اسلام پیش کیا، دونوں نے قبول کیا اور اپنی قوم کی جانب سے بیعت کی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کی حالت اور حسن ہیئت پسند آئی، فرمایا کیا تمھارے پیچھے تمھاری قوم میں سے کوئی تم دونوں کے مثل ہے، انھوں نے عرض کی: یا رسول اللہ ہم اپنی قوم کے ایسے ستر آدمی چھوڑ آئے ہیں جو سب کے سب ہم دونوں سے افضل ہیں ان میں سے ہر ایک معاملات کا فیصلہ کرتا ہے اور کاموں کو پورا کرتا ہے۔ جب کوئی کام ہوتا ہے تو لوگ ہمارے شریک و سہیم نہیں ہوتے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اور ان کی قوم کے لئے دعائے خیر فرمائی، اور فرمایا کہ اے اللہ نخع کو برکت دے، ارطاۃ کو امیر قوم بنا کے ایک جھنڈا عطا فرمایا جو فتح مکہ میں ان کے ہاتھ میں تھا، وہ اسے قادسیہ میں بھی لائے تھے اسی روز (یعنی جنگ قادسیہ میں) وہ شہید ہو گئے، ان کے

بھائی دُرید نے اسے لیلیا اور وہ بھی شہید ہو گئے، دونوں پر اللہ رحمت نازل کرے پھر اُسے بنی جذیمہ کے سیف بن الحارث نے لیلیا اور کوفہ نے گئے۔

محمد بن عمر الاسلمی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جو سب سے آخری وفد آیا وہ وفد نخع تھا، یہ لوگ یمن سے وسط محرم ۱۱ھ میں آئے یہ دو سو آدمی تھے جو رملہ بنت الحارث کے مکان پر اترے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اسلام کا اقرار کرتے ہوئے آئے۔

ان لوگوں نے یمن میں معاذ بن جبل سے بیعت کی تھی، ان میں زرارہ بن عمرو بھی تھے۔

ہشام بن محمد نے کہا کہ یہ زرارہ بن قیس بن الحارث تھے جو اعور تھے اور نصرانی تھے

# (۵۶) وفد بجیلہ

عبدالحمید بن جعفر نے اپنے والد سے روایت کی کہ جریر بن عبداللہ البجلی ۱۰ھ میں مدینہ آئے ہمراہ ان کی قوم کے ڈیڑھ سو آدمی تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (ان لوگوں کی آمد سے پہلے بطور پیشینگوئی حاضرین سے) فرمایا تھا کہ اس وسیع راہ سے تمہیں ایک بہترین بابرکت شخص نظر آئے گا جس کی پیشانی پر سلطنت کا نشان ہوگا،

جریر اپنی سواری پر نظر آئے، ہمراہ اُن کی قوم بھی تھی، یہ لوگ اسلام لائے اور بیعت کی۔

۷۸ جریر نے کہا کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ پھیلایا اور مجھے بیعت کیا اور فرمایا کہ (یہ بیعت) اس پر ہے کہ تم شہادت دو کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں، نماز قائم کرو، زکوٰۃ دو، رمضان کے روزے رکھو، مسلمانوں کی خیر خواہی کرو، والی کی اطاعت کرو اگرچہ وہ حبشی غلام ہی ہو۔ عرض کی: جی ہاں۔ آپ نے انھیں بیعت کر لیا۔

قیس بن عزرۃ الاحمسی قبیلۂ احمس کے ڈھائی سو آدمیوں کے ہمراہ آئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں سے فرمایا کہ تم کون ہو؟ انھوں نے کہا کہ ہم لوگ احمس اللہ (اللہ کے بہادر) ہیں زمانۂ جاہلیت میں اُن لوگوں کو یہی کہا جاتا تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آج سے تم لوگ احمس للہ (اللہ کے لئے بہادر) ہو۔ بلال کو حکم دیا کہ بجیلہ کے سترسواروں کو انعام دو اور احمسیین سے شروع کرو، انھوں نے یہی کیا۔

جریر بن عبد اللہ کا قیام فروہ بن عمرو البیاضی کے پاس تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے اُن کے پس پشت والوں کا حال دریافت فرمایا، عرض کی۔ یا رسول اللہ اللہ نے اسلام کو غلبہ عطا فرمایا، اذان کو مساجد اور صحنوں میں غالب کردیا، قبائل نے اپنے وہ بت توڑ ڈالے جن کی وہ پوجا کرتے تھے، فرمایا اچھا ذو الخلصہ (بت) کیا ہوا۔ عرض کی کہ ابھی تو اپنی حالت پر باقی ہے، انشاء اللہ اُس سے بھی راحت مل جائیگی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ذو الخلصہ کو توڑنے کے لئے بھیجا، ان کے لئے جھنڈا باندھا تو عرض کی کہ میں (سواری نہ جاننے سے) گھوڑے پر ٹھہر نہیں سکتا ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کے سینے پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ اے اللہ ان کو ہادی (ہدایت کرنے والا) اور مہدی (ہدایت یافتہ) بنادے، وہ اپنی قوم کے ہمراہ جو تقریباً دو سو تھے روانہ ہوئے زیادہ مدت نہ گزری تھی کہ واپس آئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے دریافت فرمایا کہ کیا تم نے اسے توڑ ڈالا؟ عرض کی۔ قسم ہے اُس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا، جی ہاں (توڑ ڈالا۔) اُس پر جو کچھ تھا میں نے لیلیا، اُسے آگ میں جلادیا، ایسی گت بنادی کہ جو اس سے محبت کرتا ہے اُسے ناگوار ہوگا، ہمیں اُس کے توڑنے سے کسی نے نہیں روکا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس روز قبیلۂ احمس کے پیادہ اور سواروں کے لئے دعائے برکت کی۔

## (۵۷) وفد خثعم

یزید و دیگر اہل علم سے مروی ہے کہ جریر بن عبد اللہ کے ذو الخلصہ کو منہدم کرنے

اور قبیلۂ خثعم کے کچھ لوگوں کو قتل کرنے کے بعد وفد عثعث بن زحر وانس بن مُدرک قبیلۂ خثعم کے چند آدمیوں کے ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا۔

ان لوگوں نے کہا کہ ہم اللہ اور اُس کے رسولؐ پر جو کچھ وہ اللہ کے پاس سے لائے ایمان لاتے ہیں، آپ ہمیں ایک فرمان لکھ دیجئے کہ جو کچھ اُس میں ہو ہم اُس کی پیروی کریں۔

آپ نے ان لوگوں کو ایک فرمان لکھ دیا جس میں جریر بن عبداللہ وحاضرین کی گواہی تھی۔

## (۵۸) وفد الاشعرین　۷۹

اہل علم نے کہا ہے کہ اشعرین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، وہ پچاس آدمی تھے۔ جن میں ابو موسیٰ الاشعری، اُن کے بھائی اور ان کے ہمراہ قبیلۂ عک کے دو آدمی تھے، یہ لوگ کشتی میں بحری راستے سے آئے اور جدے میں اُترے۔

جب مدینے کے نزدیک پہنچ گئے تو کہنے لگے کہ "غداً نلقی الاحبہ محمداً وحزبہ" (کل ہم احباب سے ملیں گے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے گروہ سے)۔

یہ لوگ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سفر خیبر میں پایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قدمبوس ہوئے بیعت کی اور اسلام لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اشعرین لوگوں میں ایسے ہیں جیسے تھیلی میں مشک ہو۔

## (۵۹) وفد حضرموت

اہل علم نے کہا ہے کہ وفد حضرموت وفد کندہ کے ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا، یہ لوگ بنی ولیعہ شاہان حضرموت حمدہ ومخوس ومشرح والبضعہ تھے یہ لوگ اسلام لائے۔

مخوس نے کہا، یا رسول اللہ اللہ سے دعا کیجئے کہ وہ میری زبان سے میرے اس ہکلے پن کو دور کر دے، آپ نے ان کے لئے دعا فرمائی اور انھیں کچھ غلّہ (سالانہ) حضر موت کی پیداوار سے عطا فرمایا۔

وائل بن حُجر الحضرمی بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، عرض کیا کہ میں اسلام و ہجرت کے شوق میں آیا ہوں، آپ نے ان کے لئے دعا فرمائی اور ان کے سر پر ہاتھ پھیرا۔

وائل بن حُجر کی آمد کی خوشی میں ندا دی گئی کہ "الصلوۃ جامعۃ" تاکہ لوگ جمع ہو جائیں (جب کسی کام کے لئے لوگوں کو جمع کرنا مقصود ہوتا تھا تو یہی ندا دی جاتی تھی،) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معاویہ بن ابی سفیان کو حکم دیا کہ انھیں ٹھیرائیں، وہ وائل کے ہمراہ پیادہ روانہ ہوئے وائل اونٹ پر سوار تھے۔

معاویہ نے ان سے کہا کہ اپنا جوتہ میری طرف ڈال دیجئے (کہ میں اُسے پہن لوں) اُنھوں نے کہا کہ نہیں، میں ایسا نہیں ہوں کہ تمہارے پہننے کے بعد میں اُسے پہنوں، معاویہ نے کہا کہ اچھا مجھے اپنے پیچھے بٹھا لیجئے انھوں نے کہا کہ تم بادشاہوں کے ہم نشینوں میں نہیں ہو، معاویہ نے کہا کہ گرمی کی شدت میرے پاؤں جھلسے دیتی ہے، اُنھوں نے کہا کہ میری اونٹنی کے سایہ میں چلو بس یہی تمہارے شرف کے لئے کافی ہے۔

جب انھوں نے اپنے وطن کی روانگی کا ارادہ کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمان لکھدیا۔

یہ فرمان محمدی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے وائل بن حُجر شاہ حضر موت کے لئے ہے کہ تم اسلام لائے، جو زمینیں اور قلعے تمہارے قبضے میں ہیں وہ میں نے تمہارے لئے کر دیئے تم سے دس میں سے ایک حصہ لے لیا جائے گا جس میں صاحب عدل غور کرے گا میں نے تمہارے لئے یہ شرط کی ہے، تم اس میں کمی نہ کرنا جب تک کہ دین قائم ہے اور نبی و مومنین اُس کے مددگار ہیں۔

ابن ابی عبیدہ سے مروی ہے کہ مخوس بن معدی کرب بن ولیعہ مع اپنے ہمراہیوں کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بطور وفد آئے یہ لوگ روانہ ہوئے تو

منجوس کو لقوہ ہوگیا' ان میں سے کچھ لوگ واپس آئے اور عرض کی: یارسول اللہ' سردارِ عرب کو لقوہ ہوگیا' آپ ہمیں اُس کی دوا بتا دیجئے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک سوئی لو اُسے آگ میں تپاؤ پھر اُن کی دونوں پلکوں کو الٹو۔ بس اسی میں اس کی شفاء ہے' لامحالہ اسی کی طرف جانا ہے' اللہ ہی زیادہ جانتا ہے کہ تم لوگوں نے میرے پاس سے روانہ ہوتے وقت کیا کہا تھا (جس کی وجہ سے یہ سزا ملی' اُنھوں نے حضرت معاویہ سے متکبرانہ کلمات کہے تھے جو اللہ کو ناگوار ہوئے) ان لوگوں نے یہی کیا۔ وہ اچھے ہوگئے۔

عمرو بن مہاجر الکندی سے مروی ہے کہ ایک خاتون حضر موت کے قبیلۂ تنعہ کی تھیں جن کا نام تہناۃ بنت کلیب تھا۔ اُنھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ایک لباس بنایا' اپنے بیٹے کُلیب بن اسد بن کلیب کو بلایا اور کہا کہ اس لباس کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لیجاؤ' وہ اُسے آپ کے پاس لائے اور اسلام قبول کیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے دعا فرمائی' ان کی اولاد میں سے ایک شخص نے اپنی قوم کو تعریض کرتے ہوئے یہ اشعار کہے ہیں۔

لقد مسح الرسول ابا بنا ولم یمسح وجوہ بنی بحیر

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے دادا کے چہرے پر ہاتھ پھیرا۔ بنی بحیر کے چہروں پر آپ نے ہاتھ نہیں پھیرا)

شبابهمُ وشيبهمُ سواء فهم في اللؤم اسنان الحمير

(چنانچہ ان لوگوں کے بوڑھے اور جوان سب برابر ہیں' وہ سب کمینہ پن میں گدھوں کے دانتوں کی طرح ہیں)

کُلیب جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو اُنھوں نے یہ اشعار کہے۔

من وشز برهوت تهوي بي عذافرة اليك يا خير من يحفى وينتعل

(میں حضرموت سے آرہا ہوں، آتے ہوئے جھک جھک جاتا ہوں۔ میں آپ کی جناب میں حاضر ہورہا ہوں، اے اُن سب سے بہتر جو یا برہنہ دیا پوشیدہ ہیں)

تجوب بی صفصفا غبرا مناهله تزداد عفوا اذا ماكلت الابل

(سواری مجھے ایسے میدانوں سے لارہی ہے جہاں نالابوں کے گھاٹ بھی گرد آلود ہیں اونٹ جب تھک جائیں تو اس کا گرد وغبار اور بڑھ جائے)

شهرين اعملها نصا على وجل ارجو بذاك ثواب الله يا رجل

(اسی دشت نوردی میں دو مہینے گزر گئے کہ ندامت کے ساتھ سفر کر رہا ہوں اور اس سفر سے اللہ کے اجر وثواب کی امید رکھتا ہوں)

انت النبي الذي كنا نخبره وبشرتنا بك التوراة والرسل

(آپ وہی نبی ہیں جن کی ہمیں خبر دی جارہی تھی، ہمیں توریت نے اور پیمبروں نے آپ کے متعلق بشارت دی تھی)

علقمہ بن وائل سے مروی ہے کہ وائل بن حجر بن سعد الحضرمی بطور وفد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے آپ نے اُن کے چہرے پر ہاتھ پھیرا اور دعا فرمائی انھیں ان کی قوم کا سردار بنایا،

آپ نے لوگوں سے تقریر فرمائی کہ اے لوگو، یہ وائل بن حجر ہیں جو تمھارے پاس اسلام کے شوق میں حضرموت سے آئے ہیں۔ اس پر آپ نے اپنی آواز کو بلند فرمایا) پھر معاویہ سے فرمایا کہ انھیں لیجاؤ اور ان کو حرہ میں کسی مکان میں ٹھیراؤ معاویہ نے کہا کہ میں انھیں لیگیا، گرمی کی شدت میرے پاؤں جھلس رہی تھی میں نے (وائل بن حجر سے) کہا کہ مجھے (اونٹ پر) اپنے پیچھے بٹھا لیجئے انھوں نے کہا کہ تم بادشاہوں کے ہمنشینوں میں نہیں ہو، میں نے کہا کہ اچھا اپنے جوتے مجھے دید سیجئے کہ انھیں پہن کر گرمی کی تکلیف سے بچوں، انھوں نے کہا کہ اہل یمن کو یہ خبر نہ پہنچے کہ رعیت نے بادشاہ کا جوتہ پہن لیا، اگر تم چاہو تو میں تمھارے لئے

اپنی اونٹنی کو (تیزی سے) روک لوں اور تم اُس کے سایہ میں چلو۔
معاویہ نے کہا کہ پھر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپ کو ان کی گفتگو کی خبر دی تو فرمایا کہ "بیشک اُن میں جاہلیت کا حصہ باقی ہے"۔ جب اُنھوں نے واپسی کا ارادہ کیا تو آپ نے فرمان لکھدیا۔

## (۶۰) وفد ازدعُمان

علی بن محمد سے مروی ہے کہ اہل عُمان اسلام لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علاء بن الحضرمی کو ان لوگوں کے پاس بھیجا کہ وہ اُن کو شرائع اسلام سکھائیں اور زکوٰۃ وصول کریں۔
ان لوگوں کا ایک وفد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس روانہ ہوا جن میں اسد بن یبرح الطاحی بھی تھے یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملے آپ سے درخواست کی کہ ان کے ہمراہ آپ کسی ایسے شخص کو بھیجیں جو ان کے معاملات کا انتظام کرے۔
مخربۃ العبدی نے جن کا نام مُدرک بن خوط تھا عرض کی کہ مجھے ان لوگوں کے پاس بھیجد بیجئے" کیونکہ ان کا مجھ پر ایک احسان ہے، انھوں نے جنگ جنوب میں مجھے گرفتار کرلیا تھا، پھر مجھ پر احسان کیا (کہ رہا کردیا)۔
آپ نے انھیں کو ان لوگوں کے ہمراہ عُمان بھیجدیا، ان کے بعد سلمہ بن عیاذ الازدی اپنی قوم کے چند آدمیوں کے ہمراہ آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ آپ کس کی عبادت کرتے ہیں اور کس چیز کی طرف دعوت دیتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنھیں بتایا تو عرض کی کہ آپ اللہ سے دعا کیجئے کہ وہ ہماری بات اور الفت کو جمع کردے۔
آپ نے ان لوگوں کے لئے دعا فرمائی سلمہ اور اُن کے ہمراہی اسلام لائے۔

## (۶۱) وفد غافق

اہل علم نے کہا ہے کہ جُلیحہ بن شجّار بن صُحار الغافقی اپنی قوم کے چند آدمیوں کے

ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور عرض کی: یا رسول اللہ ہم لوگ اپنی قوم کے ادھیڑ عمر کے لوگ ہیں، اسلام لائے ہیں، ہمارے صدقات میدانوں میں رُکے ہوئے ہیں،

فرمایا کہ تمہارے وہی حقوق ہیں جو مسلمانوں کے ہیں، تم پر وہی امور لازم ہیں جو مسلمانوں پر لازم ہیں،

عُوذ بن سُریر الغافقی نے کہا کہ ہم اللہ پر ایمان لائے، اور اس کے رسول کی پیروی کی۔

## (۶۲) وفد بارق

اہل علم نے کہا ہے کہ وفد بارق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تو آپ نے انھیں اسلام کی دعوت دی، وہ لوگ اسلام لائے اور بیعت کی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں فرمان لکھدیا کہ۔

یہ فرمان محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے بارق کے لئے ہے کہ نہ تو بارق سے بغیر دریافت کئے ہوئے ان کے پھل کاٹے جائیں گے نہ جاڑے یا گرمی میں ان کے وطن میں جانور چرائے جائیں گے، جو مسلمان چراگاہ نہ ہونے کی وجہ سے یا خود درو گھاس چرانے کے لئے ان کے پاس سے گذرے تو اُس کی تین روز کی مہمانداری (ان کے ذمے) ہوگی، جب ان کے پھل پک جائیں تو مسافر کو اتنے گرے پڑے پھل اُٹھانے کا حق ہوگا جو اُس کے شکم کو سیر کردیں بغیر اس کے کہ وہ اپنے ہمراہ لاد کر لیجائے۔

گواہ شد ابوعبیدہ بن الجراح و حذیفہ بن الیمانی بقلم ابی بن کعب۔

## (۶۳) وفد دوس

اہل علم نے کہا ہے کہ جب طفیل بن عمرو الدوسی اسلام لائے تو انھوں نے اپنی قوم کو

دعوت دی، وہ اسلام لائے اور ستر یا اسی آدمی جو قرابت دار تھے مدینے آئے
ان میں ابو ہریرہ و عبداللہ بن ازیہر الدوسی بھی تھے۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیبر میں تھے، یہ لوگ آپ کے پاس گئے ۸۲
اور وہیں قدمبوس ہوئے۔
ہم سے بیان کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غنیمت خیبر
میں سے ان لوگوں کا بھی حصہ لگایا، یہ لوگ آپ کے ہمراہ مدینے آئے۔
طفیل بن عُمیر نے عرض کی: یارسول اللہ مجھ میں اور میری قوم میں جدائی
نہ فرمائیے، آپ نے ان سب کو حرّہ الدجاج میں ٹھیرایا۔
ابو ہریرہ جب وطن سے نکلے تو اپنی ہجرت کے بارے میں یہ شعر کہا۔

یاطولہا من لیلۃ وعناءَ ھا — علی انہا من بلدۃ الکفر نجّت

(رات کو سفر کرتے، تکلیف اٹھاتے رہ نوردہیں۔ کہ اس سفر نے کفر کی آبادی سے نجات دلادی)

عبداللہ بن ازیہر نے عرض کی: یارسول اللہ مجھے اپنی قوم میں شرافت
ومرتبہ حاصل ہے، آپ مجھے اُن پر مقرر فرمادیجئے۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: اے برادر دوس، اسلام غریب
(ہونے کی حالت میں) شروع ہوا اور غریب ہی ہوجائے گا، جو اللہ کی تصدیق کرے گا
نجات پائے گا، جو کسی اور طرف مائل ہو گا برباد جائے گا۔ تمہاری قوم میں سب سے
بڑے ثواب والا وہ شخص ہے جو صدق میں سب سے بڑا ہو، اور حق عنقریب
باطل پر غالب ہوجائے گا۔

## (۶۴) وفد ثمالہ والحُدّان

اہل علم نے کہا ہے کہ عبداللہ بن عنس الثمالی و مُسلیۃ بن ہزان الحُدانی اپنی اپنی قوم
کے گروہ کے ساتھ فتح مکہ کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے
اور اسلام لائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی قوم کی جانب سے بیعت کی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو زکوٰۃ ان کے اموال پر مقرر فرمائی اس کے متعلق ایک فرمان ان لوگوں کو تحریر فرما دیا۔ جس کو ثابت بن قیس بن شماس نے لکھا، اس پر سعد بن عبادہ و محمد بن مسلمہ کی شہادت ہوئی۔

## (۶۵) وفد اسلم

اہل علم نے کہا کہ عمیرہ بن افصی قبیلۂ اسلم کی ایک جماعت کے ہمراہ آئے، ان لوگوں نے کہا کہ ہم اللہ و رسول پر ایمان لائے، آپ کے طریقے کی پیروی کی، آپ اپنے یہاں ہمارا ایسا مرتبہ مقرر فرما دیجئے جس کی فضیلت عرب بھی جانیں کیونکہ ہم لوگ انصار کے بھائی ہیں اور تنگی و فراخی میں ہمارے ذمے بھی آپ کی وفاداری و مددگاری ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسلم کو خدا سالم رکھے اور غفار کی خدا مغفرت کرے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلم اور تمام مسلم قبائل عرب کے لئے خواہ وہ ساحل پر رہتے ہوں یا میدان میں، ایک فرمان تحریر فرمایا جس میں مواشی کے فرائض و زکوٰۃ کا ذکر تھا۔

اس صحیفہ کو ثابت بن قیس بن شماس نے لکھا اور ابو عبیدہ بن الجراح و عمر بن الخطاب کی شہادت ہوئی۔

## (۶۶) وفد جذام

۸۳ اہل علم نے کہا کہ رفاعہ بن زید بن عمیر بن معبد الجذامی جو بنی الضبیب کے ایک فرد تھے قبل خیبر ایک صلح میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے،

تب کو ایک غلام بطور ہدیہ دیا اور اسلام لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں ایک فرمان لکھدیا۔

یہ فرمان رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے رفاعہ بن زید کے لیے ان کی قوم اور ان کے ہمراہیوں کے نام ہے، رفاعہ ان لوگوں کو اللہ کی طرف دعوت دیں، جو آجائے وہ اللہ کے گروہ میں ہے، جو انکار کرے اُسے دو ماہ تک کے لئے امان ہے"

قوم نے دعوت قبول کی اور اسلام لائی۔

لقیس بن ناتل الجذامی سے مروی ہے کہ قبیلۂ جذام میں بنی نفاثہ کے ایک شخص تھے، جن کا نام فروہ بن عمرو بن النافرہ تھا، انھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے اسلام کی خبر بھیجی، اور ایک سفید مادہ خچر بطور ہدیہ پیش کی۔

فروہ روم کی جانب سے رومیوں سے ملے ہوئے علاقۂ عرب پر عامل تھے، ان کا مستقر معان اور اس کے متصل کا علاقہ تمام تھا، اہل روم کو ان کے اسلام کی خبر پہنچی تو ان کو طلب کیا، گرفتار کر کے قید کر لیا، پھر انھیں نکالا کہ گردن ماردیں۔

انھوں نے یہ شعر کہا۔

ابلغ سراة المومنین باننی　　سلم لربی اعظمی ومقامی

۱ سرداران مومنین کو میری خبر پہنچادو۔ اپنے رب کے لیے میری ہڈیاں بھی مطیع ہیں اور میرا مقام بھی فرمانبردار مقام ہے۔

## (۶۷) وفد مہرہ

اہل علم نے کہا کہ وفد مہرہ، جن پر مہری بن الابیض رئیس تھے آیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سامنے اسلام پیش کیا، یہ لوگ اسلام لائے،

آپ نے ان کو انعام دیا اور ایک فرمان تحریر فرمادیا۔

"یہ فرمان محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے مہری بن الابیض کے لئے ان مہرہ کے متعلق ہے جو آنحضرتؐ پر ایمان لائیں نہ تو یہ فنا کئے جائیں نہ برباد کئے جائیں، ان پر شرائع اسلام کا قائم کرنا واجب ہے، جو اس حکم کو بدلے گا وہ (گویا) جنگ کرے گا اور جو اس پر ایمان لائے گا تو اس کے لئے اللہ و رسول کی ذمے داری ہے، گری پڑی چیز (مالک کو) پہنچانا ہوگی، مواشی کو سیراب کرنا ہوگا، میل کچیل برائی ہے، بیحیائی نافرمانی ہے"۔

بقلم محمد بن مسلمۃ الانصاری۔

اہل علم نے کہا کہ قبیلۂ مہرہ کے ایک شخص جن کا نام زہیر بن قرضم بن العجیل بن قباث بن قمومی بن نقلان العبدی بن الآمری بن مہری بن حیدان بن عمرو بن الحاف بن قضاعہ تھا، الشحر سے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی بعد مسافت کی وجہ سے اکرام و مدارت فرماتے تھے، جب انھوں نے واپسی کا ارادہ کیا تو آپ نے انھیں بٹھایا اور سوار کرایا۔ اور انھیں ایک فرمان تحریر کر دیا جو آج تک (بعہد مصنف) ان لوگوں کے پاس ہے۔

۸۴ 

## (۶۸) وفد حمیر

قبیلۂ حمیر کے ایک شخص سے، جنھوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا اور بطور وفد آپ کے پاس حاضر ہوئے، مروی ہے کہ مالک بن مرارۃ الرہادی قاصد شاہان حمیر ان لوگوں کے خطوط و خبر اسلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے۔

یہ واقعہ رمضان ۹ھ کا ہے، آپ نے بلال کو حکم دیا کہ ان کو ٹھہرائیں، مدارات و ضیافت کریں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حارث بن عبد کلال و نعیم بن

عبد کلال و نعمان سرداران ذی رعین و معافر و ہمدان کے نام تحریر فرمایا کہ:

"اما بعد، میں اسی اللہ کی حمد کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں، تمہارے قاصد ملک روم سے واپسی کے وقت، ہمارے پاس پہنچے، اُنھوں نے تمہارا پیام اور تمہارے یہاں کی خبریں ہمیں پہنچائیں تمہارے اسلام اور قتل مشرکین کی خبر دی بس اللہ تبارک و تعالے نے تمھیں اپنی ہدایت سے سرفراز کیا ہے، بشرطیکہ تم لوگ نیکی کرو، اللہ و رسولؐ کی اطاعت کرو، نماز کو قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرو اور غنیمت میں سے اللہ کا خمس اُس کے نبی کا خمس اور منتخب حصہ جو صدقہ و زکوٰۃ مومنین پر فرض کیا گیا ہے، ادا کرو۔"

## (۶۹) وفد نجران

اہل علم نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک فرمان بنام اہل نجران بھیجا، ان کے چودہ شرفائے نصاریٰ کا ایک وفد آپ کے پاس روانہ ہوا، جن میں قبیلۂ کندہ کے عاقب عبدالمسیح، بنی ربیعہ کے ابوالحارث بن علقمہ اور اُن کے بھائی کرز۔ اور سید داوس فرزندان حارث و زید بن قیس و شیبہ و خُویلد و خالد و عمرو و عبید اللہ بھی تھے۔

ان میں تین آدمی تھے جو تمام معاملات کے منتظم تھے۔

عاقب امیر و مشیر تھے، انھیں کی رائے پر وہ لوگ عمل درآمد کرتے تھے،

ابوالحارث اسقف (پادری) اور عالم و امام و منتظم مدارس تھے۔

سید ان کی سواریوں کے منتظم تھے۔

کرز برادر ابوالحارث یہ شعر پڑھتے ہوئے ان سب کے آگے بڑھے۔

الیک تعدو قلقا وضینها معترضا فی بطنها جنینها

(آپ کی جناب میں اس طرح حاضر ہو رہے ہیں کہ مرکب کے شکم میں جو بچہ ہے وہ بھی مضطرب ہے)

## مخالفا دین النصاریٰ دینھا

(نصاریٰ کے مذہب سے اُن کا مذہب بالکل جدا ہے)

(یہ شعر پڑھتے ہوئے) وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، وفد اُن کے

85 بعد آیا، لوگ مسجد میں داخل ہوئے ان کے بدن پر حبرہ کے کپڑے اور چادریں تھیں جن پر حریر کی پٹیاں لگی تھیں،

یہ لوگ مسجد میں مشرق کی جانب (جدھر بیت المقدس ہے) نماز پڑھنے کو کھڑے ہوئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کو رہنے دو۔

جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو آپ نے ان کی طرف سے منہ پھیر لیا، بات نہیں کی عثمان نے اُن سے کہا کہ یہ تمھاری اس ہیئت کی وجہ سے ہے،

اُس روز وہ لوگ واپس چلے گئے، صبح کو راہبوں کے لباس میں آئے سلام کیا تو آپ نے جواب دیا، انھیں اسلام کی دعوت دی، اُن لوگوں نے انکار کیا اور آپس میں بہت گفتگو اور بحث ہوئی۔

آپ نے انھیں قرآن سنایا اور فرمایا کہ میں تم سے جو کچھ کہتا ہوں اگر تم انکار کرتے ہو تو آؤ میں تم سے مباہلہ کرونگا (یعنی یہ دعا کروں گا کہ ہم دونوں میں جو فریق باطل پر ہو خدا اُس پر لعنت کرے)

اس بات پر وہ لوگ واپس گئے، صبح کو عبدالمسیح اور اُن میں سے دو صاحب الرائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، عبدالمسیح نے کہا کہ ہمیں یہ مناسب معلوم ہوا ہے کہ آپ سے مباہلہ نہ کریں، آپ جو چاہیں حکم دیں ہم مان لیں گے اور آپ سے صلح کر لیں گے۔

آپ نے اُن سے دو ہزار ہتھیاروں پر (اور امور ذیل پر اس طرح صلح فرمائی کہ) ایک ہزار ہتھیار ہر رجب میں اور ایک ہزار ہر صفر میں واجب الادا ہوں گے، اگر یمن سے جنگ ہو تو نجران کے ذمے بطور عاریت تیس زرہیں اور تیس نیزے اور تیس اونٹ اور تیس گھوڑے ہوں گے۔ نجران اور اُن کے آس پاس والوں کی جان، مال، مذہب، ملک، زمین، حاضر، غائب اور اُن کی عبادت گاہوں کے لئے اللہ کی پناہ

اور محمد نبی رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذمہ داری ہے، نہ تو ان کا کوئی اسقف اپنی اسقفی سے نہ کوئی راہب اپنی رہبانیت سے اور نہ کوئی وقف کرنے والا اپنے وقف سے ہٹایا جائے گا" اس پر آپ نے چند گواہ قائم فرمائے جن میں سے ابو سفیان بن حرب واقرع بن حابس ومغیرہ بن شعبہ بھی تھے۔

یہ لوگ اپنے وطن واپس گئے، سید و عاقب بہت ہی کم ٹھہرنے پائے تھے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آگئے اور اسلام لائے آپ نے انھیں ابو ایوب انصاری کے مکان پر اتارا۔

اہل نجران، جو فرمان نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے تحریر فرمادیا تھا، آپ کی وفات تک اس کے مطابق رہے (اللہ کا اسلام وصلوات وسلام ورحمت و رضوان آپ پر ہو)۔

ابو بکر صدیق خلیفہ ہوئے تو انھوں نے اپنی وفات کے وقت ان کے متعلق وصیت تحریر فرمائی جب یہ لوگ سودخواری میں مبتلا ہوگئے تو عمر بن الخطاب نے ملک سے انھیں نکالدیا اور ان کے لئے تحریر فرمایا کہ:

"یہ وہ فرمان ہے جو امیر المومنین عمر نے نجران کے لئے تحریر فرمایا ہے کہ ان میں سے جو جائے وہ اللہ کی امان میں ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابو بکر نے ان لوگوں کے لئے جو کچھ تحریر فرمایا اس پر عمل کرتے ہوئے ان کو کوئی مسلمان نقصان نہ پہنچائے امرائے شام و عراق میں سے یہ لوگ جس کے پاس پہنچیں وہ انھیں فراخدلی سے زمین دیں، اگر وہ اس میں کام کریں تو وہ ان کے اور ان کے اخلاف کے لیے صدقہ ہے، اس میں کسی کو ان پر نہ کوئی گنجایش ہے اور نہ کوئی بار، جو مسلمان ان کے پاس موجود ہو تو ان پر ظلم کرنے والے کے خلاف ان کی مدد کرے، کیونکہ یہ وہ قوم ہے جن کی ذمہ داری ہے (عراق وشام) آنے کے بعد ان کا دو سال کا جزیہ انھیں معاف کردیا جائے گا، انھیں سوائے اس جائداد کے جس میں یہ کام کریں اور کسی چیز میں (محصول دینے کی) تکلیف نہ دیجائے گی، نہ ان پر ظلم کیا جائے گا نہ سختی کی جائے گی، گواہ شدہ۔ عثمان بن عفان و معیقب بن ابی فاطمہ۔

ان میں سے کچھ لوگ عراق پہنچے اور مقام نجرانیہ میں اترے جو نواح کوفہ میں ہے۔

## (۷۰) وفد جیشان ۸۶

عمرو بن شعیب سے مروی ہے کہ ابو وہب الجیشانی اپنی قوم کے چند آدمیوں کے ہمراہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے ان لوگوں نے آپ سے یمن کی شراب کے متعلق دریافت کیا اس ذیل میں بتع کا نام لیا جو شہد سے بنتی ہے اور مزر کا جو جو سے بنتی ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تمہیں اس سے نشہ ہوتا ہے؟ عرض کی: زیادہ پییں تو نشہ ہوتا ہے۔ آپ نے فرمایا: اس کا قلیل بھی حرام ہے جس کے قلیل سے نشہ ہوتا ہے۔

انھوں نے آپ سے اُس شخص کے بارے میں دریافت کیا جو شراب بنائے اور اسے کارندوں کو پلائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر نشہ والی چیز حرام ہے۔

## (۷۱) وفد السباع

### درندوں کا وفد

مُطَّلِب بن عبداللہ بن حنطب سے مروی ہے کہ جس وقت مدینے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اصحاب کے ساتھ تشریف فرما تھے ایک بھیڑیا آیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑا ہو گیا اور آواز کرنے لگا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ درندوں کا قاصد ہے جو تمہارے پاس آیا ہے، اگر تم لوگ اُس کا کوئی حصہ مقرر کر دو تو اُس کے علاوہ کسی چیز پر نہ بڑھے گا اور اگر تم اس کو چھوڑ دو اور اس سے بچو تو وہ جو چاہے لے گا

اس کا رزق ہو گا۔

اصحاب نے عرض کی: یا رسول اللہ ہم تو اس کے لئے کسی چیز پر بھی راضی نہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی طرف اپنی انگلیوں سے اشارہ فرمایا کہ ان لوگوں کے پاس سے جلد ہی چلا جا، وہ پلٹ گیا دیکھا تو بھاگ رہا تھا۔

## ۸۷ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ توریت وانجیل میں

ابن عباس سے مروی ہے کہ میں نے کعب الاحبار سے پوچھا کہ آپ توریت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیسی تعریف پاتے ہیں انھوں نے کہا:

ہم آپ کو اس طرح پاتے ہیں کہ (نام نامی) محمد بن عبداللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)، مقام ولادت مکہ اور ہجرت گاہ کھجوروں کا باغ (یعنی مدینہ) ہوگا آپ کی سلطنت شام میں ہوگی، نہ تو آپ (معاذ اللہ) بیہودہ گفتار ہوں گے نہ بازاروں میں شور وغل کرنے والے، بدی کا بدلہ نہ لیں گے، معاف کر دیں گے اور بخش دینگے

ابو صالح سے مروی ہے کہ کعب نے کہا: محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت توریت میں یہ ہے

محمد صلعم میرے پسندیدہ بندے ہیں، نہ بد خلق ہیں نہ سخت کلام نہ بازاروں میں شور غل کرنے والے ہیں، نہ برائی کے بدلے برائی، بلکہ معاف کر دیں گے اور بخش دیں گے۔ ان کی جائے ولادت مکہ اور جائے ہجرت مدینہ ہوگی ان کی سلطنت شام میں ہوگی۔

کعب سے مروی ہے کہ ہم توریت میں یہ پاتے ہیں کہ محمدؐ نبی مختار نہ بد خلق ہوں گے نہ سخت کلام، نہ بازاروں میں شور غل کرنے والے ہوں گے، برائی کے عوض برائی نہ کریں گے، معاف کر دیں گے اور بخش دیں گے۔

زید بن اسلم سے مروی ہے کہ ہمیں معلوم ہوا عبداللہ بن سلام کہا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت توریت میں یہ ہے کہ "اے نبی ہم نے آپ کو شاہد (یعنی آپ کی شریعت کو موجود رہنے والا) بشارت دینے والا اور ڈرانے والا اور امیین کا محافظ بنا کر بھیجا ہے، آپ میرے بندے اور رسول ہیں، میں نے آپ کا نام متوکل (خدا پر بھروسا کرنے والا) رکھا ہے، نہ تو وہ بدخلق ہوں گے نہ سخت کلام نہ رستوں میں شور غل کرنے والے۔ اور نہ برائی کے بدلے برائی کریں گے، لیکن معاف کر دیں گے اور درگذر کریں گے، میں انھیں اس وقت تک نہ اٹھاؤں گا تاوقتیکہ ان کے ذریعے سے ٹیڑھے ہو جانیوالے مذہب کو سیدھا نکر دوں، اس طرح سے کہ لوگ "لا الٰہ الا اللہ" کہنے لگیں، ان کے ذریعے سے نابینا آنکھوں کو اور بہرے کانوں کو اور غلاف چڑھے ہوئے دلوں کو کھول دے گا"

کعب کو معلوم ہوا تو انھوں نے کہا کہ عبداللہ بن سلام نے سچ کہا۔

زہری سے مروی ہے کہ ایک یہودی نے کہا: توریت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی نعت ایسی نہ رہی ہو میں نے نہ دیکھ لی ہو، سوائے حلم کے، میں نے تیس دینار ایک معینہ میعاد کے لئے آپ کو قرض دیے تھے، میں آپ کو چھوڑے رہا جب میعاد کا ایک روز رہ گیا تو آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی: اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میرا حق ادا کر دیجئے، اے گروہ بنی عبدالمطلب آپ لوگوں کی ٹال مٹول بہت بڑھ گئی ہے۔

۸۸ عمرؓ نے کہا او یہودی خبیث، اگر آنحضرتؐ نہ ہوتے تو میں تیرا سر توڑ ڈالتا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابوحفص (عمر) خدا تمھاری مغفرت کرے، ہم دونوں کو اس کلام کے علاوہ تم سے اس امر کی ضرورت تھی کہ تم مجھے اس کا قرض ادا کرنے کا مشورہ دیتے جو مجھ پر واجب ہے وہ (یہودی) اس کا محتاج تھا کہ تم اس کا حق وصول کرنے میں اس کی مدد کرتے۔

یہودی نے کہا کہ میری جہالت و سختی سے برابر آپ کے حلم و نرمی میں اضافہ ہی ہوتا رہا، آپ نے فرمایا کہ اے یہودی تیرے حق کا وقت تو

کل ہو گا، اس کے بعد آپ نے فرمایا کہ اے ابوحفص اس کو اس باغ میں لیجاؤ جو اس نے پہلے روز مانگا تھا، اگر یہ راضی ہو جائے تو اس کو اتنے اتنے صاع دیدو، اور جو کچھ تم نے اس کو کہا ہے اُس کی وجہ سے اتنے اتنے صاع زائد دیدو، اگر وہ راضی نہو تو پھر بھی اُس کو فلاں فلاں باغ سے دیدو،

وہ کھجور پر راضی ہو گیا، عمر نے اُس کو وہ دیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا اور اتنا زیادہ بھی جس کا آپ نے حکم دیا تھا۔

یہودی نے کھجور پر قبضہ کر لیا تو کہا "اشہد ان لا الٰہ الا اللہ وانہ رسول اللہ" اے عمرؓ آپ نے مجھے جو کچھ کرتے دیکھا مجھے اس پر محض اس امر نے آمادہ کیا کہ میں نے تمام صفات مذکورۂ توریت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں مشاہدہ کر لی تھیں صرف حلم باقی تھا، آج میں نے وہ بھی آزمالیا، میں نے آپ کو توریت کی صفت کے مطابق پایا۔

میں آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ یہ کھجور اور میرے مال کا نصف حصہ تمام فقرائے مسلمین پر صرف ہو گا، عمرؓ نے کہا کہ یا بعض فقراء پر، تو اس نے کہا کہ یا بعض فقراء پر۔

اس یہودی کے تمام گھر والے اسلام لے آئے سوائے ایک صدسالہ بڈھے کے جو اپنے کفر پر قائم رہا۔

عطاء بن یسار سے مروی ہے کہ عبداللہ بن عمرو بن العاص سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت مذکورۂ توریت کو دریافت کیا گیا تو انھوں نے کہا کہ "ہاں، واللہ توریت میں بھی آپ کی وہی صفت بیان کی گئی ہے جو قرآن میں ہے۔ یا ایہا النبی انا ارسلناک شاہدا و مبشرا و نذیرا" یہی توریت میں ہے کہ اے نبی ہم نے آپ کو شاہد و بشیر و نذیر اور بے پڑھوں کا محافظ بنا کر بھیجا ہے، آپ میرے بندے اور رسول ہیں، میں نے آپ کا نام متوکل رکھا ہے، نہ تو بد خلق ہیں نہ سخت کلام، نہ راستوں میں شور کرنے والے، برائی کے بدلے برائی نکریں گے، بلکہ معاف کردیں گے اور بخشدیں گے، میں اُس وقت تک انھیں وفات نہ دونگا تاوقتیکہ میں اُن کے ذریعے سے ٹیڑھے دین کو سیدھا کر دوں

بایں طور کہ لوگ " لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ " کہنے لگیں اس کے ذریعے سے نابینا آنکھیں اور بہرے کان سننے لگیں گے اور غلاف چڑھے ہوئے دل کو اللہ اس طرح کھول دے گا کہ وہ " لا الہ الا اللہ " کہنے لگیں گے۔

کعب احبار نے بھی یہی بیان کیا سوائے اس کے کہ ان کے الفاظ بدلے ہوئے تھے جن کے معانی یہی تھے۔

کثیر بن مرہ سے مروی ہے کہ اللہ فرماتا ہے کہ تمہارے پاس ایسے رسول آ گئے جو نہ تو سست ہیں نہ کاہل، وہ اُن آنکھوں کو کھولیں گے جو نابینا ۸۹
تھیں، ان کانوں کو شنوا بنائیں گے جو بہرے تھے، اُن قلوب کا پردہ چاک کریں گے جو غلاف میں تھے، اور اُس سنت کو سیدھا کریں گے جو کج ہو گئی تھی یہانتک کہ لا الہ الا اللہ کہا جانے لگے۔

قتادہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت بعض کتب (سماویہ) میں یہ ہے کہ محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نہ تو بدخلق ہوں گے نہ سخت کلام، نہ بازاروں میں بکواس کرنے والے اور نہ برائی کے عوض برائی کرنے والے بلکہ معاف کریں گے اور درگذر کریں گے، ان کی امت ہر حال میں حمد (وشکر) کرنے والی ہوگی۔

ابن عباس سے " فاسئلوا اھل الذکر " کی تفسیر میں مروی ہے کہ " فاسألو " (دریافت کرلو) کا خطاب مشرکین قریش سے ہے کہ تم یہود و نصاریٰ سے پوچھ لو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر توریت و انجیل میں ہے یا نہیں۔

قتادہ سے اس آیت " ان الذین یکتمون ما انزلنا من البینات والھدیٰ ۔ الآیۃ " جو لوگ ہماری نازل کی ہوئی ہدایت و دلایل کو چھپاتے ہیں) کی تفسیر میں مروی ہے کہ یہ یہود ہیں۔ جنھوں نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو چھپایا، حالانکہ " وھم یجدونہ مکتوبا عندھم فی التوراۃ والانجیل " (وہ انھیں اپنے یہاں توریت و انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں) " ویلعنھم اللاعنون " (اور لعنت کرنے والے اُن پر لعنت کرتے ہیں) یعنی اللہ کے ملائکہ و مومنین۔

عیزار بن حریث سے مروی ہے کہ عائشہؓ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

یہ متعلق انجیل میں لکھا ہے کہ نہ بدخلق ہوں گے نہ سخت کلام نہ بازاروں میں بکواس کرنے والے اور نہ برائی کے بدلے برائی کریں گے بلکہ معاف کریں گے اور درگزر کریں گے۔

سہل مولائے حتیبہ سے مروی ہے کہ وہ اہل مریس کے نصرانی تھے اور اپنی والدہ اور چچا کی پرورش میں یتیم تھے، وہ انجیل پڑھا کرتے تھے۔

انھوں نے کہا کہ میں نے اپنے چچا کا نسخہ (انجیل) لیا اور اُسے پڑھا، جب میرے سامنے ایک ورق گذرا تو مجھے اُس کی تحریر سے تعجب ہوا میں نے اُسے اپنے ہاتھ سے چھوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ان اوراق کے کچھ حصے لیئی سے جوڑے ہوئے ہیں۔

میں نے اُنھیں چاک کیا تو اُس میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت پائی کہ "نہ تو آپ پست قامت ہوں گے نہ بلند بالا گورے ہوں گے اور کاکلیں ہوں گی، دونوں شانوں کے درمیان مہر ہوگی، وہ بکثرت زانو سمیٹ کر بیٹھیں گے اور صدقہ قبول نہ کریں گے، گدھے اور اونٹ پر سوار ہوں گے بکری کا دودھ دوہینگے، پیوند دار کرتہ پہنیں گے، جو ایسا کرے وہ تکبر سے بری ہے اور وہ ایسا کریں گے۔ وہ اسمٰعیل کی اولاد میں ہوں گے اُن کا نام احمد ہوگا۔

جب میں ذکر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اس مقام تک پہنچا تو میرے چچا آگئے انھوں نے ان اوراق کو دیکھا تو مجھے مارا اور کہا کہ تجھے کیا ہوگیا ہے کہ تو ان اوراق کو کھولتا اور پڑھتا ہے، میں نے کہا کہ اس میں احمد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت ہے، انھوں نے کہا کہ وہ ابھی تک نہیں آئے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق حسنہ

۹۰ حسن (بصری) سے مروی ہے کہ عائشہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق دریافت کئے گئے تو انھوں نے کہا کہ آپ کے اخلاق بس قرآن تھے۔

(یعنی بالکل قرآن کے مطابق تھے۔

مسروق بن الاجدع سے مروی ہے کہ وہ عائشہؓ کے پاس گئے اور اُن سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق بیان کیجئے انھوں نے کہا کہ کیا تم عرب نہیں ہو جو قرآن کو پڑھو، میں نے کہا کہ ہوں کیوں نہیں، انھوں نے کہا کہ قرآن ہی آپ کے اخلاق تھے۔

سعد بن ہشام سے مروی ہے کہ میں نے عائشہؓ سے کہا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق سے آگاہ کیجئے انھوں نے کہا کہ کیا تم نے قرآن نہیں پڑھا ہے۔ میں نے کہا کیوں نہیں، عائشہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق قرآن تھے،

قتادہ نے کہا کہ قرآن انسان کے لئے بہترین اخلاق لایا ہے۔

حسن سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کا ایک گروہ جمع ہوا اور کہا کہ کاش ہم لوگ امہات المومنین کے پاس جاتے اُن سے وہ اعمال دریافت کرتے جو لوگوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کئے ہیں شاید ہم لوگ اُس کی پیروی کریں۔

ان لوگوں نے اِن کے پاس پھر اُن کے پاس بھیجا، مگر قاصد ایک ہی بات لایا کہ تم لوگ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق دریافت کرتے ہو آپ کے اخلاق قرآن تھے، آپ رات گذارتے تھے، نماز پڑھتے تھے اور سوتے تھے، روزہ رکھتے تھے اور روزہ نہیں بھی رکھتے تھے، اپنی بیویوں کے پاس بھی جاتے تھے۔

انس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اخلاق میں سب سے بہتر تھے۔

ابی عبداللہ الجدلی سے مروی ہے کہ میں نے عائشہ سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق اپنے گھر میں کیسے تھے، انھوں نے کہا کہ آپ سب سے بہتر اخلاق کے تھے، نہ تو خود حد سے بڑھتے تھے اور نہ دوسروں کو فحش بات سناتے تھے، نہ آپ راستوں میں بکواس کرنے والے تھے، آپ بدی کے عوض بدی نہیں کرتے تھے بلکہ معاف کرتے اور درگذر فرماتے تھے۔

مسروق سے مروی ہے کہ عبداللہ بن عمر نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ خود حد سے بڑھتے تھے نہ کبھی کوئی فحش بات سناتے تھے۔

خارجہ بن زید بن ثابت سے مروی ہے کہ کچھ لوگ زید بن ثابت کے پاس آئے اور کہا کہ ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق بیان کیجئے، انھوں نے کہا کہ میں تو آنحضرت کا پڑوسی تھا میں تم سے کیا کیا بیان کروں جب آپ پر وحی نازل ہوتی تھی تو آپ مجھے بلا بھیجتے تھے اور میں اسے آپ کو لکھ دیتا تھا۔ ہم لوگ جب دنیا کا ذکر کرتے تھے تو آپ بھی ہمارے ساتھ اس کا ذکر کرتے تھے، اور جب ہم کھانے کا ذکر کرتے تھے تو آپ بھی ہمارے ساتھ اس کا ذکر کرتے تھے، تو کیا میں آنحضرتؐ کی یہ سب باتیں تم سے بیان کروں۔

91 عائشہ سے مروی ہے کہ ان سے دریافت کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے گھر میں تنہا ہوتے تھے تو کیونکر رہتے تھے۔ عائشہؓ نے جواب دیا کہ آپ سب سے زیادہ نرم اور سب سے زیادہ صاحب کرم تھے، تمہارے مردوں میں سے ایک مرد تھے۔ سوائے اس کے کہ آپ ہنسنے والے اور تبسم کرنے والے تھے۔

اسود سے مروی ہے کہ میں نے عائشہ سے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں کیا کیا کرتے تھے؟ انھوں نے کہا کہ آپ اپنے متعلقین کی خدمت میں مشغول رہتے تھے، جب نماز کا وقت آتا تھا تو نکلکر نماز پڑھتے تھے،

ہشام بن عروہ نے اپنے والد سے روایت کی کہ عائشہؓ سے کہا گیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں کیا کرتے تھے؟ انھوں نے کہا کہ جو تم میں سے کوئی کرتا ہے۔ اپنے کپڑے میں پیوند لگاتے تھے، اور اپنا جوتہ ٹانکتے تھے۔

ہشام بن عروہ نے اپنے والد سے روایت کی کہ عائشہؓ سے کہا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں کیا کرتے تھے۔ انھوں نے کہا کہ اپنا کپڑا سیتے تھے، جوتہ ٹانکتے تھے اور وہ کام کرتے تھے جو مرد اپنے گھروں میں کیا کرتے ہیں۔

اسود سے مروی ہے کہ عائشہؓ سے دریافت کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اپنے متعلقین میں کیا کرتے تھے؟ انھوں نے کہا کہ آپ اپنے متعلقین کی خدمت میں مشغول رہتے تھے، جب نماز کا وقت آتا تھا تو نماز کو چلے جاتے تھے۔

ابن شہاب سے مروی ہے کہ عائشہؓ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر کے کام کاج کیا کرتے تھے زیادہ تر آپ سلائی کرتے تھے۔

عائشہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کبھی ایسی دو باتوں میں اختیار دیا جاتا تھا جن میں سے ایک آسان ہو تو آپ اسی کو اختیار فرماتے تھے جو آسان ہو۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب دو باتوں میں اختیار دیا جاتا تھا تو آپ اُن میں سے آسان کو اختیار فرماتے تھے۔ بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہو، اور اگر وہ گناہ ہوتا تو آپ سب سے زیادہ اُس سے دور رہنے والے تھے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی اپنی ذات کے لئے انتقام نہیں لیا سوائے اس کے کہ اللہ کی حرمت کو توڑا جائے، تو آپ اللہ کے لئے انتقام لیتے تھے۔ ۹۲

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب کبھی دو باتوں میں اختیار دیا گیا تو آپ نے اُن میں سے آسان کو اختیار فرمایا۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی مسلمان پر ایسی کوئی لعنت نہیں کی جو یاد کی جائے، نہ آپ نے اپنی ذات کے لئے کسی چیز کا انتقام لیا جو آپ کے ساتھ کی جائے سوائے اس کے کہ اس سے اللہ کی حرمات کو توڑا جائے، آپ نے کبھی کسی کو اپنے ہاتھ سے نہیں مارا، سوائے اس کے کہ آپ جہاد فی سبیل اللہ میں مارتے تھے۔

کبھی ایسا نہیں ہوا کہ آپ سے کوئی چیز مانگی گئی ہو اور آپ نے اس سے انکار کیا ہو۔ سوائے اس کے کہ آپ سے گناہ کا سوال کیا جائے تو بے شک آپ اُس سے سب سے زیادہ دور رہنے والے تھے کبھی ایسا نہیں ہوا کہ آپ کو دو باتوں میں اختیار دیا گیا ہو اور آپ نے ان میں سے آسان تر کو نہ اختیار فرمایا ہو۔ جب جبریل سے درس قرآن کا زمانہ قریب ہوتا تھا تو آپ

خیبر میں تیز آندھی سے زیادہ سخی ہوتے تھے۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ اپنے خادم کو مارا نہ عورت کو اور نہ کبھی کسی اور کو، سوائے اس کے کہ آپ جہاد فی سبیل اللہ کرتے ہوں۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ اپنے خادم کو مارا نہ عورت کو اور نہ کبھی کسی اور کو، سوائے اس کے کہ آپ جہاد فی سبیل اللہ کرتے ہوں' آپ کو جب کبھی دو باتوں میں اختیار دیا گیا تو اُن میں آپ کو سب سے زیادہ پسندیدہ آسان تر بات ہوتی تھی بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہو' گناہ کی صورت میں آپ اس سے سب سے زیادہ دور رہنے والے تھے' کبھی کوئی بات آپ کے ساتھ کی گئی تو آپ نے اپنی ذات کے لئے اُس کا انتقام نہیں لیا' تاوقتیکہ اللہ کی حرمات نہ توڑی جائیں' اُس وقت بے شک آپ اللہ کے لئے انتقام لیتے تھے۔
ایک اور روایت کا بھی یہی مضمون ہے۔
علیؓ بن الحسینؓ (زین العابدین) سے مروی ہے کہ نہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی عورت کو مارا نہ خادم کو' آپ نے اپنے ہاتھ سے کبھی کسی کو نہیں مارا' سوائے اس کے کہ آپ جہاد فی سبیل اللہ کرتے ہوں۔
ابی سعید الخدری سے مروی ہے کہ ایک کنواری لڑکی اپنے پردے میں جتنی حیا کرتی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سے بھی زیادہ حیادار تھے' آپ جب کوئی بات ناپسند فرماتے تھے تو ہم اس کو آپ کے چہرے سے محسوس کر لیتے تھے۔
۹۴ عبید بن عمیر سے مروی ہے کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ جب کوئی مجرم غیر حد میں لایا جاتا تھا تو آپ اُسے ضرور معاف کر دیتے تھے۔
جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ کبھی ایسا نہیں ہوا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ مانگا گیا ہو اور آپ نے "نہیں" فرمایا ہو۔
محمد ابن الحنفیہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی

کسی چیز کے لئے ہمیں نہیں فرماتے تھے جب آپ سے درخواست کی جاتی تھی اور آپ کرنا چاہتے تھے تو "ہاں" فرماتے تھے۔ اور جب نہیں کرنا چاہتے تھے تو سکوت فرماتے تھے، آپ کی یہ بات مشہور تھی۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر میں سب سے زیادہ سخی تھے، رمضان میں جب آپ کی ملاقات جبریل سے ہوتی تھی تو آپ سب اوقات سے زیادہ سخی ہوتے تھے، رمضان میں جبریل ختم ماہ تک شب کو آپ سے ملتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انھیں قرآن سناتے تھے جب جبریل آپ سے ملتے تھے تو آپ آندھی سے زیادہ خیر میں سخی ہو جاتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو گالی دیتے تھے، نہ فحش بات فرماتے تھے اور نہ لعنت کرتے تھے، ہم میں سے کسی سے ناخوشی کے وقت یہ فرماتے تھے کہ اُسے کیا ہوا" یا اس کی پیشانی خاک آلود ہو۔

زیاد بن ابی زیاد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دو خصلتیں تھیں جن کو آپ کسی کے سپرد نہ کرتے تھے، رات کا وضو جب آپ اٹھتے تھے، اور سائل ٹھہرا رہتا تھا یہاں تک کہ آپ اُس کو دیتے تھے،

ابراہیم سے مروی ہے کہ مجھ سے بیان کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی نہیں دیکھا گیا کہ آپ بیت الخلا سے نکلے ہوں اور وضو نہ کیا ہو۔

۹۴ زینب بنت جحش (زوجۂ مطہرہ) سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میری زرد لگن سے وضو کرنا بہت پسند تھا۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جب دو باتوں میں اختیار دیا گیا تو آپ نے ان میں سے آسان تر کو اختیار فرمایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی اپنی ذات کے لئے کسی سے انتقام نہیں لیا، سوائے اس کے کہ آپ کو اللہ کے بارے میں ایذا دی جائے تو آپ انتقام لیتے تھے۔

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا کہ آپ خیرات سوائے اپنے کسی اور کے سپرد کرتے ہوں (یعنی سائل کو اپنے دست مبارک سے عطا فرماتے تھے کسی خادم سے نہیں دلواتے تھے) یہاں تک کہ آپ خود ہی

اس صدقے کو سائل کے ہاتھ میں رکھتے تھے۔

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا کہ آپ نے اپنے وضو (کا پانی لانے) کو کسی کے سپرد کیا ہو آپ خود ہی اُسے مہیا کرتے تھے یہاں تک کہ رات کی نماز (تہجد) پڑھتے تھے (یعنی کبھی کسی سے پانی نہیں منگاتے تھے)

ابراہیم سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم گدھے پر بھی سوار ہوتے تھے اور غلام کے پکارنے کا بھی جواب دیتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غلام کی دعوت کو قبول فرماتے تھے (یعنی غلام کے پکارنے کا جواب دیتے تھے)

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غلام کے پکارنے کا بھی جواب دیتے تھے۔

جابر بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم (پکارنے کا) جواب دیتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گدھے پر سوار ہوتے تھے، اپنے پیچھے (کسی کو) سوار بھی کر لیتے تھے اور غلام کی پکار بھی سنتے تھے۔

حمزہ بن عبد اللہ بن عتبہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں وہ خصلتیں تھیں جو ظالم (امراء) میں نہیں ہوتیں آپ کو جو سرخ یا سیاہ آدمی پکارتا تھا آپ اُسے ضرور جواب دیتے تھے، اکثر آپ گری پڑی کھجور پاتے تھے تو (اللہ کی نعمت سمجھ کر) لے لیتے تھے اور اپنے منہ تک لیجاتے تھے۔ آپ کو یہ اندیشہ ہوتا تھا کہ صدقے (زکوۃ) کی نہو (تو پھر نوش نہیں فرماتے تھے۔) آپ گدھے کی ننگی پیٹھ پر بھی سوار ہوتے تھے جب پر کوئی چیز نہوتی تھی۔

شعبی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گدھے کی ننگی پیٹھ پر بھی سوار ہوئے ہیں۔

راشد بن سعد المقرئی سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غلام کے پکارنے کا بھی جواب دیا ہے۔ ۹۵

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غلام کی پکار کا جواب دیا کرتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم مریض کی عیادت کرتے تھے، جنازے میں شریک ہوتے تھے، گدھے پر سوار ہوتے تھے اور غلام کی پکار پر آجاتے تھے، میں نے جنگ خیبر میں آپ کو ایک گدھے پر دیکھا جس کی باگ کھجور کی چھال کی تھی۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زمین پر بیٹھا کرتے تھے، زمین پر کھاتے تھے، غلام کی دعوت قبول کرتے تھے، فرماتے تھے اگر مجھے دست (کے گوشت) کی دعوت دیجائے تو ضرور قبول کروں۔ اور اگر مجھے کریلی (کا گوشت) ہدیے کے طور پر دیا جائے تو ضرور قبول کروں، آپ اپنی بکری بھی (اپنے ہاتھ سے) باندھتے تھے۔

یحیٰی بن ابی کثیر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اسی طرح کھاتا ہوں جس طرح غلام کھاتا ہے اور اسی طرح بیٹھتا ہوں جس طرح غلام بیٹھتا ہے، کیونکہ میں تو (اللہ کا) غلام ہی ہوں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو زانو بیٹھا کرتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک جماعت نے ازواج نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خفیہ طور پر آپ کے عمل کو دریافت کیا تو انہوں نے ان لوگوں کو خبر دی، ان میں سے بعض نے کہا کہ میں عورتوں سے نکاح نکروں گا، بعض نے کہا کہ میں گوشت نہ کھاؤں گا، بعض نے کہا کہ میں بستر پر نہ سوؤں گا۔ اور بعض نے کہا کہ میں روزہ رکھوں گا اور روزہ ترک نکروں گا۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کی حمد وثنا کی اس کے بعد فرمایا کہ ان جماعتوں کا کیا حال ہے جنھوں نے فلاں فلاں بات کہی، میں تو نماز پڑھتا ہوں، سوتا ہوں، روزہ رکھتا ہوں، ترک بھی کرتا ہوں، اور عورتوں سے نکاح کرتا ہوں، پس جو میری سنت سے منہ پھیرے تو وہ میرا نہیں ہے۔

سعید بن جبیر سے مروی ہے کہ مجھ سے ابن عباس نے فرمایا، اس امت میں سب سے بہتر وہ ہے جس کی سب سے زیادہ بیویاں ہوں۔

حسن سے مروی ہے کہ جب اللہ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث کیا تو فرمایا یہ میرے نبی ہیں، یہ میرے پسندیدہ ہیں، انسے محبت کرو، ان کی سنت اور ان کے طریقے کو اختیار کرو، جن پر دروازے بند نہیں کئے جاتے اور نہ جن کے آگے دربان کھڑے ہوتے ہیں۔ (یعنی اُن کی زندگی شاہانہ نہوگی) نہ اُن کے پاس صبح کو کھانے کے طباق لائے جاتے ہیں نہ شام کو۔ (یعنی بادشاہوں کی طرح لوگ نذرانہ نہیں دیتے بلکہ فاقے پر فاقے ہوتے ہیں) وہ زمین پر بیٹھتے ہیں، اپنا کھانا بھی زمین ہی پر کھاتے ہیں۔ اور موٹا جھوٹا کپڑا پہنتے ہیں، گدھے پر سوار ہوتے ہیں اپنے پیچھے بھی کسی کو سوار کرلیتے ہیں (یعنی اپنے ساتھ بٹھانے میں عار نہیں کرتے جیسا کہ امراء کرتے ہیں)، آپ (کھانے کے بعد) اپنی انگلیاں چاٹ لیتے ہیں۔ اور آپ فرمایا کرتے تھے کہ جو میری سنت سے منہ پھیریگا وہ میرا نہیں ہے۔

سماک بن حرب سے مروی ہے کہ میں نے جابر بن سمرہ سے کہا کہ کیا آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بیٹھا کرتے تھے۔ انھوں نے کہا ہاں، اور
۹۶ آپ بہت خاموش رہنے والے آدمی تھے، آپ کے اصحاب اشعار پڑھا کرتے تھے، زمانۂ جاہلیت کی باتوں کا ذکر کرتے تھے اور ہنستے تھے، جب وہ ہنستے تھے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسکراتے تھے۔

جابر بن سمرہ سے مروی ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سو مرتبہ سے زیادہ بیٹھا ہوں، مسجد میں آپ کے اصحاب اشعار پڑھا کرتے اور زمانۂ جاہلیت کی باتیں بیان کرتے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی کبھی تبسم فرما دیتے۔

عبداللہ بن الحارث بن جزء الزبیدی سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تبسم کرتے ہوئے کسی کو نہیں دیکھا۔

ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ نہ کسی کو سخی دیکھا نہ شجاع نہ بہادر نہ پاک و صاف۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ بہادر، سب سے زیادہ حسین اور سب سے زیادہ سخی تھے، ایک شب کو اہل مدینہ گھبرائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آواز کی طرف تشریف لے گئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اہل مدینہ سے ملے، حالانکہ آپ ان سب کے آگے تھے اور فرما رہے تھے کہ ہرگز نہ ڈرو، آپ ابو طلحہ کے گھوڑے کی ننگی پیٹھ پر تھے گلے میں تلوار تھی، لوگوں سے فرمانے لگے کہ ہرگز نہ ڈرو، اور آپ نے فرمایا کہ ہم نے اس گھوڑے کو دریا پایا۔

بکر ابن عبداللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک گھوڑے پر سوار ہوئے، اُسے تیز دوڑایا اور فرمایا کہ ہم نے اسے دریا پایا۔

# قوت جماع

صفوان بن سُلیم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جبریل ایک ہانڈی لائے، میں نے اس میں سے کھایا تو مجھے جماع میں چالیس مردوں کی قوت دیگئی۔

مجاہد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چالیس مردوں کی قوت دیگئی تھی، اور جنت کے ہر شخص کو اسّی مردوں کی قوت دیجائیگی۔

طاؤس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جماع میں چالیس مردوں کی قوت دیگئی تھی۔

ابوجعفر محمد بن رُکانہ نے اپنے والد سے روایت کی کہ انھوں نے ۱۷
نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کشتی لڑی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں پچھاڑ دیا، میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ ہمارے اور مشرکین کے درمیان ٹوپیوں پر عمامے باندھنے کا فرق ہے (یعنی مشرکین بغیر ٹوپی کے عمامہ باندھتے ہیں اور ہم ٹوپی پر)۔

# قصاص بذات خود

عمر بن شعیب سے مروی ہے کہ جب عمرؓ شام میں آئے تو ان کے پاس ایک شخص آیا جو اُن سے اُس امیر (حاکم) کے خلاف فیصلہ کرانا چاہتا تھا جس نے اسے مارا تھا، عمرؓ نے اُس (حاکم) کے بیڑیاں ڈالنا چاہیں تو عمروؓ بن العاص نے کہا کہ کیا آپ اُس کی وجہ سے اُس کے بیڑیاں ڈلواتے ہیں عمرؓ نے کہا کہ ہاں، عمروؓ بن العاص نے کہا کہ تب تو ہم آپ کے کسی عہدے پر کام نہ کریں گے، عمرؓ نے کہا کہ میں اُس کی وجہ سے قید کرنے میں پروا نہیں کرتا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے کہ آپ اپنی ذات سے قصاص لینے کا موقع دیتے تھے، عمروؓ بن العاص نے کہا کہ اچھا تو کیا ہم اُسے راضی کر دیں، اُنھوں نے کہا کہ تم چاہو تو اُسے راضی کر دو۔

عطاء سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود کو اپنی ذات سے قصاص لینے کا موقع دیا۔

سعید بن المسیب سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکرؓ و عمرؓ نے اپنی اپنی ذات سے قصاص لینے کا موقع دیا۔

# حُسنِ کلام

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تم لوگوں کی طرح پے درپے (تیزی سے) کلام نہیں فرماتے تھے، آپ جدا جدا جملوں سے کلام فرماتے تھے، جس کو ہر سننے والا یاد کر لیتا تھا۔

جابر بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

کلام میں ترتیل و ترسیل تھی (یعنی جملوں کی ترتیب نہایت خوبی سے ہوتی تھی اور بہت ٹھہر ٹھہر کر بیان فرماتے تھے۔

## قراءت اور خوش الحانی

ابراہیم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قراءت آپ کی ریش مبارک کی حرکت سے معلوم ہو جاتی تھی۔

ام سلمہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم کی قراءت اس طرح تھی، انھوں نے "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" اور الحمد للہ رب العلمین، کے ایک ایک حرف کا طریقہ بتایا۔

۹۸ قتادہ سے مروی ہے کہ میں نے انس بن مالک سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قراءت کی کیفیت دریافت کی انھوں نے کہا کہ آپ آواز کو کھینچتے تھے۔

قتادہ سے مروی ہے کہ انس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قراءت کی کیفیت دریافت کی گئی تو انھوں نے کہا کہ آپ کی قراءت مد تھی، پھر کہا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں آپ بسم اللہ کو الرحمٰن کو اور الرحیم کو کھینچتے تھے (مد کرتے تھے)۔

قتادہ سے مروی ہے کہ اللہ نے کوئی نبی مبعوث نہیں کیا جو خوبصورت اور خوش آواز نہ ہو، یہاں تک کہ اللہ نے تمھارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث کیا تو آپ کو بھی خوبصورت و خوش آواز بنا کر بھیجا، آپ (قراءت میں) لحن نہیں کرتے تھے مگر کسی قدر مد (یعنی دراز) کرتے تھے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین دن سے کم میں قرآن نہیں پڑھتے تھے۔

---

''

# شانِ خطابت

جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب لوگوں سے خطبہ ارشاد فرماتے تھے تو آپ کی دونوں آنکھیں سرخ ہو جاتی تھیں، آپ آواز کو بلند کرتے تھے، اپنے غضب کو تیز کرتے تھے، گویا آپ کسی ایسے لشکر سے ڈرا رہے ہیں جو صبح یا شام کو آنے والا ہے، اس کے بعد فرماتے تھے کہ میں اور قیامت اس طرح مبعوث ہوئے ہیں، آپ کلمے کی اور بیچ کی انگلی سے اشارہ فرماتے تھے، پھر فرماتے تھے کہ بہترین ہدایت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ہدایت ہے سب سے بری بات وہ ہے جو (دین میں) نو ایجاد ہو، ہر بدعت (یعنی نو ایجاد) گمراہی ہے، جو مر جائے اور مال چھوڑ جائے تو وہ اس کے متعلقین کا ہے جو قرض یا جائداد چھوڑ جائے تو وہ میرے سپرد ہو گا اور میرے ذمے ہو گا۔

عامر بن عبداللہ بن الزبیر نے اپنے والد سے روایت کی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھ میں چھڑی لیکر خطبہ ارشاد فرماتے تھے

# حسن اخلاق و طرز معاشرت

ابن مسعود سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ جس طرح تو نے میری پیدائش اچھی کی اسی طرح میرے اخلاق بھی اچھے کر دے۔

مسروق سے مروی ہے کہ میں عبداللہ بن عمرؓ کے پاس گیا، وہ کہہ رہے 99
تھے کہ تمہارے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) نہ تو بد خلق تھے نہ فحش گو، آپ فرمایا کرتے تھے کہ تم میں سب سے بہتر وہ ہے جو سب سے اچھے اخلاق کا ہو۔

ابن عباسؓ و عائشہؓ سے مروی ہے کہ جب رمضان آتا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر قیدی کو رہا کر دیتے تھے، اور ہر سائل کو دیتے تھے۔

اسمٰعیل بن عیاش سے مروی ہے کہ لوگوں کے گناہوں پر سب سے زیادہ صابر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی تھے۔

ابراہیم بن میسرہ سے مروی ہے کہ عائشہؓ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جھوٹ سے زیادہ کوئی عادت ناگوار نہ تھی، جب کبھی آپ کو صحابہ کے ادنیٰ سے جھوٹ کی بھی اطلاع ہو جاتی تھی تو آپ اُن سے رک جاتے تھے یہاں تک کہ آپ کو معلوم ہو جاتا کہ انھوں نے توبہ کرلی ہے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جب کوئی شخص ملتا تھا اور آپ سے مصافحہ کرتا تھا تو آپ اُس کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ نہیں کھینچتے تھے تاوقتیکہ وہ شخص خود ہی اس کو نہ کھینچے، اور اپنا منہ اُس کے منہ کی طرف سے نہ پھیرتے تھے تاوقتیکہ وہ شخص خود ہی اس کو نہ پھیرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے ہم نشین کے آگے پاؤں پھیلاتے کبھی نہیں دیکھا گیا۔

مولائے انس بن مالک سے مروی ہے کہ میں دس سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہا ہوں میں نے تمام عطر سونگھے مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو سے زیادہ اچھی کوئی خوشبو نہیں سونگھی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے جب کوئی شخص آپ سے ملتا تھا اور آپ کے ساتھ کھڑا ہو جاتا تھا تو آپ نہ ہٹتے تھے تاوقتیکہ وہ خود نہ ہٹے، اصحاب میں سے جب کوئی شخص آپ سے ملتا تھا اور آپ کا ہاتھ پکڑ لیتا تھا تو آپ بھی اُس کا ہاتھ پکڑ لیتے تھے اور اپنا ہاتھ نہ کھینچتے تھے تاوقتیکہ وہ خود اپنے ہاتھ کو نہ کھینچ لے۔ جب آپ اصحاب میں سے کسی سے ملتے تھے اور وہ (چپکے سے بات کہنے کو) آپ کا کان لے لیتے تھے تو آپ بھی اُن کا کان لے لیتے تھے، پھر اُس کو نہ چھڑاتے تھے تاوقتیکہ وہ خود نہ چھڑائیں۔

عکرمہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جب کوئی شخص آتا تھا اور آپ اُس کے چہرے پر خوشی دیکھتے تھے تو اُس کا ہاتھ پکڑ لیتے تھے۔

سعید المقبری سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب کوئی عمل کرتے تھے تو اُسے قائم رکھتے تھے، یہ نہیں کہ کبھی کریں اور کبھی چھوڑ دیں۔

100

# حسن رفتار

یسار ابی الحکم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب چلتے تھے تو ایک بازار والے کی طرح چلتے تھے نہ تو تھکے ہوئے معلوم ہوتے تھے اور نہ عاجز۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ میں ایک جنازے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھا، جب چلتا تھا تو آپ میرے آگے ہو جاتے تھے، میں ایک شخص کی طرف متوجہ ہوا جو میرے پہلو میں تھے، اور کہا کہ آنحضرت کے لئے ابراہیم خلیل کے طرح تو زمین لپیٹ دی جاتی ہے۔

جابر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب چلتے تھے تو ادھر اُدھر نہ دیکھتے تھے، اکثر آپ کی چادر درخت یا کسی اور چیز میں اٹک جاتی تھی مگر آپ پلٹتے نہ تھے، لوگ ہنستے تھے اور وہ آپ کے پلٹنے سے بے خوف تھے۔

یزید بن مرثد سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب چلتے تھے تو اتنا تیز چلتے تھے کہ آدمی آپ کے پیچھے دوڑتا تھا مگر آپ کو نہ پاتا تھا۔

ابو ہریرہ سے مروی ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ حسین کوئی چیز نہیں دیکھی، گویا آفتاب ہے جو اپنے سامنے جاتا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تیز رفتار کسی کو نہیں دیکھا، گویا زمین آپ کے لئے لپیٹ دی جاتی تھی، ہم لوگ کوشش کرتے تھے (کہ آپ کے ساتھ چلیں) حالانکہ آپ (تیز چلنے کی) کوشش نہیں کرتے تھے۔

# آداب طعام

اسحاق بن عیسیٰ نے اپنے والد سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو

تکیہ لگا کر کھاتے ہوئے کبھی نہیں دیکھا گیا۔ نہ آپ کے نشان قدم پر کوئی چل سکتا تھا۔

ابو جحیفہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تکیہ لگا کر نہیں کھاتا۔

۱۰۱ عطاء بن یسار سے مروی ہے کہ جبریلؑ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور آنحضرتؐ مکے کے بالائی قطعہ (عوالی) میں تکیہ لگا کر کھانا کھا رہے تھے۔ جبریل نے آپ سے کہا کہ یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بادشاہوں کے کھانے کی طرح؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھ گئے۔

زہری سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک فرشتہ آیا جو اس سے قبل آپ کے پاس نہیں آیا تھا، اُس کے ہمراہ جبریلؑ بھی تھے اس فرشتے نے کہا اور جبریلؑ خاموش رہے کہ آپ کا رب آپ کو اس میں اختیار دیتا ہے کہ آپ نبی و بادشاہ ہوں یا نبی و بندہ۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریلؑ کی طرف اُن سے مشورہ طلب کرنے والے کی طرح دیکھا، جبریلؑ نے مشورہ دیا کہ آپ تواضع کیجئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نبی و بندہ ہونا مجھے پسند ہے۔

زہری نے کہا کہ لوگوں کا خیال یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جب سے یہ کلمہ فرمایا کبھی تکیہ لگا کر نہیں کھایا یہاں تک کہ دنیا کو چھوڑ گئے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے فرمایا کہ اے عائشہؓ اگر میں چاہتا تو میرے ساتھ سونے کے پہاڑ چلتے۔ میرے پاس ایک فرشتہ آیا جس کی تہمد کی گرہ کعبے کے برابر تھی اور کہا کہ آپ کا رب آپ کو سلام کہتا ہے اور کہتا ہے کہ اگر آپ نبی و بادشاہ (بننا) چاہیں (تو میں بنا دوں) اور اگر آپ نبی و بندہ (بننا) چاہیں (تو میں بنا دوں) جبریلؑ نے مجھے مشورہ دیا کہ آپ تواضع کیجئے، میں نے کہا کہ نبی و بندہ (بننا چاہتا ہوں)۔

عائشہؓ نے کہا کہ اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم تکیہ لگا کر نہیں کھاتے تھے اور فرماتے تھے کہ میں اُس طرح کھاتا ہوں جس طرح بندہ کھاتا ہے اور

اُس طرح بیٹھتا ہوں جس طرح بندہ بیٹھتا ہے۔

کعب بن عجرہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تین اُنگلیوں سے کھاتے دیکھا، انگوٹھے سے اور جو اس کے متصل ہے اور بیچ کی اُنگلی سے، میں نے آپ کو دیکھا کہ جب آپ اُنگلیوں کے پونچھنے کا ارادہ کرتے تھے تو قبل اس کے کہ اُنھیں پونچھیں اپنی تینوں اُنگلیوں کو چاٹتے تھے، پہلے بیچ کی انگلی چاٹتے تھے، پھر اُس کے قریب والی پھر انگوٹھا۔

ابی امامہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے رب نے میرے سامنے پیش کیا کہ وہ میرے لئے مکے کی کنکریوں کو سونا بنادے میں نے کہا کہ اے میرے رب نہیں، میں ایک روز بھوکا رہوں گا اور ایک روز پیٹ بھروں گا۔ (یہ آپ نے تین مرتبہ یا اسی کے قریب فرمایا) جب بھوکا ہوں گا تو تیرے آگے عاجزی کروں گا اور تجھے یاد کروں گا، جب پیٹ بھروں گا تو تیری حمد کروں گا اور شکر کروں گا۔

# محاسن اخلاق

۱۰۲ انس بن مالک سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک کام سے بھیجا، میں نے لڑکوں کو دیکھا تو ان کے ساتھ بیٹھ گیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم آئے اور آپ نے لڑکوں کو سلام کیا۔

ام سلمہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ایک کنیز کو بھیجا، اُس نے دیر کی تو آپ نے فرمایا کہ اگر قصاص (کا اندیشہ) نہ ہوتا تو میں تجھے اس مسواک سے مارتا۔

انس سے مروی ہے کہ میں نے دس سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی مگر کبھی نہیں دیکھا کہ آپ نے ہم نشینوں کے گھٹنوں کی طرف پاؤں پھیلائے ہوں نہ ایسا ہوا کہ کسی نے آپ سے مصافحہ کیا ہو اور آپ نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھ سے

کھینچ لیا ہو، یہاں تک کہ وہ شخص خود ہی آپ سے جدا ہو جاتا تھا، نہ ایسا ہوا کہ کوئی شخص آپ کے ساتھ کھڑا ہو گیا ہو پھر آپ اس سے ہٹ گئے ہوں تا وقتیکہ وہ شخص خود نہ ہٹے، میں نے جو کام کیا اس کے متعلق آپ نے کبھی یہ نہیں فرمایا کہ تم نے یہ اور یہ کیوں کیا، نہ یہ فرمایا کہ تم نے یہ اور یہ کیوں نہ کیا، میں نے عطر سونگھا ہے مگر کوئی خوشبو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو سے زیادہ اچھی نہیں سونگھی، کبھی ایسا نہ ہوا کہ کسی نے آپ کی طرف (خفیہ بات کے لئے) کان جھکایا ہو اور آپ نے اپنا سر ہٹا لیا ہو۔ تا وقتیکہ وہ خود نہ ہٹ گیا ہو۔

حسنؒ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثل کے طور پر یہ شعر پڑھ رہے تھے۔

كفى بالاسلام والشيب للمرء ناهيا

(یعنی آدمی کو اسلام اور ضعیفی (بدی سے) روکنے کے لئے کافی ہے)
ابو بکرؓ نے کہا: یا رسول اللہ شاعر نے تو اس طرح کہا ہے۔

كفى الشيب والاسلام للمرء ناهيا

(ضعیفی اور اسلام انسان کو بدی سے روکنے کے لئے کافی ہے)
پھر بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہی فرماتے تھے کہ

كفى بالاسلام والشيب للمرء ناهيا

ابو بکرؓ نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ بیشک آپ اللہ کے رسول ہیں، نہ تو آپ کو شعر کا علم ہے اور نہ یہ آپ کے لئے مناسب ہے۔

عکرمہ سے مروی ہے کہ عائشہؓ سے دریافت کیا گیا کہ آپ نے کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بطور مثل شعر پڑھتے سنا، تو انھوں نے کہا کہ جب آپ اپنے گھر میں داخل ہوتے تھے تو کبھی کبھی یہ شعر پڑھتے تھے۔

ويأتيك بالاخبار من لم تزود

(اور تیرے پاس وہ شخص خبریں لائیگا جس کو تو زاد نہیں)

یحییٰ بن عبید البہضمی نے اپنے والد سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیشاب کے لئے اسی طرح ٹیکہ لگاتے تھے جس طرح مکان (میں بیٹھنے) کے لئے،

۱۰۳ مقداد بن شریح نے اپنے والد سے روایت کی میں نے عائشہؓ کو اللہ کی قسم کھاکر بیان کرتے سنا کہ جب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر قرآن نازل ہوا کسی نے آپ کو کھڑے ہو کر پیشاب کرتے نہیں دیکھا۔

حبیب بن صلح سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مقام استراحت میں داخل ہوتے تھے تو اپنا جوتہ پہن لیتے تھے اور اپنا سر ڈھانک لیتے تھے۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (استنجاد سے) نکلکر پانی بہادیا کرتے تھے، پھر مٹی سے مسح (تیمم) کرتے تھے میں کہتا تھا کہ یارسول اللہ پانی تو آپ کے قریب ہے، فرماتے تھے کیا معلوم، شاید میں اُس کے پاس نہ پہنچوں۔

مولائے عائشہؓ سے مروی ہے کہ عائشہؓ نے کہا کہ میں نے کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شرمگاہ نہیں دیکھی۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیت الخلا میں جاتے تھے تو تا وقتیکہ اُس مقام کے قریب نہ ہو جائیں جس کا ارادہ ہوتا تھا آپ اپنے کپڑے نہ اٹھاتے تھے۔

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز

مغیرہ بن شعبہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنی نماز پڑھتے تھے کہ آپ کے پاؤں پر ورم آجاتا تھا آپ سے (کمی کو) کہا جاتا تو فرماتے تھے کہ کیا میں شکر گذار بندہ نہ بنوں۔

ابو سلمہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات نہ ہوئی

تا قتیکہ آپ کی اکثر نماز بیٹھ کر نہ ہوگئی، آپ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ کے نزدیک وہ عمل سب سے زیادہ پسندیدہ ہے جو ہمیشہ ہو اگرچہ کم ہو۔

ثمامہ بن عبد اللہ بن انس سے مروی ہے کہ انس برتن میں (پانی پیتے وقت) دو یا تین مرتبہ سانس لیتے تھے، اور بیان کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برتن میں تین مرتبہ سانس لیتے تھے۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانی پینے میں تین مرتبہ سانس لیتے تھے، اور فرماتے تھے کہ یہ زیادہ خوشگوار مبارک اور نیک ہے۔ انس نے کہا، لہذا میں بھی پینے میں تین مرتبہ سانس لیتا ہوں۔

۱۰۴ ابی ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب پیاسے ہوتے تھے تو اپنی آواز پست کر دیتے تھے اور چہرہ ڈھانک لیتے تھے۔

عطاء سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہم گروہ انبیاء کو حکم دیا گیا ہے کہ سحری میں تاخیر کریں، افطار میں تعجیل کریں۔ اور نماز میں داہنے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھیں۔

یزید بن الاصم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی کسی نماز میں جمائی لیتے نہیں دیکھا گیا۔

زہری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنازے کے ساتھ کبھی سوار نہیں ہوئے۔

عبد العزیز بن ابی رواد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب جنازے میں شریک ہوتے تھے تو خاموشی زیادہ کرتے تھے اور اپنے دل میں باتیں زیادہ کرتے تھے، لوگ خیال کرتے تھے کہ آپ میت کے بارے میں دل میں باتیں کرتے ہیں، نہ آپ کو (اس وقت) کوئی جواب دیتا تھا اور نہ آپ سے سوال کیا جاتا تھا۔

راشد بن سعد وغیرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑھتے تھے تو اپنا داہنا ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھتے تھے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک صاع (پانی) سے

غسل کرتے تھے اور ایک مُد (پانی) سے وضو کرتے تھے۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ میں رات کو اپنی خالہ میمونہ کے یہاں رہا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اُٹھے، آپ نے غسل کیا، پھر آپ کے پاس رومال لایا گیا مگر آپ نے اُسے نہیں چھوا، فرمانے لگے، ہاتھ سے اس طرح یعنی نمی کو ہاتھ سے خشک کرتے رہے۔

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا، اپنی ریش مبارک میں خلال کیا، اور فرمایا کہ میرے ربّ نے مجھے اس کا حکم دیا ہے۔ راوی اول عبید اللہ نے اپنا داہنا ہاتھ اپنی ٹھوری کے نیچے داخل کیا کہ گویا وہ اپنی ڈاڑھی آسمان کی طرف اُٹھاتے ہیں۔

ایاس بن جعفر الحنفی سے مروی ہے کہ مجھے خبر دی گئی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک رومال تھا جس سے آپ وضو کے وقت پانی پونچھتے تھے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر چیز میں داہنی طرف سے شروع کرنا پسند فرماتے تھے، وضو کرنے میں، چلنے میں اور جوتا پہننے میں۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قربانی اپنے ہاتھ سے ذبح فرماتے، اور اس میں اللہ کا نام لیتے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں کوئی ایسی چیز ۱۰۵
جس میں صلیب کی تصویر ہو بغیر توڑے نہیں چھوڑتے تھے۔

ابن عمر سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی ضرورت کے بھول جانے کا اندیشہ کرتے تھے تو اپنی چھنگلیا یا اپنی انگوٹھی میں ڈورا باندھ لیتے تھے۔

مجاہد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوشنبہ اور پنجشنبہ کو روزہ رکھتے تھے۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنا روزہ رکھتے تھے کہ کہا جاتا تھا آپ روزہ رکھتے ہیں، اور روزہ اتنا ترک کرتے تھے کہ کہا جاتا تھا آپ نے روزہ ترک کر دیا۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم عید الفطر میں

کھجوروں سے افطار فرماتے تھے، پھر (نماز کو) چلے جاتے تھے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کسی تاریک گھر میں نہیں بیٹھتے تھے تاوقتیکہ آپ کے لئے چراغ نہ روشن کر دیا جائے۔

عبادہ بن الصامت سے مروی ہے کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے، ابوبکرؓ نے کہا کہ کھڑے ہو جاؤ تاکہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس منافق کی فریاد کریں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے لئے کھڑے نہ ہو اللہ ہی کے لئے کھڑے ہو۔

ابن شہاب سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے نیا پھل لایا جاتا تھا تو آپ اُسے بوسہ دیتے تھے آنکھوں سے لگاتے تھے اور فرماتے تھے کہ اے اللہ جس طرح تو نے ہمیں اس کا اول دکھایا ہے اس کا آخر بھی دکھا۔

ابی حمید یا ابی اسید سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم میری جانب سے کوئی حدیث سنو جس کو تمہارے دل مان لیں، تمہارے رونگٹے اور بشرے اُس کے لئے نرم ہو جائیں اور تم یہ سمجھو کہ وہ تم سے قریب ہے تو میں تم سے زیادہ اُس کے قریب ہوں (یعنی اگر وہ مضمون میرے اور تمہارے مناسب ہے تو سمجھ لو کہ میں نے بیان کیا ہوگا۔) اور جب تم میری جانب سے کوئی ایسی حدیث سنو جس کا تمہارے دل انکار کریں اس سے تمہارے رونگٹے اور بشرے نفرت کریں اور تم یہ سمجھو کہ وہ تم سے بعید ہے تو میں بہ نسبت تمہارے اُس سے بہت زیادہ دور ہوں (کہ میں نے ایسی بُری بات نہ کہی ہوگی۔)

## قبول ہدیہ و ردّ صدقہ ۱۰۶

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہدیہ قبول فرما لیا کرتے تھے اور صدقہ نہیں قبول فرماتے تھے۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہدیہ قبول فرماتے تھے اور صدقہ نہیں کھاتے تھے۔

حبیب بن عبید الرحبی سے مروی ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کوئی چیز لائی جاتی تھی تو آپ فرماتے تھے کہ یہ ہدیہ ہے یا صدقہ؟ اگر کہا جاتا کہ صدقہ ہے تو نہیں کھاتے تھے، اور اگر کہا جاتا کہ ہدیہ ہے تو کھا لیتے تھے۔

چند یہودی آپ کے پاس ایک پیالہ تربید کا لائے تو استفسار فرمایا کہ ہدیہ ہے یا صدقہ؟ عرض کی کہ ہدیہ ہے آنحضرتؐ نے کھا لیا' ان میں سے بعض نے کہا کہ محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) (اس کے کھانے ہیں) بندے کی طرح بیٹھے' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سمجھ گئے' فرمایا کہ میں بندہ ہوں اور بندے ہی کی طرح بیٹھتا ہوں۔

عون بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کوئی چیز لائی جاتی تھی تو آپ فرماتے تھے کہ یہ صدقہ ہے یا ہدیہ؟ اگر وہ لوگ کہتے کہ صدقہ ہے تو آپ اسے اہل صفہ کے پاس بھیج دیتے تھے' اگر کہتے کہ ہدیہ ہے تو آپ اسے رکھوا لیتے' اور اہل صفہ کو بلا لیتے۔

ابو ہریرہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس غیر قرابتداروں کے یہاں سے کھانا لایا جاتا تھا تو آپ دریافت کرتے تھے' اگر کہا جاتا کہ ہدیہ ہے تو کھاتے تھے' اور اگر کہا گیا کہ صدقہ ہے تو (ہم لوگوں سے) فرماتے تھے کہ کھاؤ' خود نہیں کھاتے تھے۔

رشید بن مالک سے مروی ہے کہ ایک روز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھا' ایک شخص ایک طباق لایا جس میں کھجوریں تھیں' فرمایا کہ یہ کیا ہے؟ صدقہ ہے یا ہدیہ؟ اس شخص نے کہا کہ صدقہ ہے فرمایا کہ اسے اس قوم (اصحاب صفہ) کے آگے بڑھا دو' حسنؓ آپ کے آگے مٹی میں کھیل رہے تھے' انھوں نے ایک کھجور لیکر اپنے

منہ میں رکھ لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف دیکھ لیا' آپ نے اپنی انگلی اُن کے منہ میں ڈال کر وہ کھجور نکال لی' اُسے پھینک دیا اور فرمایا کہ ہم آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) صدقہ نہیں کھاتے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی عبداللہ بن بُسر سے مروی ہے کہ میری بہن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہدیہ بھیجا کرتی تھیں آپ اُسے قبول فرماتے تھے۔

۱۰۷ عبداللہ بن بُسر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہدیہ قبول فرماتے تھے' صدقہ نہیں قبول فرماتے تھے۔

علیؓ سے مروی ہے کہ کسریٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہدیہ بھیجا آپ نے قبول فرمایا' سلاطین آپ کو ہدیہ بھیجتے تھے تو آپ قبول فرماتے تھے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر مجھے دست (کا گوشت) بطور ہدیہ بھیجا جائے تو میں ضرور قبول کرونگا؛ اور اگر مجھے کُریلی (کے گوشت) کی دعوت دیجائے تو میں ضرور قبول کروں گا۔

حُمید بن عبدالرحمٰن الحمیری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر مجھے دست کی دعوت دیجائے تو میں ضرور قبول کروں اور اگر یہی مجھے بطور ہدیہ دیا جائے تو ضرور قبول کروں۔

ابن ابی مُلیکہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عائشہؓ کے یہاں گئے' آپ کے پاس کھانا لایا گیا جس میں گوشت نہ تھا۔ فرمایا کیا میں تمھارے یہاں ہانڈی نہیں دیکھتا ہوں؟ لوگوں نے عرض کی' جی ہاں۔ یہ بریرہ کو بطور صدقہ دیا گیا ہے' اور آپ صدقہ نہیں کھاتے' فرمایا کہ وہ مجھے تو بطور صدقہ نہیں دیا گیا ہے اگر تم لوگ کھلاؤ گے تو ضرور کھالوں گا۔

ابو عبداللہ محمد بن سعد کہتے ہیں کہ یہی مضمون ایک دوسری حدیث میں اس طرح ہے کہ وہ بریرہ کے لئے صدقہ ہے اور بریرہ کی جانب سے ہمارے لئے ہدیہ ہے۔

حسنؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' اللہ نے مجھ پر اور میرے اہل بیت پر صدقہ حرام کر دیا ہے۔

حسنؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اپنے گھر میں کھجوریں پڑی دیکھتا ہوں جن کو میرا جی چاہتا ہے، مگر مجھے اُس کے کھانے سے اُس کے صدقہ ہونے کا خوف باز رکھتا ہے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک کھجور پر گذر ہوا جو راستے میں پڑی ہوئی تھی، فرمایا کہ اگر مجھے اس کے صدقہ ہونے کا اندیشہ نہ ہوتا تو ضرور کھا لیتا۔

ابن عمرؓ کا ایک پڑی ہوئی کھجور پر گذر ہوا تو اُنھوں نے اُسے کھا لیا۔

عمرو بن شعیب نے اپنے والد سے اور اُنھوں نے ان کے دادا سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سو رہے تھے، سوتے سوتے جنبش کی اور بیدار ہو گئے پہلو کے نیچے ایک کھجور پائی اُسے آپ نے لے کر نوش فرما لیا، آخر شب تک سخت بےچین رہے اور آپ کو نیند نہیں آتی تھی، آپ نے بعض ازواج سے بیان کیا کہ اپنے پہلو کے نیچے ایک کھجور پائی جو کھالی، سبب مجھے اندیشہ ہوا کہ یہ صدقے کی نہ ہو۔

۱۰۸ عبدالملک بن المغیرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے بنی عبدالمطلب صدقہ لوگوں کا میل کچیل ہے لہذا نہ تو اُسے کھاؤ اور نہ اُس پر عامل (کلکٹر) بنو۔

## پسندیدہ طعام

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حلوا اور شہد پسند تھا۔

انسؓ سے مروی ہے کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تو اتفاق سے اہل مدینہ میں سے ایک درزی نے آپ کی دعوت کی تھی وہ آپ کے پاس جو کی روٹی اور بہت سی چربی لایا، اس میں لوکی بھی تھی، میں

سا نے دیکھا کہ آپ کو لوکی پسند آ رہی تھی، میں اُسے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے بڑھانے لگا۔ انس نے کہا کہ جب سے میں نے لوکی کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو پسند آتے دیکھا ہے اُس روز سے وہ مجھے بھی پسند ہے۔

انس سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو لوکی پسند تھی۔

ابی طالوت سے مروی ہے کہ میں انس بن مالک کے پاس گیا وہ لوکی کھا رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ اے پیارے درخت، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تجھے پسند فرمانے سے تو مجھے بھی کیسا پسند ہے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ جب ہمارے یہاں لوکی ہوتی تھی تو ہم اُس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ترجیح دیتے تھے۔

عبداللہ بن جعفر سے مروی ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ککڑی کھجور کے ساتھ کھاتے دیکھا۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہانڈی کے پاس آتے تھے، اس میں سے دست (کی بوٹی) لے لیتے تھے اور اُسے نوش فرماتے تھے، پھر نماز پڑھتے تھے، نہ وضو کرتے تھے، نہ کلی کرتے تھے۔

عمرو بن عبید اللہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ نے دست نوش فرمایا، پھر اٹھے کلی کی اور نماز پڑھی وضو نہیں کیا۔

اسحاق بن عبداللہ سے مروی ہے کہ ام حکیم بنت الزبیر ان میں سے تھیں جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح کچھ ہدیہ بھیجتی تھیں، ایک روز نبی صلی اللہ علیہ وسلم اُن کے پاس تشریف لے گئے تو انھوں نے ایک دست آپ کے آگے رکھا وہ اس کے پارچے کرنے لگیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نوش فرمانے لگے، ۱۰۹
پھر آپ اُٹھے اور نماز پڑھی، وضو نہیں کیا۔

ام سلمہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے گوشت نوش فرمایا اور نماز پڑھی، وضو نہیں کیا۔

ابو رافع سے مروی ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بکری ذبح کی تو آپ نے فرمایا کہ اے ابو رافع دست مجھے دیدو، میں نے آپ کو

دیدیا۔ پھر فرمایا کہ دست مجھے دیدو۔ میں نے آپ کو (دوسرا بھی) دیدیا پھر آپ نے فرمایا کہ دست مجھے دیدو۔ عرض کی یا رسول اللہ کیا بکری کے دو سے زائد دست بھی ہوتے ہیں۔ فرمایا کہ اگر تم خاموش رہتے تو جو میں مانگتا تھا وہ مجھے ضرور دیتے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تر کھجور اور پکا ہوا گوشت ساتھ ساتھ نوش فرماتے تھے۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سب سے زیادہ پسندیدہ کھانا۔ روٹی کا ثرید اور کھجور کا ثرید یعنی حلوا تھا۔

انس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ثرید پسند تھا۔

علی بن الاقمر سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کھجور کھاتے تھے، جب آپ اس کے ردی حصے پر پہنچتے تو اسے اپنے ہاتھ میں رکھ لیتے کوئی عرض کرتا کہ یہ جو بچ گئی ہے مجھے عطا فرما دیجئے تو فرماتے کہ جس چیز سے اپنے لئے ناخوش ہوں اس سے تمہارے لئے بھی خوش نہیں۔

عبدالمہیمن بن عباس بن سہل بن سعید نے اپنے والد سے اور انھوں نے ان کے دادا سے روایت کی کہ انھیں ایک پیالہ صاف ستھری سفید چیز بطور ہدیہ دی گئی تو انھوں نے کہا یہ کیا چیز ہے؟ یہ کھانا تو میں نے دیکھا بھی نہیں۔ راوی نے دریافت کیا کہ کیا اس کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہیں کھاتے تھے۔ انھوں نے کہا کہ نہیں، آپ نے تو اسے آنکھ سے بھی نہیں دیکھا۔ انھوں نے کہا کہ آپ کے لیے تو جو کا آٹا پیسا جاتا اسے (بجائے چھاننے کے) دو مرتبہ (بھوسی اڑانے کے لیے) منہ سے پھونکا جاتا، پھر آپ کے لیے (کھانا) تیار کیا جاتا اور آپ نوش فرماتے۔

ابی اسحاق سے مروی ہے کہ عمرؓ بن الخطاب نے فرمایا کہ میرے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھاتے دیکھنے کے بعد اب آٹا نہ چھانا جائے۔

ربیع اور بنت معوذ بن عفرا دونوں سے مروی ہے بنت معوذ کہتی ہیں کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک مدبھر کھجور اور پرند کے بچے کا کچھ پارچہ لائی آپ نے اس میں سے

کھایا، مجھے ایک لپ بھر کر زیور یا سونا دیا، اور فرمایا کہ اس کا زیور پہنو۔
۱۱۰ عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے شیریں پانی تلاش کیا جاتا تھا۔
انس بن مالک سے مروی ہے کہ ایک طباق کھجور رطب، ہدیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیگئی، آپ گھٹنوں کے بل بیٹھ گئے اور ایک ایک مٹھی لیکر مجھے دینے لگے کہ ازواج کو بھجوا دو، جب اُس میں سے ... تب آپ نے لی نوش فرمایا اور اس کی گٹھلی اپنی بائیں طرف پھینکنے لگے، ایک سیاہ بکری آپ کے پاس سے گذری، اس نے اسے کھا لیا۔

## ناپسند طعام

ابوایوب سے مروی ہے کہ عرض کی یا رسول اللہ آپ مجھے کھانا بھیجا کرتے تھے، جب میں آپ کی انگلیوں کا نشان دیکھتا تھا تو اس میں ہاتھ ڈالتا تھا، یہ کھانا جو آپ نے مجھے بھیجا ہے اس میں آپ کی انگلیوں کا نشان میں نے نہیں پایا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہاں، اس میں پیاز تھی، میں نے اس فرشتے کی وجہ سے اس کا کھانا ناپسند کیا جو میرے پاس آتا ہے، تم لوگ کھاؤ۔
سُوید سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک پیالہ (کھانا) لایا گیا جس میں لہسن تھا، آپ نے اس کی بو سونگھی تو ہاتھ روک لیا، معاذ نے بھی اپنا ہاتھ روک لیا، اور ساری جماعت نے اپنے اپنے ہاتھ روک لئے، آپ نے فرمایا کہ تم لوگوں کو کیا ہوا، انھوں نے کہا کہ آپ نے اپنا ہاتھ روک لیا اس لئے ہم لوگوں نے بھی اپنے اپنے ہاتھ روک لئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بسم اللہ تم لوگ کھاؤ، میں تو اس سے سرگوشی کرتا ہوں جس سے تم لوگ سرگوشی نہیں کرتے۔

ابو صخر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بادام کے ستو لائے گئے۔ آپ نے لوگوں سے فرمایا کہ انھیں دور رکھو یہ تو دولت میں مست ہونے والوں کا شربت ہے۔

یزید بن قسیط سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ستو لائے گئے جو بادام کے تھے، جب پیش ہوئے تو پوچھا کہ یہ کیا ہے، لوگوں نے عرض کیا کہ بادام کے ستو، آپ نے فرمایا کہ اسے مجھ سے دور رکھو یہ نازپروردوں کے پینے کی چیز ہے۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گھی پنیر اور ایک گوہ بطور ہدیہ دی گئی، آپ نے گھی اور پنیر نوش فرمایا گوہ کے لئے فرمایا کہ یہ وہ چیز ہے جو میں نے کبھی نہیں کھائی، جو اسے کھانا چاہے وہ کھائے، وہ آپ کے دسترخوان پر کھائی گئی۔

111 ثابت بن ودیعۃ الانصاری سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک گوہ لائی گئی تو آپ نے فرمایا کہ یہ ایک امت ہے جو مسخ کردی گئی (یعنی بطور عذاب انسان کو اس شکل میں بدل دیا گیا) واللہ اعلم۔

ثابت بن یزید بن ودیعہ سے مروی ہے کہ ہم لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے (شکار میں) گوہیں ملیں تو ہم نے انھیں بھونا، ایک گوہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے، آپ نے ایک لکڑی لی اور اُس (گوہ) کی انگلیاں گننے لگے، اور فرمایا کہ بنی اسرائیل کی ایک امت مسخ کرکے زمین کے حیوانات بنا دیے گئے، مجھے معلوم نہیں کہ وہ کون سے حیوان ہیں، آپ نے اُسے نہ کھایا اور نہ منع کیا۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میمونہ کے یہاں تھے کہ ایک خوان لایا گیا جس میں گوہ کا گوشت تھا، آنحضرت نے کھانا چاہا تو میمونہ نے کہا، یا رسول اللہ آپ جانتے ہیں کہ یہ کیا ہے؟ فرمایا: نہیں، عرض کی: یہ گوہ کا گوشت ہے، فرمایا: یہ وہ گوشت ہے جو میں نے کبھی نہیں کھایا، آپ کے پاس فضل بن عباس و خالدؓ بن ولید اور ایک خاتون بھی تھیں، خالدؓ نے عرض کی:

یارسول اللہ کیا یہ حرام ہے؟ فرمایا، نہیں تم لوگ کھاؤ فضل و خالدؓ اور اُن خاتون نے کھایا، میمونہ نے کہا کہ میں وہ چیز نہ کھاؤنگی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ کھائیں۔

ابوہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سات گوہیں ایک بہت بڑے پیالے میں لائی گئیں جن پر گھی پڑا ہوا تھا، فرمایا تم لوگ کھاؤ، خود نہیں نوش فرمایا، لوگوں نے عرض کی: یارسول اللہ کیا ہم کھالیں حالانکہ آپ نوش نہیں فرماتے؟ ارشاد ہوا کہ میں اسے ناپسند کرتا ہوں۔

ابی سعید الخدری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک گوہ لائی گئی تو فرمایا: اسے پشت کی طرف پلٹ دو، لوگوں نے اسے پلٹ دیا حکم ہوا کہ اسے شکم کی طرف پلٹ دو، لوگوں نے اُسے پلٹ دیا تو فرمایا کہ بنی اسرائیل کا ایک خاندان جس پر اللہ نے غضب نازل کیا تھا بھٹکتا رہا، اگر وہ ہوگا تو یہی ہوگا، اگر وہ ہوگا تو یہی ہوگا۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمرکاب میں اور خالدؓ بن الولید میمونہ بنت الحارث کے پاس گئے میمونہ نے کہا کہ کیا میں آپ لوگوں کو اُس ہدیے میں سے نہ کھلاؤں جو ہمیں ام عفیق نے دیا ہے؟ فرمایا: ہاں، دو بھنی ہوئی گوہیں لائی گئیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں غور سے دیکھا خالدؓ بن الولید نے عرض کی کیا آپ اُسے ناپسند فرماتے ہیں، فرمایا ہاں، ام سلمہ نے کہا کہ میں آپ لوگوں کو وہ دودھ نہ پلاؤں جو ہمیں بطور ہدیہ دیا گیا ہے، فرمایا، بہتر ہے۔ ایک برتن دودھ کا لایا گیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نوش فرمایا، آپ کی داہنی طرف میں تھا اور بائیں طرف خالدؓ، مجھ سے فرمایا کہ پیو، یہ تمھارا ہے، چاہو تو اس میں خالدؓ کو بھی شریک کرلو، عرض کی: میں ایسا نہیں ہوں کہ آپ کے بچے ہوئے میں اپنے اوپر خالد کو ترجیح دوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس کو اللہ کوئی کھانا کھلائے تو اسے یہ کہنا چاہیئے کہ اے اللہ ہمیں اس میں برکت دے اور ہمیں اس سے بہتر کھلا، جس کو اللہ دودھ پلائے تو

اُسے یہ کہنا چاہیئے کہ اے اللہ ہمیں اس میں برکت دے اور زیادہ دے، کیونکہ دودھ کے سوا کوئی چیز ایسی نہیں جو کھانے اور پینے سے کفایت کرے۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ ام حفید خالہ ابن عباس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گھی پنیر اور چند گوہیں بطور ہدیہ بھیجیں، آپ نے گھی اور پنیر نوش فرمایا اور ناپسندیدگی کی وجہ سے گوہوں کو چھوڑ دیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر کھائی گئیں، اگر حرام ہوتیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دسترخوان پر نہ کھائی جاتیں۔

ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آواز دی کہ آپ گوہ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ فرمایا: نہ میں اُسے کھاتا ہوں اور نہ اُسے حرام کہتا ہوں۔

محمد بن سیرین سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک گوہ لائی گئی تو فرمایا کہ ہم لوگ شہری ہیں اس سے ہمیں کراہت آتی ہے۔

## عورت اور خوشبو

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے دنیا میں عورتوں اور خوشبو سے محبت دی گئی اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی۔

معقلؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں عیش دنیا میں سے سوائے عورتوں اور خوشبو کے کچھ نہیں چاہتا۔

میمون سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عیش دنیا میں سے سوائے عورت اور خوشبو کے کچھ حاصل نہیں کیا۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام کو دنیا کی تین چیزیں پسند تھیں، خوشبو، عورتیں اور کھانا۔ آپ نے دو چیزیں پائیں اور ایک چیز نہیں پائی عورت اور خوشبو پائی کھانا نہیں پایا۔

سلمہ بن کہیل سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا سے کوئی ایسی چیز نہیں پائی جو آپ کو عورت اور خوشبو سے زیادہ پسند ہو۔

معقل بن یسار سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گھوڑے سے زیادہ کوئی چیز پسند نہ تھی، پھر کہا: اے اللہ معاف کرنا، عورت کے سے ۱۱۴
زیادہ کوئی چیز پسند نہ تھی۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ لوگ خوشبو دار ہوا سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا برآمد ہونا جان لیتے تھے۔

ابراہیم سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آتے تھے تو خوشبو دار ہوا کے سبب پہچان لئے جاتے تھے۔

ثمامہ بن عبداللہ بن انس سے مروی ہے کہ انس (ہدیہ) خوشبو واپس نہیں کرتے تھے، اور کہتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خوشبو واپس نہیں فرماتے تھے۔

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے خوشبو پیش کی گئی ہو اور آپ نے واپس کردی ہو۔

محمد بن علیؒ سے مروی ہے کہ میں نے عائشہؓ سے کہا کہ اے اماں کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خوشبو لگاتے تھے؟ انھوں نے کہا کہ ہاں ذکارۃ الطیب لگاتے تھے، میں نے کہا کہ ذکارۃ الطیب کیا چیز ہے؟ انھوں نے کہا کہ مشک و عنبر۔

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک خوشبو (مشک) تھی جس میں سے آپ لگاتے تھے۔

ابی سعید الخدری سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مشک کا ذکر کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ کیا یہ سب سے اچھی خوشبو نہیں ہے۔

عبید بن جریج سے مروی ہے کہ میں نے ابن عمرؓ سے کہا کہ اے ابو عبدالرحمٰن میں نے آپ کو دیکھا کہ آپ اس خلوق (خوشبو) کو اچھا سمجھتے ہیں، انھوں نے کہا کہ یہ خوشبو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے زیادہ پسند تھی۔

نافع سے مروی ہے کہ ابن عمرؓ جب دھونی لیتے تھے تو کافور کو عود پر

رکھتے تھے، اس سے دھونی لیتے تھے اور کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح دھونی لیتے تھے۔

# تنگیِ معاش

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کئی کئی
۱۱ راتیں خالی پیٹ گذارتے تھے، آپ کے متعلقین کو رات کا کھانا نہ ملتا تھا اور ان حضرات کی روٹی اکثر جو کی ہوتی تھی۔

انسؓ بن مالک سے مروی کہ فاطمہ علیہا السلام ایک ٹکڑا روٹی کا نبی علیہ السلام کے پاس لائیں، آپ نے فرمایا کہ اے فاطمہ یہ ٹکڑا کیسا ہے، انھوں نے کہا کہ میں نے ایک ٹکیا پکائی تھی تو میرا جی خوش نہوا میں یہ ٹکڑا آپ کے پاس لائی، فرمایا کہ تین دن کے بعد یہ سب سے پہلا کھانا ہے جو تمہارے والد کے منہ میں گیا ہے۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھوک کی وجہ سے اپنی پشت سے پتھر باندھتے تھے۔

مسروق سے مروی ہے کہ ایک روز جس وقت عائشہؓ مجھ سے حدیث بیان کر رہی تھیں تو یکایک رونے لگیں، میں نے کہا کہ ام المومنین آپ کو کیا چیز رلاتی ہے کہا کہ کھانے سے میں سیر نہیں ہوئی، جب رونا چاہا تو اس پر روئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چار چار مہینے گذر جاتے تھے کہ گیہوں کی روٹی سے شکم سیر نہ ہوتے۔

مسروق سے مروی ہے کہ میں ام المومنین عائشہؓ کے پاس گیا، وہ رو رہی تھیں، میں نے کہا، ام المومنین آپ کو کیا چیز رلاتی ہے انھوں نے کہا کہ میں شکم سیر نہیں ہوتی اور چاہتی ہوں کہ اس پر روؤں کہ میں روئی نہیں، یہ اس لئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر چار چار مہینے گذر جاتے تھے کہ آپ

گیہوں کی روٹی سے پیٹ نہ بھرتے تھے۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ بے در پے تین تین دن تک آل محمد صبح و شام جو کی روٹی سے بھی شکم سیر نہ ہوئے یہاں تک کہ آپ اللہ سے واصل ہوگئے
عائشہؓ سے مروی ہے کہ آل محمد تین دن تک گیہوں کی روٹی سے شکم سیر نہ ہوئے یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی، نہ آپ کے دسترخوان سے کوئی ٹکڑا روٹی کا فاضل اٹھایا گیا۔ یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی۔
ابی ہریرہؓ سے مروی ہے کہ ایک چاند سے دوسرا چاند آل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر گذر جاتا تھا کہ آپ کے مکانوں میں آگ نہ سلگائی جاتی تھی، نہ روٹی کے لئے نہ ساگ کے لئے، لوگوں نے کہا کہ اے ابوہریرہؓ پھر یہ لوگ کس چیز سے جیتے تھے، انھوں نے کہا کہ کھجور اور پانی سے، انصار ہمسایہ تھے، اللہ انھیں جزائے خیر دے، ان کے دودھ والے جانور تھے، وہ لوگ آپ کو کچھ دودھ بھیجدیا کرتے تھے۔
ابو امامہ سے مروی ہے کہ اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جو کی روٹی بھی فاضل نہ ہوتی تھی۔
حسنؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ ارشاد فرمایا کہ آل محمد میں واللہ ایک صاع (۳½ سیر) غلہ بھی رات بھر نہ رہا۔ حالانکہ وہ نو گھر تھے واللہ آنحضرت نے یہ کلمہ اللہ کے رزق کو کم سمجھکر نہیں فرمایا، بلکہ اس سے آپ نے اپنی امت کی غمخواری کی ہے۔ ۱۱۵
ابن عباس سے مروی ہے کہ واللہ آل محمد پر متعدد راتیں ایسی گذرتی تھیں کہ وہ شام کا کھانا نہ پاتے تھے۔
ابن حنین کے مولی ولید کے بعض خاندان والوں سے مروی ہے کہ جس وقت ہم لوگ اپنی ایک گذرگاہ پر کھانا کھا رہے تھے تو ہمیں ابوہریرہؓ نظر آئے، ہم نے انھیں مرحبا کہا اور کہا کہ آئیے (کھانا کھائیے) انھوں نے کہا: نہیں، واللہ میں اسے نہ چکھوں گا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس

حالت میں وفات ہوگئی کہ نہ آپ جو کی روٹی سے شکم سیر ہوئے نہ آپ کے اہل وعیال
عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن میں دو مرتبہ شکم سیر نہیں ہوئے یہاں تک کہ واصل بحق ہو گئے، نہ ہم نے شکم سیری کی وجہ سے آپ کا بچا ہوا کھانا اٹھایا، یہاں تک کہ آپ اللہ سے واصل ہو گئے، سوائے اس کے کہ ہم اُسے کسی غیر حاضر کے لئے اُٹھا لیتے تھے۔
پھر عائشہؓ سے دریافت کیا گیا کہ آپ لوگوں کی معاش کیا تھی، انھوں نے کہا کہ پانی اور کھجور، ہمارے ہمسایہ انصار تھے، اللہ اُنھیں جزائے خیر دے، ان کے دودھ والے جانور تھے وہ اُن کا دودھ ہمیں پلاتے تھے۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ آل محمد تین دن تک گیہوں کی روٹی سے سیر نہیں ہوئے، یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی۔ نہ آپ کے دسترخوان سے کوئی فاضل ٹکڑا اٹھایا گیا، یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ پے در پے دو یا زیادہ دن سوائے جو کی روٹی کے آل محمد اور کسی چیز سے سیر نہیں ہوئے۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ آل محمد پے در پے تین دن گیہوں کے کھانے سے شکم سیر نہیں ہوئے یہاں تک کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنی راہ چلے گئے۔
عائشہؓ سے مروی ہے کہ واللہ آل محمد پر ایک ایک مہینہ ایسا گذر جاتا تھا کہ ہم لوگ روٹی تک نہ پکاتے تھے، راوی نے پوچھا کہ ام المومنین پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا نوش فرماتے تھے؟ انھوں نے کہا کہ ہمارے ہمسایہ انصار تھے، اللہ انھیں جزائے خیر دے اُن کے پاس کچھ دودھ ہوتا تھا اسی میں سے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہدیہ دیتے تھے۔
116 نوفل بن ایاس الہذلی سے مروی ہے کہ عبدالرحمن بن عوف ہمارے ہمنشین تھے اور بڑے اچھے ہمنشین تھے، ایک روز وہ واپسی میں ہمیں بھی لیگئے ہم اُن کے گھر میں داخل ہوئے، انھوں نے غسل کیا، باہر آئے اور ہمارے ساتھ بیٹھ گئے، ایک لگن لائے جس میں روٹی گوشت تھا جب وہ رکھا گیا تو عبدالرحمن رونے لگے، میں نے کہا کہ اے ابو محمد آپ کو کیا چیز رُلاتی ہے؟ انھوں نے

کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تو اس حالت میں ہوگئی کہ نہ آپ خود جو کی روٹی سے شکم سیر ہوئے اور نہ آپ کے اہل بیت، میں یہ نہیں خیال کرتا کہ ہم لوگ اس (گوشت روٹی) کے لئے چھوڑ دیے گئے ہیں، اس لئے کہ یہ ہمارے لئے بہتر ہے۔

ابو ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو سوکھے ٹکڑے سے بھی شکم سیر نہ ہوئے۔ اور آپ دنیا کو چھوڑ گئے، تمھاری کیفیت ہے کہ تم لوگ دنیا کو رائگاں لیے ہوئے ہو، یہ کہکے انھوں نے اپنی انگلیاں بجائیں۔

ابن شہاب سے مروی ہے کہ ابو ہریرہ مغیرہ بن الاخنس کے پاس سے گذرا کرتے تھے اور وہ کھانا کھاتے ہوتے تھے ابو ہریرہ نے کہا کہ یہ کیا کھانا ہے؟ انھوں نے کہا کہ میدے کی روٹی اور فربہ گوشت، ابو ہریرہ نے کہا کہ میدہ (نقی) کیا ہے۔ انھوں نے کہا کہ آٹا ہے، ابو ہریرہ نے تعجب کیا پھر کہا کہ اے مغیرہ تم پر تعجب ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تو اللہ عزوجل نے اس حالت میں اٹھا لیا کہ آپ روٹی اور روغن زیتون سے بھی دن میں دو مرتبہ شکم سیر نہ ہوئے، تم اور تمھارے ساتھی یہاں آپس میں دنیا کو رائگاں لیے ہوئے ہو وہ اس طرح اپنی انگلی سے بجاتے تھے کہ گویا وہ لوگ بچے ہیں،

انس بن مالک سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح یا شام کے کھانے میں کبھی گوشت روٹی کو جمع نہیں کیا بجز اس کے کہ کوئی خاص حالت پیش آئے۔

انس بن مالک سے مروی ہے کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ولیمے میں حاضر ہوا جس میں نہ گوشت تھا نہ روٹی۔

قتادہ سے مروی ہے کہ ہم لوگ انس بن مالک کے پاس جاتے تھے ان کا نان پز کھڑا ہوتا تھا، ایک روز انھوں نے (ہم سے) کہا کہ کھاؤ، مجھے معلوم نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی باریک روٹی دیکھی ہو یا بھونی ہوئی بکری تا آنکہ آپ واصل بحق ہو گئے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے شکم مبارک میں

ایک روز میں دو کھانے کبھی جمع نہیں ہوئے اگر آپ نے گوشت نوش فرمایا تو اُس پر کسی چیز کا اضافہ نہیں کیا، کھجور کھائی تو اُس کے ساتھ کوئی دوسری چیز نہیں، اور اگر روٹی کھائی تو تنہا، آپ مریض آدمی تھے، عرب آپ سے کسی دوا کی تعریف کرتے تھے تو آپ اُسی سے علاج کرتے تھے اور عجم جس کی تعریف کرتے تھے آپ اُس سے علاج کرتے تھے۔

۱۱۷ عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی اور دن میں دو مرتبہ جَو کی روٹی سے بھی شکم سیر نہ ہوئے اگر ہمیں کوئی طباق بطور ہدیہ بھیجا جاتا تھا جس میں کھجور اور چربی کا برتن ہوتا تو ہم اُس سے خوش ہوتے تھے۔

حُمید بن ہلال سے مروی ہے کہ عائشہؓ نے کہا: ایک رات کو ابوبکرؓ نے بکری کی ایک ران بھیجی، میں نے وہ کاٹی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر اسے پکڑے رہیں، یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کاٹی اور میں پکڑے رہی، عائشہؓ سے کہا گیا کہ بغیر چراغ کے (آپ گوشت کاٹ رہی ہیں) اُنھوں نے کہا کہ اگر ہمارے پاس چراغ ہوتا تو ہم روٹی اسی سالن کے ساتھ کھاتے، آلِ محمدؐ پر ایک ایک مہینہ گذر جاتا ہے کہ نہ وہ روٹی پکاتے ہیں نہ ہانڈی چڑھاتے ہیں۔ حُمید نے کہا کہ میں نے صفوان سے بیان کیا تو انھوں نے کہا ان لوگوں پر دو دو مہینے گذر جاتے تھے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ گھر میں بیٹھی تھی، ابوبکرؓ نے بکری کی ایک ران بطور ہدیہ بھیجی گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ میں اُسے تاریکی میں کاٹ رہی تھی کہ کسی کہنے والے نے کہا کہ کیا آپ لوگوں کے پاس چراغ نہیں ہے؟ عائشہؓ نے کہا کہ اگر ہمارے پاس چراغ جلانے کو تیل ہوتا تو ہم اُسے کھاتے۔

ام المومنین عائشہؓ سے مروی ہے کہ ایک شب کو ابوبکرؓ کے یہاں سے ہمارے یہاں ایک ران آئی، میں اُسے پکڑے ہوئے تھی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کاٹ رہے تھے، یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پکڑے ہوئے تھے اور میں کاٹ رہی تھی، پھر قوم کے ایک شخص نے اُن سے کہا کہ ام المومنین کیا اس وقت آپ لوگوں کے پاس چراغ نہیں ہے، انھوں نے کہا کہ اگر ہمارے پاس چراغ ہوتا تو

ہم اُسے کھاتے (یعنی تیسل ہوتا تو اُسے کھانے میں استعمال کرتے پھر بچتا تو چراغ جلاتے)۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی مگر آپ دن میں دو مرتبہ بھی روٹی اور زیتون سے شکم سیر نہ ہوئے۔

نعمان بن بشیر سے مروی ہے کہ میں نے عمرؓ بن الخطاب کو مسلمانوں کی وسعت رزق وکثرت فتوح کا ذکر کرتے سنا، انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے کہ آپ بھوک کی وجہ سے اپنا دن اس طرح گذارتے تھے کہ ردی کھجوریں بھی نہ ملتی تھیں جس سے اپنا شکم مبارک بھرتے۔

نعمان بن بشیر ایک خطبے میں کہتے تھے کہ لوگو اللہ کا شکر کرو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اکثر ایسا دن گزرتا تھا کہ آپ ردی کھجور سے بھی شکم سیر نہ ہوتے تھے۔

نعمان بن بشیر منبر پر سے کہتے تھے کہ تمھارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ردی کھجور سے بھی شکم سیر نہ ہوتے تھے، اور تم لوگ جملہ اقسام کی کھجور اور مکھن کے بغیر راضی نہیں ہوتے، یا بغیر مختلف اقسام کے لباس کے راضی نہیں ہوتے۔ ۱۱۸

عمران بن زید المدنی سے مروی ہے کہ میرے والد نے کہا، ہم لوگ عائشہؓ کے پاس گئے اور "اماں سلام علیک" کہا، انھوں نے "وعلیک" کہا اور رونے لگیں، پوچھا، ام المومنین، آپ کا رونا کس سبب سے ہے کہا مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم میں سے بعض لوگ قسم قسم کے کھانے کھاتے ہیں پھر ایسی دوائیں تلاش کرتے ہیں جن سے کھانا ہضم ہو، اس پر مجھے تمھارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم یاد آگئے، اور اسی یاد نے مجھے رُلا دیا، آپ دنیا سے اس حالت میں گئے کہ شکم مبارک ایک دن میں دو کھانوں سے نہیں بھرا، آپ جب کھجور سے شکم سیر ہوتے تھے تو روٹی سے شکم سیر نہ ہوتے تھے اور جب روٹی سے شکم سیر ہوتے تھے تو کھجور سے شکم سیر نہ ہوتے تھے بس اسی بات نے مجھے رُلایا۔

محمد بن المنکدر سے مروی ہے کہ مجھے عروہ بن الزبیر ملے۔ انھوں نے میرا ہاتھ پکڑ کر کہا، اے ابو عبداللہ، میں نے "لبیک" کہا تو انھوں نے کہا کہ میں

انی اماں عائشہؓ کے پاس گیا وہ بولیں، اے میرے فرزند، میں نے لبیک کہا اس پر وہ کہنے لگیں کہ واللہ ہم لوگ چالیس چالیس رات اس طرح گذارتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں آگ کے نام پر چراغ روشن ہوتا تھا نہ اور کچھ، میں نے عرض کی کہ اے اماں، پھر آپ لوگ زندہ کیونکر رہتے تھے انھوں نے کہا کہ پانی اور کھجور سے۔

معاویہؓ بن قرہ سے مروی ہے کہ ہم لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس طرح گذارتے تھے کہ سوائے پانی اور کھجور کے کوئی غذا نہ ہوتی تھی۔

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بطور ہدیہ کھجور دیگئی، آپ اُسے ہدیۃً بھیجنے لگے میں نے آپ کو بھوک کی وجہ سے اُکڑوں بیٹھکر اُس میں سے کھاتے دیکھا۔

انس سے مروی ہے کہ ام سلیم (والدۂ انس) نے انس کے ہمراہ کھجور کا ایک طباق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھیجا، انس نے کہا آپ اُس میں سے مٹھی بھر بھر کے بعض ازواج کو بھیجنے لگے پھر اس میں سے اس انداز سے نوش فرمایا کہ معلوم ہوتا تھا گویا آپ کو اُس کی اشتہا ہے۔

انسؓ سے مروی ہے کہ ایک یہودی نے جو کی روٹی اور چربی پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت کی تو آپ نے قبول فرمائی۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات اس حالت میں ہوئی کہ ہم لوگ پانی اور کھجور سے بھی شکم سیر نہوئے۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ایسے وقت ہوئی کہ لوگ پانی اور کھجور سے پیٹ بھرتے تھے۔

سہل بن سعد سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن میں دو مرتبہ شکم سیر نہوئے، یہاں تک کہ آپ نے دنیا کو چھوڑ دیا۔ ۱۱۹

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے سے (دسترخوان پر سے) کوئی چیز کبھی نہیں اُٹھائی گئی اور نہ آپ کے ہمراہ کوئی

چٹائی لیجائی گئی جس پر آپ بیٹھتے۔ (یعنی سفر میں)۔

ابن عمر سے مروی ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ روغن زیتون سر میں لگا، بدبو ہونے کے قابل نہ تھا۔

اسماء بنت یزید سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی، اور جس روز آپ کی وفات ہوئی آپ کی زرہ ایک یہودی کے یہاں ایک وسق (تقریباً ۵ من) جو کے عوض رہن تھی۔

ابو حازم سے مروی ہے کہ میں نے سہل بن سعد سے پوچھا کہ کیا یہ چھلنیاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں بھی تھیں، انھوں نے کہا کہ میں نے اُس زمانے میں ایک چھلنی بھی نہیں دیکھی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو جو بھی چھنا ہوا نہیں کھایا، یہاں تک کہ آپ نے دنیا کو چھوڑ دیا، میں نے کہا کہ آپ لوگ (جو کو) کیا کرتے تھے، انھوں نے کہا کہ اُسے پیس لیتے تھے اس کی بھوسی پھونک دیتے تھے، جو اُڑنا ہوتی تھی وہ اُڑ جاتی اور جو رہ جاتی تھی اُسے رہنے دیتے تھے۔

ام سلمہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ایسے وقت ہوئی کہ مسلمانوں کے پاس کوئی چھلنی نہ تھی۔

سلمیٰ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ہم لوگوں کے پاس کوئی چھلنی نہ تھی، جب جو پسوائے جاتے تھے تو ہم لوگ اُسے صرف پھٹک لیتے تھے۔

ابن ذومان سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکرؓ و عمرؓ جو کا آٹا بغیر چھنا کھاتے تھے۔

ابوہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے: اے اللہ میں تجھ سے بھوک سے پناہ مانگتا ہوں، وہ بری ساتھی ہے۔

ابو جعفر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات نہ ہوئی تاوقتیکہ آپ کی اکثر غذا جو کی روٹی اور کھجور نہ ہو گئی۔

حکیم بن جابر سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک کدو

دیکھا گیا تو پوچھا گیا آپ اسے کیا کرتے ہیں؟ لوگوں نے کہا کہ ہم اکثر اسی کو غذا بناتے ہیں۔ جس پر ہمارے عیال کا گزارہ ہوتا ہے۔

۱۲۰ ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھوکے رہا کرتے تھے۔ راوی نے ابو ہریرہ سے پوچھا کہ یہ بھوک کیسی ہوتی تھی ابو ہریرہ نے کہا کہ ان لوگوں کی کثرت سے جو آپ کو گھیرے رہتے تھے اور مہمانوں کی وجہ سے ا اس قوم کی وجہ سے جو شخص ان سے آپ کے ساتھ رہتی تھی۔ آپ کبھی کوئی کھانا نہ کھاتے تھے جس میں ہمراہ اصحاب اور وہ اہل حاجت جو مسجد سے پیچھے پیچھے ہو لیتے تھے ہوں۔ جب اللہ نے خیبر فتح کر دیا تو لوگوں کو کسی قدر وسعت ہو گئی، حالانکہ ابتداء تنگی تھی اور معاش نہایت دشوار تھی، یہ ایسا ملک تھا جو بنجر ملا تھا زراعت نہ ہوتی تھی، باشندوں کی غذا محض کھجور تھی۔ لوگ اسی حالت پر تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت کر کے مدینہ تشریف لائے۔ اس روز سے آپ کی وفات تک سعد بن عبادہ کا خوان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یہاں جاری تھا، سعد بن عبادہ کے علاوہ دوسرے انصار بھی یہی کرتے تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب بکثرت ہمدردی کرتے تھے، لیکن حقوق بھی کثیر تھے، آنے والوں کی بھی کثرت تھی، ملک میں تنگی تھی کوئی معاش نہ تھی میوے اور پھل جو نکلتے تھے وہ محض پھلوں کے رس سے نکلتے تھے جن کو لوگ اپنے کندھوں پر لاد کر لاتے تھے یا اونٹ پر اونٹ اس کو کھاتے تھے اکثر باغوں پر خشک سالی ہو جاتی تھی اس سال وہ پھل بھی نہ ملتے تھے۔

مقدام بن معدیکرب سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پیٹ سے زیادہ برا کوئی برتن نہیں جس کو آدمی بھرے، آدمی کو اتنے لقمے کافی ہیں جو اس کی پشت کو قائم رکھیں، اگر اسے (اس سے زائد کھانے سے) چارہ کار نہ ہو تو (پیٹ کا) تہائی حصہ اس کے کھانے کے لئے اور تہائی پینے کے لئے اور تہائی سانس کے لئے ہے۔

## حلیۂ مبارک

ایک انصاری سے مروی ہے کہ انھوں نے علیؓ سے جو مسجد کوفہ میں

اپنی تلوار کے پرتلے کو کمر میں لٹکائے ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت وکیفیت دریافت کی تو انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سرخی مائل خوب گورے رنگ کے تھے۔ آپ کی آنکھیں نہایت خوبصورت سیاہ تھیں بال سیدھے (یعنی بغیر گھونگر کے) تھے۔ ریش مبارک خوب گھنی تھی رخسارہ بھرا ہوا نہ تھا۔ بال کانوں تک تھے (یعنی پٹے تھے) سینہ وشکم کے بال باریک تھے، گردن چاندی کا لوٹا معلوم ہوتی تھی، سینے سے ناف تک شاخ کی طرح بال تھے، سینہ وشکم میں اس کے سوا کوئی بال نہ تھا ہتھیلی بھری ہوئی تھی جب چلتے تھے تو اس انداز سے کہ گویا اتر رہے ہیں اور ایسا محسوس ہوتا تھا کہ گویا پتھر کی چٹان سے اتر رہے ہیں جب مڑتے تھے تو پورے مڑتے تھے (یعنی صرف گردن پھیر کر نہیں دیکھتے تھے) آپ کے چہرے کا پسینہ موتی معلوم ہوتا تھا پسینے کی خوشبو تیز خوشبو والی مشک سے بھی زیادہ پاکیزہ تھی، نہ پست قامت تھے نہ بلند بالا نہ کسی کام میں عاجز تھے اور نہ بدخلق۔ (خلاصہ یہ کہ) میں نے آپکا مثل نہ آپ سے پہلے دیکھا اور نہ آپ کے بعد۔ (صلی اللہ علیہ وسلم)۔ ۱۲۱

علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بڑے سر، بڑی آنکھ، لمبی پلک آنکھ میں بڑی سرخی گھنی ڈاڑھی اور چمکتے رنگ والے تھے، جب آپ چلتے تھے تو اس طرح جھک جاتے تھے کہ گویا کسی بلندی پر چل رہے ہیں اور جب مڑتے تھے تو پورے مڑتے تھے، آپ کی ہتھیلیاں اور قدم پرگوشت تھے۔

علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو بلند قامت تھے نہ پست قد، سر بڑا اور ڈاڑھی گھنی تھی، ہتھیلی اور قدم پرگوشت تھے، رنگ میں خوب سرخی کی آمیزش تھی مونڈھے پرگوشت تھے سینہ وشکم کے بال دراز تھے، جب آپ چلتے تو بلندی پر چلنے کی طرح چلتے تھے گویا نشیب میں اتر رہے ہیں، نہ میں نے آپ سے پہلے آپ کا مثل دیکھا نہ آپ کے بعد، صلی اللہ علیہ وسلم۔

یوسف بن مازن الراسبی سے مروی ہے کہ کسی نے علی بن ابی طالبؓ سے کہا کہ ہم سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا حلیہ بیان کیجئے۔ انھوں نے کہا کہ نہ تو آپ مائل بہ بلندی تھے اور نہ متوسط اندام سے زیادہ تھے مجمع میں سب سے بلند نظر آتے تھے، رنگ بہت زیادہ گورا اور سر بڑا تھا۔ جبین اور کشادہ ابرو تھے، پلکیں طویل تھیں، ہتیلیاں اور قدم پُر گوشت تھے۔ جب چلتے تھے تو جھک جاتے تھے گویا نشیب میں اُتر رہے ہیں، چہرے پر پسینہ موتی معلوم ہوتا تھا، نہ میں نے آپ سے پہلے آپ کا مثل دیکھا نہ آپ کے بعد۔

ابراہیم بن محمد سے مروی ہے کہ علیؓ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کرتے تھے تو کہتے تھے کہ نہ تو آپ انتہائی طویل تھے اور نہ کچھ ایسے پست قامت، آپ قوم سے بلند رہتے تھے، بال نہ تو بالکل گھونگروالے تھے اور نہ محض سیدھے بلکہ ایسے گھونگروالے تھے جو متوسط تھے، نہ تو آپ بہت لاغر تھے اور نہ پیشانی و چہرہ بہت پُرگوشت تھا، آپ کے چہرے میں گولائی تھی، خوب گورے تھے، آنکھیں خوبصورت اور سیاہ تھیں پلکیں طویل تھیں، سر اور دونوں شانے کے درمیان کی جگہ فراخ تھی (یعنی سینہ خوب چوڑا تھا) بدن پر بال نہ تھے، سینے سے ناف تک بال تھے، ہتیلیاں اور قدم پُرگوشت تھے، چلتے تھے تو اس طرح جھک کر کہ معلوم ہوتا تھا گویا نشیب میں جارہے ہیں، مڑتے تھے تو پورے مڑجاتے تھے، دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی آپ خاتم النبیین تھے، ہاتھ کے سب سے زیادہ سخی، دل کے سب سے زیادہ قوی اور زبان کے سب سے زیادہ سچے تھے، آپ سب سے زیادہ ذمہ داری کے پورا کرنیوالے تھے، طبیعت میں سب سے زیادہ نرم اور میل جول میں سب سے زیادہ کرم تھے، جو شخص یکایک آپ کو دیکھتا تو آپ سے مرعوب ہوجاتا تھا، اور جسے
۱۲۲ صحبت و مخالطت کا شرف حاصل ہوتا وہ محبت کرنے لگتا تھا۔ آپ کی تعریف کرنے والا کہتا تھا کہ نہ میں نے آپ کے پہلے آپ کا مثل دیکھا نہ بعد۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

عبید اللہ بن محمد بن عمر بن علی بن ابی طالبؓ نے اپنے والد سے اور انھوں نے ان کے دادا سے روایت کی کہ علیؓ سے کہا گیا کہ اے ابوالحسن ہم سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کیجئے تو انھوں نے کہا کہ آپ خوب گورے تھے، سفیدی میں سرخی کی آمیزش تھی پلکیں طویل تھیں آنکھیں سیاہ تھیں، نہ آپ پست قد تھے نہ بلند بالا، البتہ قد مائل بہ بلندی تھا، شانے بڑے تھے، سینے میں بال تھے، نہ تو آپ کے بال گھونگر والے تھے نہ سید ھے، ہتھیلی اور قدم پر گوشت تھے۔ جب آپ چلتے تھے تو اس طرح جھک کر چلتے تھے کہ گویا بلندی پر چل رہے ہیں، چہرے پر پسینہ موتی معلوم ہوتا تھا، میں نے نہ آپ کے قبل کوئی آپ کا مثل دیکھا اور نہ آپ کے بعد۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

علیؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یمن بھیجا تھا، میں ایک روز لوگوں کو خطبہ سنا رہا تھا کہ علمائے یہود میں سے ایک عالم اپنے ہاتھ میں ایک کتاب لئے کھڑا اس میں دیکھ رہا تھا، اس نے مجھے پکارا اور کہا کہ ہم سے ابوالقاسم کا حلیہ بیان کیجئے۔

علیؓ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو پست قد ہیں نہ نمایاں بلند قامت، بال نہ بالکل گھونگر والے ہیں نہ سیدھے بلکہ دونوں کے درمیان ہیں، اور سیاہ ہیں سر بڑا ہے رنگ میں سرخی ہے، شانوں کی درمیانی ہڈیاں بڑی ہیں، ہتھیلیاں اور قدم پر گوشت ہیں، سینے سے ناف تک کے بال طویل ہیں، پلکیں لمبی ہیں اور ابرو باہم ملی ہوئی ہیں، پیشانی کشادہ ہے، دونوں شانوں کے درمیان بہت فاصلہ ہے، جب آپ چلتے ہیں تو اس طرح جھک کر چلتے ہیں کہ گویا نشیب میں اتر رہے ہیں، نہ میں نے آپ کے پہلے آپ کا مثل دیکھا اور نہ آپ کے بعد کوئی آپ کا مثل دیکھا۔

علیؓ نے کہا کہ وہ خاموش ہوگیا پھر پوچھا کہ اور کیا ہے، میں نے کہا کہ یہی مجھے یاد ہے، اس عالم نے کہا کہ آپ کی آنکھوں میں سرخی ہے، داڑھی خوبصورت اور چہرہ حسین ہے، کان پورے ہیں، آپ سامنے بھی پورے

متوجہ ہوتے ہیں اور پیچھے بھی (یعنی صرف گردن پھیر کر نہیں دیکھتے بلکہ کسی طرف دیکھنا ہوتا ہے تو سارا بدن اسی طرف پھیر لیتے ہیں)۔

علیؓ نے کہا کہ واللہ آپ کی یہی صفت ہے، عالم نے کہا کہ اور بھی ــــ ہے۔ پوچھا وہ کیا۔ عالم نے کہا کہ آپ میں آگے کی طرف جھکاؤ ہے، علیؓ نے کہا کہ یہی وہ بات ہے جو میں نے اس طرح تم سے بیان کی کہ آپ اس طرح چلتے ہیں گویا نیچے اتر رہے ہیں، اس عالم نے کہا کہ میں یہی صفت اپنے والد کی کتاب میں پاتا ہوں اور میں آپ کے متعلق یہ بھی پاتا ہوں کہ آپ اللہ کے حرم وامن وبیت اللہ سے مبعوث ہوں گے پھر آپ ایک ایسے حرم کی طرف ہجرت کریں گے جس کو آپ خود حرم بنائیں گے اور اس کی حرمت بھی ایسی ہی ہوگی جیسی حرمت اُس حرم کی ہے جس کو اللہ نے حرم بنایا ہے، ہم آپ کے اُن انصار کو جن کے پاس آپ نے ہجرت فرمائی ہے اولاد عمرو بن عامر کی ایک قوم پاتے ہیں جو کھجور کے باغ والے ہیں، اُن سے قبل اس زمین کا باشندہ یہود کو پاتے ہیں۔

علیؓ نے کہا کہ آپ ایسے ہی ہیں، اور وہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، اس عالم نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے نبی اور تمام انسانوں کی طرف اللہ کے رسول ہیں (صلی اللہ علیہ وسلم) بس اسی عقیدے پر میں زندہ رہوں گا اور اسی پر مروں گا اور ان شاء اللہ اسی پر (قیامت میں) اُٹھایا جاؤں گا پھر وہ علیؓ کے پاس آیا کرتے تھے اور علیؓ انھیں قرآن سکھاتے تھے اور
۱۲۷ شرائع اسلام بتاتے تھے، اس کے بعد علیؓ اور وہ عالم وہاں سے روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ اُس (عالم) کی وفات ابوبکرؓ کی خلافت میں ہوئی۔ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائے تھے اور آپ کی تصدیق کی تھی

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے بلند تھے، نہ تو آپ بہت دراز قد تھے نہ پست قامت، نہ ایسے گورے جو بالکل سفید ہوں اور نہ سیاہی مائل گندم گوں (بلکہ سرخی مائل تھے) نہ آپ کے بال بالکل گھونگر والے تھے اور نہ بالکل سیدھے تھے۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گورے اور چمکدار نورانی رنگ کے تھے جب چلتے تھے تو آگے کو جھک کر چلتے تھے، میں نے نہ حریر نہ دیبا (ریشم) نہ اور کوئی چیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتھیلی سے زیادہ نرم پائی نہ میں نے آپ کی خوشبو سے زیادہ خوشبو دار مشک یا عنبر سونگھا۔

انسؓ سے مروی ہے کہ میں نے کبھی کوئی خز یا حریر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتھیلی سے زیادہ نرم نہیں پایا، نہ کبھی کوئی مشک یا عنبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو سے زیادہ خوشبو دار سونگھا۔

انسؓ بن مالک سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گندمی رنگ کے تھے، میں نے کوئی مشک یا عنبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو سے زیادہ خوشبو دار نہیں سونگھا۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم پرگوشت تھے، آپ کو پسینہ بہت آتا تھا، میں نے آپ کے بعد آپ کا مثل نہیں دیکھا۔

انسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ پست قد تھے نہ بلند قامت۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتھیلی پرگوشت تھی اور قدم بھی آپ خوبصورت تھے میں نے آپ کے بعد آپ کا مثل نہیں دیکھا۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی باہیں لمبی تھیں، پلکیں طویل تھیں، دونوں شانوں کے درمیان بہت فاصلہ تھا، آپ پورے آگے کی طرف پھرتے اور پورے پیچھے کی طرف میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں، آپ نہ بد خلق تھے نہ بد زبان، اور نہ بازاروں میں شور کرنیوالے۔

124 محمد بن سعید المسیب سے مروی ہے کہ ابو ہریرہ جب کسی اعرابی کو یا کسی ایسے شخص کو دیکھتے تھے جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا تھا تو کہتے تھے کہ کیا میں تم سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف نہ بیان کروں؟ آپ کے قدم پرگوشت تھے، پلکیں لمبی تھیں، دونوں کولہے گورے تھے۔

آپ ایک دم سے سامنے متوجہ ہوتے تھے اور ایک دم سے پیچھے مڑتے تھے، میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں آپ کا مثل نہ میں نے پہلے دیکھا نہ بعد کو۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ میں نے کوئی چیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ حسین نہیں دیکھی، عارض منور گویا ایک درخشندہ آفتاب تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تیز رفتار کسی کو نہیں دیکھا، گویا آپ کے لئے زمین لپیٹ دی جاتی تھی، ہم لوگ اپنے آپ کو (اتنا تیز چلنے کے لئے) مشقت میں ڈالتے تھے، آپ بیساختہ چلتے تھے۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتھیلیاں اور قدم پر گوشت تھے، پنڈلیاں اور کلائیاں بڑی تھیں، دونوں شانے موٹے تھے اور شانوں کے درمیان بہت فاصلہ تھا، سینہ بھی خوب چوڑا تھا سر کے بال نہ سیدھے تھے نہ گھونگر والے، پلکیں لمبی، اور ڈاڑھی خوبصورت تھی، کان پورے تھے، مجمع میں بلند نظر آتے تھے نہ دراز قد، نہ پست قامت، سب لوگوں سے زیادہ خوش رنگ تھے، ایک دم سے آگے مڑتے تھے اور ایک دم سے پیچھے مڑتے تھے۔ میں نے تو آپ کا مثل نہ دیکھا نہ سنا۔

ابوہریرہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پلکیں لمبی تھیں، گورے گورے تھے، جب سامنے مڑتے تھے تو پورے مڑتے تھے اور جب پیچھے مڑتے تھے تو پورے مڑتے تھے، میری آنکھ نے تو نہ آپ کا مثل دیکھا اور نہ ہرگز کبھی دیکھے گی۔

ابی ہریرہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ حسین کسی کو نہیں دیکھا، عارض منور آفتاب کی طرح روشن تھا، اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تیز رفتار کسی کو نہیں دیکھا، گویا زمین آپ کے لئے لپیٹ دی جاتی تھی، ہم لوگ کوشش کرتے تھے کہ آپ کو پالیں اور آپ بیساختہ چلتے تھے۔

بنی عامر کے ایک شخص سے مروی ہے کہ وہ ابو امامۃ الباہلی کے پاس

آئے اور کہا کہ اے ابو امامہ آپ عرب ہیں، جو کچھ بیان کریں گے اُسے کافی شافی بیان کریں گے، لہٰذا مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسا وصف بیان کیجیے کہ گویا میں آنحضرتؐ کو دیکھ رہا ہوں۔

ابو امامہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسے گورے رنگ کے تھے جس میں سرخی غالب تھی، آنکھیں سیاہ و خوبصورت تھیں، پلکیں لمبی تھیں۔ شانے موٹے تھے، باہوں اور سینے پر بال تھے، ہاتھ پاؤں پرگوشت تھے، سینے پر ناف تک بالوں کی لکیر تھی، مردوں میں آپ سے لمبے بھی تھے اور ٹھگنے بھی تھے (یعنی آپ متوسط اندام تھے)، لباس میں دو سحوی (ریچھے سوت کی) چادریں تھیں، تہمد آپ کے گھٹنے سے تین چار اُنگل نیچے رہتی تھی،
۱۲۵ جب آپ چادر اوڑھتے تو اسے لپیٹتے نہ تھے، بغل کے نیچے کر لیتے تھے، چلتے تو اس طرح جھک کر چلتے کہ گویا بلندی پر چل رہے ہیں، جب آپ مڑتے تھے تو پورے بدن سے مڑتے تھے، آپ کے شانوں کے درمیان خاتم نبوت تھی۔

عامری نے کہا کہ آپ نے تو اس طرح مجھ سے وصف بیان کیا کہ اگر آنحضرتؐ سب لوگوں میں ہوتے جب بھی میں آپ کو ضرور پہچان لیتا۔

جابر بن سَمُرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دہانہ بڑا تھا، اور ایڑی میں گوشت بہت کم تھا۔

جابر بن سَمُرہ سے مروی ہے کہ انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا وصف بیان کیا تو اُن سے ایک شخص نے کہا کہ کیا آنحضرتؐ کا چہرہ مثل تلوار کے تھا تو جابر نے کہا کہ شمس و قمر کی طرح گول تھا۔

براء (بن عازب) سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بلند نظر آتے تھے، آپ کے شانوں کے درمیان کا فاصلہ بہت تھا، بال کان کی لو تک پہنچ جاتے تھے اور بدن پر سرخ لباس تھا۔

براء سے مروی ہے کہ آپ کے شانوں کے درمیان بہت فاصلہ تھا نہ آپ پست قد تھے نہ بلند قامت۔

ابی اسحاق سے مروی ہے کہ ایک شخص نے براء سے پوچھا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ تلوار کی طرح (لانبا) تھا تو انھوں نے کہا کہ نہیں۔ چاند کی طرح (گول) تھا۔

یزید الفارسی سے مروی ہے کہ میں نے ابن عباس کے امیر بصرہ ہونیکے زمانے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا تو ابن عباس سے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا ہے، ابن عباس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ شیطان کو میرے مشابہ بننے کی طاقت نہیں، اس لئے جس نے مجھے (میرے واقعی حلیے کے ساتھ) خواب میں دیکھا تو اس نے مجھی کو دیکھا، تو کیا تم اس شخص کا جس کو تم نے خواب میں دیکھا ہے حلیہ بیان کر سکتے ہو؟ انھوں نے کہا کہ ہاں، میں آپ سے بیان کرتا ہوں۔

میں نے ایک شخص کو دیکھا جو دو آدمیوں کے بیچ میں ہیں (یعنی صدیق رضؓ وفاروق رضؓ کے)، ان کا جسم و گوشت گندم گوں مائل بہ سفیدی ہے، حسین و ہنس مکھ ہے، آنکھیں سرمہ آلود ہیں، چہرے کے خط و خال خوبصورت ہیں، ڈاڑھی یہاں سے یہاں تک بھری ہوئی ہے (ایک کنپٹی سے دوسری کنپٹی تک اشارہ کیا) یہاں تک کہ سینے کو بھرے دے رہی ہے۔ عوف (راوی) نے کہا کہ مجھے معلوم نہیں کہ اس کے ساتھ اور کیا تعریف تھی، ابن عباس نے کہا کہ اگر تم آنحضرتؐ کو بیداری میں دیکھتے تو اس سے زیادہ آپ کی صفت نہ بیان کر سکتے۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے عیسیٰؑ و موسیٰؑ و ابراہیمؑ کو دیکھا، عیسیٰؑ تو گھونگر والے بال کے سرخ رنگ کے اور چوڑے سینے کے تھے، موسیٰؑ گندم گوں خوبصورت جسم والے اور سیدھے بال والے تھے جیسے زط (جاٹ) ہوتے ہیں، لوگوں نے عرض کی کہ ابراہیمؑ (کیسے تھے) فرمایا کہ اپنے صاحب کو یعنی خود آنحضرتؐ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھلو۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بغیر پورے بدن کے ۱۲۶

نہ مڑتے تھے، جب چلتے تھے تو اس طرح اطمینان سے کہ آپ میں سستی نہ ہوتی تھی۔

جُریری سے مروی ہے کہ میں ابی طفیل کے ہمراہ بیت اللہ کا طواف کر رہا تھا، اُنھوں نے کہا کہ میرے سوا کوئی شخص زندہ نہیں رہا جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہو، پوچھا کیا آپ نے آنحضرت ﷺ کو دیکھا ہے؟ کہا کہ ہاں، میں نے کہا کہ آنحضرت کی کیا صفت تھی، اُنھوں نے کہا کہ آپ گورے خوبصورت اور میانہ قد کے تھے۔

جریری سے مروی ہے کہ میں نے ابی الطفیل سے کہا کہ آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے تو انھوں نے کہا کہ ہاں۔ آنحضرت گورے اور خوبصورت تھے۔

ابن عمر سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ سخی، زیادہ بہادر، زیادہ شجاع و دلیر، اور زیادہ نورانی و پاک صاف کسی کو نہیں دیکھا۔

زیاد مولائے سعد سے مروی ہے کہ میں نے سعد بن ابی وقاص سے پوچھا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خضاب لگایا؟ اُنھوں نے کہا کہ نہیں، آپ نے تو اس کا قصد بھی نہیں کیا، آپ کا بڑھاپا آپ کی ٹھوڑی اور نیچے والے ہونٹ کے درمیان اور آپ کی پیشانی میں تھا (یعنی یہاں کے چند بال سفید ہوئے تھے) اگر میں اُن (سفید بالوں) کو گننا چاہتا تو گن سکتا تھا، میں نے کہا کہ آنحضرت کی صفت (حلیہ) کیا تھی؟

اُنھوں نے کہا کہ آپ نہ تو لمبے تھے نہ پست قد، نہ بہت زیادہ گورے اور نہ گندم گوں (سانولے)، نہ بال بالکل سیدھے تھے نہ بالکل گھونگروالے، ڈاڑھی بہت خوبصورت اور پیشانی کشادہ تھی، رنگ میں سرخی ملی ہوئی تھی، انگلیاں پرگوشت تھیں، سر اور ڈاڑھی کے بال نہایت سیاہ تھے۔

عامر بن سعد نے اپنے والد سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (نماز کے بعد) داہنی طرف اس طرح سلام پھیرتے تھے کہ رخسار کا گوراپن نظر آتا تھا، بائیں طرف سلام پھیرتے تھے یہاں تک کہ آپ کے رخسار کا

گوراپن نظر آتا تھا۔ (یعنی اس طرح مڑتے تھے کہ صف والے آپ کے رخسار دیکھتے تھے)۔

شیخ بنی کنانہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گورے قوم میں بلند اور سب سے حسین تھے۔

جابر بن عبد اللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سرخی مائل گورے تھے، انگلیاں پُر گوشت تھیں، نہ بلند قامت ہی تھے نہ پست قد، بال نہ تو بالکل سیدھے تھے نہ بالکل گھونگروالے۔ جب چلتے تھے تو لوگ آپ کے پیچھے دوڑتے تھے، تم آپ کا مثل کبھی نہ دیکھو گے۔

ابی الطفیل سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فتح مکہ کے روز دیکھا، نہ تو چہرے کے شدید گورے پن کو کبھی بھولوں گا ۱۲۴
اور نہ بالوں کی شدید سیاہی کو، وہ لوگ بھی ہیں جو آپ سے زیادہ لمبے ہیں اور وہ لوگ بھی ہیں جو آپ سے زیادہ پست قد ہیں۔ آپ پیادہ چل رہے تھے اور لوگ بھی پیادہ چل رہے تھے، میں نے اپنی والدہ خولہ سے کہا کہ یہ کون ہیں؟ انھوں نے کہا کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، پوچھا آپ کا لباس کیا تھا، انھوں نے کہا کہ وہ مجھے اب یاد نہیں۔

ام ہلال سے مروی ہے کہ میں نے جب کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا شکم مبارک دیکھا تو مجھے تہ کئے ہوئے کاغذ ضرور یاد آ گئے جو ایک دوسرے پر ہوتے ہیں۔

ایوب بن خالد سے مروی ہے کہ ایک شخص نے اُن سے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح کوئی آدمی مستعد نہیں دیکھا آپ مثل نصف چاند کے تھے۔

عبد اللہ بن بُرید سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم سب سے خوبصورت تھے۔

ابراہیم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنا بایاں پاؤں

پھیلا دیتے تھے، یہاں تک کہ اُس کا ظاہری حصہ سیاہ نظر آتا تھا۔

محمد بن علیؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گرفت نہایت مضبوط تھی۔

حسنؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ سخی، سب سے زیادہ بہادر سب سے زیادہ خوبصورت گورے اور خوشرنگ تھے۔

عکرمہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی مونچھیں کترواتے تھے، اور آپ سے پہلے ابراہیم خلیل الرحمن بھی اپنی مونچھیں کترواتے تھے۔

عوف سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہنستے نہ تھے صرف مسکراتے تھے، اور پلٹتے تھے تو پورے بدن سے پلٹتے تھے (صرف گردن نہ پھیرتے تھے)۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مڑتے تھے تو پورے بدن سے مڑتے تھے۔

قتادہ سے مروی ہے کہ اللہ نے کوئی نبی نہیں بھیجا جو خوش آواز اور خوبصورت نہو، سب سے آخر تمھارے نبی کو بھیجا۔ آپ بھی خوبصورت و خوش آواز تھے، آپ (قراءت میں) گٹکری نکرتے تھے، البتہ کسی قدر مد کرتے تھے۔

نافع بن جبیر بن مطعم سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرا بدن بھاری ہوگیا ہے لہذا تم لوگ نماز کے قیام اور رکوع وسجود میں مجھسے سبقت نکرو (یعنی میرے قیام ورکوع وسجود کے بعد کیا کرو، کیونکہ امام سے پہلے جائز نہیں)۔

عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی نماز بیٹھکر نہ پڑھتے جب سن دراز ہوا تب بیٹھنے لگے، یہاں تک کہ جب سورۃ کی تیس یا چالیس آیتیں رہ جاتی تھیں تو اٹھکر پڑھتے تھے ۱۲۸
اور سجدہ کرتے تھے۔

عبید اللہ بن عبد اللہ بن اقرم الخزاعی سے مروی ہے کہ مجھ سے والد نے بیان کیا کہ وہ اپنے والد کے ساتھ ایک سخت زمین کے

ہموار میدان میں تھے، جو سرزمین "عزّہ" میں تھا، ہمارے پاس سے ایک رسالہ گذرا، اُن لوگوں نے راستے کے کنارے قیام کیا۔ مجھ سے والد نے کہا کہ نماز شروع کی گئی، اتفاق سے ان لوگوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی تھے، اُن لوگوں کے ساتھ میں نے بھی نماز پڑھی، وہ منظر میری آنکھوں میں ہے کہ جب آنحضرت سجدہ کرتے تھے تو گویا میں آپ کی دونوں بغلوں کے بال دیکھتا تھا۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بحالت سجدہ شکم کو زمین سے دور کئے ہوئے دیکھا، اور میں نے آپ کی بغلوں کی سفیدی دیکھی۔

ابن عباس سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تھے تو بغل کی سفیدی نظر آتی تھی۔

میمونہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تھے تو اپنے ہاتھ دور رکھتے تھے یہاں تک کہ جو آپ کے پیچھے ہوتا تھا وہ آپ کی بغل کی سفیدی دیکھتا تھا۔

جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تھے تو آپ کی بغل کی سفیدی نظر آتی تھی۔

ابی سعید الخدری سے مروی ہے کہ وہ منظر میری آنکھوں میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدے میں ہوتے تھے تو آپ کے کولوں کی سفیدی نظر آتی تھی۔

ابراہیم سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تھے تو آپ کی بغل کی سفیدی نظر آتی تھی۔

ابی اسحاق سے مروی ہے کہ ہم سے براء نے (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کی) صفت بیان کی، وہ اپنی ہتھیلیوں پر ٹک گئے، سُرین بلند کر دیے۔ اور کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح سجدہ کرتے تھے۔

جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیشانی کے بالائی حصے سے مع پیشانی کے بالوں کی جڑ کے سجدہ کرتے تھے۔

حسن بن علیؓ سے مروی ہے کہ میں نے اپنے ماموں ہند بن ابی ہالۃ التمیمی سے
دریافت کیا، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حلیہ بیان کیا کرتے تھے میں چاہتا ۱۲۹
تھا کہ مجھ سے بھی کچھ بیان کریں، اس لئے میں ان کے ساتھ رہتا تھا،
انھوں نے کہا کہ رسول اللہ علیہ وسلم بڑے بزرگ و محترم و معظم تھے،
چہرۂ مبارک اس طرح چمکتا تھا جس طرح چاند چودھویں شب کو چمکتا ہے،
متوسط قد والے سے لمبے اور دراز قد والے سے چھوٹے تھے سر مبارک
بڑا تھا، بال نہ گھونگروالے تھے نہ بالکل سیدھے، جب بال بکھرتے تھے تو
کنگھی کر لیتے تھے لیکن اگر بڑھاتے تھے تو کانوں کی لو سے
آگے نہ بڑھتے تھے، رنگ خوبصورت اور چمکدار تھا پیشانی کشادہ
تھی، ابرو باریک اور دراز تھیں، ان دونوں کے درمیان ایک رگ تھی
جو غصے کی حالت میں متحرک ہو جاتی تھی، ناک ایسی تھی کہ بیچ سے بانسہ اُبھرا ہوا
تھا، اور نتھنے چھوٹے چھوٹے تھے، آپ کا ایک نور تھا جو ناک کے اوپر
اس طرح تھا کہ جو شخص اس پر غور نہ کرے وہ سمجھے کہ آپ کی ناک ہی اتنی
بلند ہے، ڈاڑھی گھنی تھی، دہانہ بڑا تھا، دانت باہم ملے ہوئے نہ تھے،
سینے پر بالوں کی لکیر باریک تھی گردن لمبی اور خوبصورت تھی، اس میں
حون کی سی خوبصورت سرخی تھی جو صفائی میں چاندی کی طرح تھی، مزاج
معتدل تھا، بدن بھاری بڑے ضابطہ و متحمل تھے، سینہ اور پیٹ
برابر تھا (یعنی ناف اُبھری ہوئی نہ تھی) سینہ چوڑا تھا، دونوں شانوں کے
درمیان بہت فاصلہ تھا، پنڈلیاں موٹی تھیں، آپ نہایت نورانی و مستقل مزاج
تھے، گلے سے ناف تک خط کی طرح بالوں کا سلسلہ تھا، شکم و پستان پر
بال نہ تھے، اس کے علاوہ شانوں اور بانہوں پر اور سینے کے بلند حصوں پر
بال تھے۔ ہاتھ کے گٹے لمبے تھے، ہتھیلی کشادہ اور، ہڈیاں معتدل تھیں،
ہتھیلیاں اور قدم پرگوشت تھے، ہاتھ پاؤں لمبے تھے، تلوے زمین پر
نہ لگتے تھے، دونوں قدم ہموار تھے جن سے پانی دور رہتا تھا، جب چلتے تھے تو
اٹھانے والے کی طرح اور قدم اس طرح ڈالتے تھے جیسے نشیب میں اتر رہے ہیں،

۱۲۹

بڑے وقار سے چلتے تھے بڑے تیز رفتار تھے جب چلتے تھے تو معلوم ہوتا تھا کہ نیچے اتر رہے ہیں، اور جب مڑتے تھے تو پورے بدن سے مڑتے تھے، آنکھ نیچی رکھتے تھے، نگاہ جتنی دیر آسمان کی طرف رہتی تھی اُس سے زیادہ دیر تک زمین کی طرف رہتی تھی، یعنی آپ کی اکثر نظر مراقبہ تھا، (ہر کام میں) اصحاب سے آگے رہتے تھے، جو شخص آپ سے ملتا تھا تو آپ ہی سلام میں سبقت فرماتے تھے۔

حسنؓ نے کہا کہ میں نے (اپنے ماموں سے) کہا کہ مجھ سے آنحضرتؐ کی گفتگو کی صفت بھی بیان کیجئے تو انھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برابر حزن میں رہتے تھے، ہمیشہ سوچا کرتے تھے، آپ کو کوئی راحت نہ تھی، بے ضرورت کلام نہ فرماتے تھے، اکثر خاموش رہتے تھے، کلام کی ابتدا و انتہا نہایت بلیغ طریقے پر کرتے تھے، جامع کلام فرماتے تھے جس میں کار آمد حصہ ہوتا تھا بیکار نہ ہوتا تھا، اور نہ کوئی کمی ہوتی تھی، آپ خلیق تھے، درشت خو نہ تھے نعمت کی عظمت میں کمی نہ فرماتے، اگر وہ حقیر ہوتی تو نہ اس کی مذمت کرتے تھے نہ ذائقہ کی برائی اور اُس کی تعریف بھی نہ فرماتے، آپ کو دنیا اور جو کچھ دنیا کے لئے ہو ناراض نہ کرتا تھا (آپ کی ناراضی صرف دین کے لئے ہوتی تھی) جب کوئی حق دبا جاتا تھا تو نہ اُسے کوئی جانتا تھا اور نہ اُس کے تلف ہونے پر کوئی شہادت ہوتی تھی تا وقتیکہ آپ اُس کے مددگار نہ ہوتے آپ اپنی ذات کے لئے ناراض نہ ہوتے تھے اور نہ اُس کے لئے انتقام لیتے تھے جب اشارہ کرتے تھے تو اپنی پوری ہتھیلی سے اشارہ کرتے تھے، اور جب تعجب کرتے تھے تو ہتھیلی کو پلٹ دیتے تھے، جب بات کرتے تھے تو ہتھیلی کو ملا کر داہنی ہتھیلی کو بائیں انگوٹھے کے اندرونی حصے میں مارتے تھے، ناخوش ہوتے تو منہ پھیر لیتے اور رخ بدل لیتے، خوش ہوتے تو آنکھ جھکا لیتے تھے آپ کی اکثر ہنسی مسکراہٹ تک ہوتی تھی، اور جب ہنستے تھے تو اولے کی طرح چمکدار دانتوں سے ہنستے تھے،

حسنؓ نے کہا کہ میں نے ایک زمانے تک اس کو حسین بن علیؓ سے

پوشیدہ رکھا، جب اُن سے بیان کیا تو معلوم ہوا کہ وہ مجھ سے پہلے اس بات کو معلوم کر چکے ہیں، اور میں نے جو پوچھا اپنے ماموں سے پوچھا وہ بھی پوچھ چکے ہیں، مجھے معلوم ہوا کہ وہ اپنے والد سے آنحضرتؐ کی آمد و رفت و نشست و برخاست اور شکل و صورت پوچھ چکے ہیں، اور اُنھوں نے اسمیں سے کوئی بات چھوڑی نہیں ہے۔

حسینؓ نے کہا کہ میں نے اپنے والد سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کو دریافت کیا تو اُنھوں نے کہا کہ آپ کو اپنی ذات کے لئے (گھر میں) تشریف لانے کی (اللہ کی طرف سے) اجازت تھی، جب آپ اپنے مکان میں ٹھہرتے تھے تو اس تشریف فرمائی کو تین حصوں میں تقسیم فرماتے تھے،

۱۳ (وقت قیام کا) ایک حصہ اللہ کے لئے ایک حصہ اہل بیت (یعنی ازواج) کے لئے، اور ایک حصہ اپنی ذات کے لئے، اپنے حصے کو اپنے اور لوگوں کے درمیان تقسیم فرما دیتے تھے، اور اس (حصۂ وقت) کو عام لوگوں سے خاص باتوں میں صرف فرما دیتے تھے، ان لوگوں سے کوئی چیز (خبرہ) نکرتے تھے عادت تھی کہ اہل فضل و کمال کو اپنی مجلس میں ترجیح دیتے اور بقدر ان کی دینی فضیلت کے اُن کی قدر کرتے اُن میں بعض ایسے تھے جو ایک حاجت والے تھے، بعض دو حاجت والے اور بعض دو سے زائد حاجت والے، آپ اُن کے ساتھ مشغول رہتے اور خود اُنھیں سے اُن باتوں کو دریافت کرکے جو ان کے اور امت کے لئے بہتر ہوتی تھیں اور ان امور کو بنا کے جو ان کے لئے مناسب ہوتے اُنھیں بھی مشغول رکھتے تھے، فرماتے کہ جو حاضر ہے وہ ان امور کو غائب تک پہنچا دے۔ اور میرے پاس اُس شخص کی حاجت پہنچا دیا کرو جو خود اپنی حاجت مجھ تک نہ پہنچا سکے۔ کیونکہ جو شخص سلطان کو ایسے شخص کی حاجت پہنچا دے جس کو وہ خود سلطان تک نہ پہنچا سکے تو قیامت کے روز اللہ تعالیٰ اس کو ثابت قدم رکھے گا، آپ کے یہاں سوائے ایسے امور کے کوئی ذکر نہ ہوتا اور نہ آپ کسی کی کوئی بات نہ اُس کے

سوا قبول فرماتے، لوگ طالب بنکر آتے بغیر خاص مذاق لئے ہوئے نہ جاتے، اور رہبر و مطلوب بنکر نکلتے تھے۔

حسنؓ نے کہا کہ میں نے علیؓ سے آنحضرتؐ کے باہر آنے کو پوچھا کہ آپ کیا کرتے تھے تو اُنھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی زبان روکے رہتے سوائے ایسی باتوں کے جو لوگوں کے لئے مفید ہوتیں ان میں الفت پیدا کرتیں اور افتراق یا نفرت سے بچاتیں آپ ہر قوم کے بزرگ کا اکرام فرماتے، اور اُسی کو اُن لوگوں کا والی بناتے تھے،

لوگوں سے پرہیز فرماتے، اُن سے بچتے بغیر اس کے کہ کسی سے اپنا رخ یا اخلاق بدلیں، اصحاب کی غمخواری فرماتے اور لوگوں سے خبریں دریافت فرماتے، اچھائی کی تعریف و تائید کرتے اور برائی کی مذمت کرکے اُسے کمزور و سست بنادیتے۔

ہر امر میں معتدل تھے۔ کسی عادت میں اختلاف نہ تھا، لوگوں کی غفلت کے خوف سے غافل نہ ہوتے تھے، ہر صورت حال کے لئے طیار رہتے حق میں کوتاہی نہ فرماتے، فرض حد سے نگزرتا کہ لوگ آپ کی مدد کریں۔

آپ کے نزدیک سب سے بہتر و افضل وہ لوگ تھے جن کی خیر خواہی سب سے زیادہ عام ہوتی اور سب سے بڑے رتبے والے وہ لوگ تھے جو ہمدردی و مددگاری میں سب سے اچھے ہوتے۔

حسنؓ نے کہا کہ میں نے علیؓ سے آنحضرتؐ کی مجلس کو دریافت کیا تو اُنھوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بغیر ذکر الٰہی کے نہ اٹھتے تھے نہ بیٹھتے تھے، مکانوں میں قیام نکرتے، اور ان میں قیام سے منع فرماتے۔

جب کسی قوم کے پاس پہنچتے تو وہیں بیٹھ جاتے تھے جہاں مجلس آپ کو پہنچاتے۔ (یعنی لوگوں پر سے پھاندتے نہ تھے بلکہ خالی جگہ جو سب سے آخر ملتی تھی وہیں بیٹھ جاتے تھے)، اور اسی کا حکم دیتے تھے،

